گاؤں سے نکال دو کہ یہ لوگ پاک بننا چاہتے ہیں تو ہم نے ان (لوط) کو اور ان کے گھر والوں کو بچا لیا مگر ان کی بی بی نہ بچی کہ وہ پیچھے رہنے والوں میں تھی۔ اور ہم نے ان پر پتھروں کا مینہ برسایا سو دیکھ لو کہ گنہگاروں کا انجام کیسا ہوا۔

اور سورۃ ہود میں اللہ تبارک وتعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿وَلَقَدْ جَاءَتْ رُسُلُنَا إِبْرَاهِيمَ بِالْبُشْرَىٰ ـــــــ بِبَعِيدٍ﴾ (ھود:۶۹/۸۳)

''اور ہمارے فرشتے ابراہیم کے پاس بشارت لے کر آئے تو سلام کہا۔ انہوں (ابراہیم) نے بھی جواب میں سلام کہا ابھی کچھ وقفہ نہیں ہوا تھا کہ (ابراہیم) ایک بھنا ہوا بچھڑا لے کر آئے۔ پھر جب انہوں نے دیکھا کہ ان کے ہاتھ کھانے کی طرف نہیں جاتے تو ان سے اجنبیت محسوس کی اور دل میں ان سے ڈرنے لگے انہوں نے کہا کہ ڈرو نہیں ہم تو قوم لوط کی طرف (ان کے ہلاک کرنے کے لئے) بھیجے گئے ہیں اور ابراہیم کی بیوی جو پاس کھڑی تھی ہنس پڑی تو ہم نے اس کو اسحٰق کی اور اسحٰق کے بعد یعقوب کی خوشخبری دی۔ وہ کہنے لگی اے ہے میرے بچہ پیدا ہوگا میں تو بڑھیا ہوں اور یہ میرے میاں بھی بوڑھے ہیں یہ تو بڑی عجیب بات ہے انہوں (فرشتوں) نے کہا کیا تم خدا کی قدرت سے تعجب کرتی ہو اے اہل بیت تم پر خدا کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں وہ لائق تعریف اور بزرگی والا ہے جب ابراہیم سے خوف جاتا رہا اور ان کو خوشخبری بھی مل گئی تو قوم لوط کے بارے میں ہم سے بحث کرنے لگے۔ بیشک ابراہیم بڑے بردبار نرم دل اور رجوع کرنے والے تھے۔ اے ابراہیم اس بات کو جانے دو تمہارے پروردگار کا حکم آ پہنچا ہے اور ان لوگوں پر عذاب آنے والا ہے جو کبھی نہیں ٹلنے کا' اور جب ہمارے فرشتے لوط کے پاس آئے تو وہ ان (کے آنے) سے غمناک ہو گئے اور تنگ دل ہوئے۔ اور کہنے لگے آج کا دن بڑی مشکل کا دن ہے اور لوط کی قوم کے لوگ ان کے پاس بے تحاشہ دوڑتے ہوئے آئے اور یہ لوگ پہلے ہی سے بُرے کام کیا کرتے تھے لوط نے کہا کہ اے قوم یہ جو میری قوم کی بیٹیاں ہیں یہ تمہارے لئے (جائز اور) پاک ہیں تو خدا سے ڈرو اور میرے مہمانوں (کے بارے) میں میری بے عزتی نہ کرو کیا تم میں سے کوئی بھی شائستہ آدمی نہیں ہے۔ وہ بولے کہ تم کو معلوم ہے کہ تمہاری قوم کی بیٹیوں کی ہمیں کچھ حاجت نہیں اور جو ہم چاہتے ہیں وہ تم کو خوب معلوم ہے لوط نے کہا اے کاش مجھ میں تمہارے مقابلے کی طاقت ہوتی یا میں کسی مضبوط قلعہ میں پناہ پکڑ سکتا۔ فرشتوں نے کہا اے لوطؑ ہم تمہارے پروردگار کے فرشتے ہیں یہ لوگ تم تک ہرگز نہیں پہنچ سکیں گے۔ رات کے ایک حصے میں اپنے گھر والوں کو لے کر چل دو اور تم میں سے کوئی شخص پیچھے مڑ کر نہ دیکھے۔ مگر تمہاری بیوی کہ جو آفت ان پر پڑنے والی ہے وہی اس پر بھی پڑے گی۔ ان کے عذاب کے وعدے کا وقت صبح کا ہے اور کیا صبح کچھ دور ہے پھر جب ہمارا حکم آیا تو ہم نے اس بستی کو الٹ کر نیچے اوپر کر دیا اور ان پر پتھر کی لگاتار مسلسل کنکریاں برسائیں۔ جن پر تمہارے پروردگار کے ہاں سے نشان کئے ہوئے تھے اور وہ بستی ان ظالموں سے کچھ دور نہیں''۔

اور سورۃ حجر میں اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ إِبْرَاهِيمَ ـــ لِلْمُؤْمِنِينَ﴾ (الحجر:۵۱/۷۷)

''اور ان کو ابراہیم کے مہمانوں کا حال سنا دو جب وہ ابراہیم کے پاس آئے سلام کہا (ابراہیم نے) کہا کہ ہمیں تم سے ڈر لگتا ہے (مہمانوں نے) کہا کہ ڈریئے نہیں ہم آپ کو ایک دانشمند لڑکے کی خوشخبری دیتے ہیں وہ بولے کہ جب مجھے بڑھاپے نے آ پکڑا تو تم خوشخبری دینے لگے اب کاہے کی خوشخبری دیتے ہو۔ (فرشتوں نے) کہا کہ ہم آپ کو سچی خوشخبری دیتے ہیں آپ مایوس نہ ہوں (ابراہیم نے) کہا کہ خدا کی رحمت سے (میں مایوس کیوں ہونے لگا اس سے) مایوس ہونا گمراہ لوگوں کا کام ہے۔ پھر کہنے

لگے کہ اے فرشتو تمہیں اور کیا کام ہے (انہوں نے) کہا کہ ہم ایک گنہگار قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں (کہ اس کو عذاب کریں) مگر لوط کے گھر والے ان سب کو ہم بچالیں گے مگر اُن کی عورت کہ اس کے لئے بھی ہم نے ٹھہرا دیا ہے کہ وہ پیچھے رہ جائے گی۔ پھر جب فرشتے لوط کے گھر گئے تو لوط نے کہا کہ تم تو ناآشنا سے لوگ ہو وہ بولے کہ نہیں بلکہ ہم آپ کے پاس وہ چیز لے کر آئے ہیں جس میں یہ لوگ شک کرتے تھے اور ہم آپ کے پاس یقینی بات لے کر آئے ہیں اور ہم سچ کہتے ہیں۔ تو آپ رات کے ایک حصہ میں اپنے گھر والوں کو لے کر نکلیں اور خود ان کے پیچھے چلیں۔ اور آپ کے لوگوں میں سے کوئی شخص پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اور جہاں آپ کو حکم دیا گیا ہے وہاں چلے جایئے۔ اور ہم نے لوطؑ کی طرف وحی بھیجی کہ ان کے لوگوں کی جڑ صبح ہوتے ہوتے کاٹ دی جائے گی اور اہل شہر لوط کے پاس (خوش خوش) دوڑے آئے لوط نے کہا کہ یہ میرے مہمان ہیں مجھے ان کے بارے میں رسوا نہ کریں اور خدا سے ڈرو اور میری بے آبروئی نہ کیجئیو۔ وہ بولے کیا ہم نے تم کو سارے جہاں کی حمایت وطرف داری سے منع نہیں کیا (لوط نے) کہا کہ اگر تمہیں کرنا ہی ہے تو یہ میری قوم کی لڑکیاں ہیں (ان سے شادی کرلو (اے محمد) تمہاری جان کی قسم وہ اپنی مستی میں مدہوش (ہورہے تھے) سو ان کو سورج نکلتے نکلتے چنگھاڑ نے آ پکڑا اور ہم نے اس شہر کو (الٹ کر) نیچے اوپر کردیا اور ان پر کھنگر کی پتھریاں برسائیں بے شک اس قصے میں بصیرت والوں کے لئے نشانی ہے اور وہ (شہر اب تک سیدھے رستے پر (موجود) ہے بے شک اس میں ایمان لانے والوں کے لئے نشانی ہے۔ اور سورۃ شعراء میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ ـــ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ﴾ (الشعراء:۱۷۵/۶)

''اور قوم لوط نے بھی رسولوں کو جھٹلایا۔ جب ان سے ان کے بھائی لوط نے کہا کہ تم کیوں نہیں ڈرتے میں تو تمہارا امانت دار پیغمبر ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا کہا مانو۔ اور میں تم سے اس کام کا بدلہ نہیں مانگتا۔ میرا بدلہ رب العالمین کے ذمہ ہے کیا تم جہان والوں میں سے لڑکوں پر مائل ہوتے ہو۔ اور تمہارے لئے تمہارے پروردگار نے جو تمہاری بیویاں پیدا کی ہیں ان کو چھوڑ دیتے ہو حقیقت یہ ہے کہ تم حد سے نکل جانے والے ہو۔ وہ کہنے لگے اے لوط اگر تم باز نہ آئے تو شہر سے نکال دیئے جاؤ گے۔ لوط نے کہا میں تمہارے کام سے سخت بیزار ہوں اے میرے پروردگار مجھے اور میرے گھر والوں کو ان کے کاموں (کے وبال) سے نجات دے۔ سو ہم نے ان کو اور ان کے سب گھر والوں کو نجات دی مگر ایک بڑھیا کہ پیچھے رہ گئی پھر ہم نے اوروں کو ہلاک کردیا اور ان پر مینہ برسایا۔ سو جو مینہ ان لوگوں پر (برسا) جو ڈرائے گئے بُرا تھا بے شک اس میں نشانی ہے اور ان کے لوگ اکثر ایمان لانے والے نہیں تھے اور تمہارا پروردگار تو غالب (اور) مہربان ہے''۔

اور سورۃ النمل میں فرمایا:

﴿وَلُوطًا إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ ـــــ الْمُنْذَرِينَ﴾ (۵۸/۵۴)

''اور لوط علیہ السلام کو (یاد کرو) جب انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ تم بے حیائی کے کام کیوں کرتے ہو اور تم دیکھتے ہو۔ (یعنی سمجھتے ہو) کیا تم عورتوں کو چھوڑ کر لذت (حاصل کرنے) کے لئے مردوں کی طرف مائل ہوتے ہو۔ حقیقت یہ ہے کہ تم احمق لوگ ہو۔ تو آپ کی قوم کے لوگ بولے تو یہ بولے اور اس کے سوا ان کے پاس کچھ جواب نہ تھا کہ لوط کے گھر والوں کو اپنے گاؤں سے نکال دو یہ لوگ پاک رہنا چاہتے ہیں۔ تو ہم نے ان کو اور ان کے گھر والوں کو نجات دی مگر ان کی بیوی اس کی نسبت ہم نے مقرر کر رکھا ہے کہ وہ پیچھے رہنے والوں میں ہوگی اور ہم نے ان پر مینہ برسایا۔ سو (جو) مینہ ان لوگوں پر برسا جن کو ڈرایا

گیا تھا بُرا تھا"۔

سورۃ العنکبوت میں ارشاد فرمایا:

﴿ وَلُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖ ــــ يَعْقِلُوْنَ ﴾ (العنکبوت: ۲۸/ ۳۵)

"اور لوط (کو یاد رکھو) جب انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ تم عجب بے حیائی کے مرتکب ہوتے ہو کہ تم سے اس جہان والوں میں سے کسی نے یہ کام نہیں کیا تم کیوں (لذت کے ارادے سے) لونڈوں (نوعمر لڑکوں) کی طرف مائل ہوتے ہو اور مسافروں کی رہزنی کرتے ہو اور اپنی مجلسوں میں ناپسندیدہ کام کرتے ہو تو ان کی قوم کے لوگ جواب میں بولے تو یہ بولے کہ اگر تم سچے ہو تو ہم پر خدا کا عذاب لے آؤ۔ لوط نے کہا اے رب ان مفسد لوگوں کے مقابلے میں میری نصرت فرما اور جب ہمارے فرشتے خوشخبری لے کر ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئے تو کہنے لگے ہم اس بستی کے لوگوں کو ہلاک کردینے والے ہیں کہ یہاں کے رہنے والے نافرمان ہیں ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ اس میں تو لوط بھی ہیں وہ کہنے لگے جو لوگ یہاں رہتے ہیں ہمیں سب معلوم ہیں ہم ان کو اور ان کے گھر والوں کو بچالیں گے سوائے ان کی بیوی کے کہ وہ پیچھے رہنے والوں میں ہوگی۔ اور جب ہمارے فرشتے لوط کے پاس آئے تو وہ ان کے آنے کی وجہ سے ناخوش اور تنگ دل ہوئے فرشتوں نے کہا کہ آپ کچھ خوف اور رنج نہ کیجئے۔ ہم آپ کو اور آپ کے گھر والوں کو بچالیں گے مگر آپ کی بیوی پیچھے رہ جانے والوں میں ہوگی ہم اس بستی کے رہنے والوں پر اس سبب سے کہ یہ بدکرداری کرتے رہے ہیں آسمان سے عذاب نازل کرنے والے ہیں' اور ہم نے سمجھنے والے لوگوں کے لئے اس بستی سے ایک کھلی نشانی چھوڑ دی"۔

اور سورۃ الصافات میں ارشاد فرمایا:

﴿ وَاِنَّ لُوْطًا لَّمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ــــ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴾ (الصافات: ۱۳۳/ ۱۳۸)

"اور لوط بھی پیغمبروں میں سے تھے جب ہم نے ان کو اور ان کے گھر والوں کو سب کو (عذاب سے) نجات دی مگر ایک بڑھیا کہ پیچھے رہ جانے والوں میں تھی پھر ہم نے دوسروں کو ہلاک کردیا۔ اور تم دن کو بھی ان (کی بستیوں) کے پاس سے گذرتے رہتے ہو اور رات کو بھی تو کیا تم عقل نہیں رکھتے"۔

اور سورۃ القمر میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوْطٍۭ بِالنُّذُرِ ــــ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ (القمر: ۳۳/ ۴۰)

"لوط کی قوم نے بھی ڈرسنانے والوں کو جھٹلایا تھا۔ تو ہم نے ان پر کنکر بھری ہوا چلائی مگر لوط کے گھر والے کہ ہم نے ان کو پچھلی رات ہی سے بچالیا تھا۔ اپنے فضل سے شکر کرنے والوں کو ہم ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ اور لوط نے ان کو ہماری پکڑ سے ڈرا بھی دیا تھا مگر انہوں نے ڈرانے میں شک کیا۔ اور ان سے ان کے مہمانوں کو لے لینا چاہا تو ہم نے ان کی آنکھیں مٹا دیں سو (اب) میرے عذاب اور ڈرانے کے مزے چکھو اور ان پر صبح سویرے ہی اٹل عذاب آنازل ہوا تو اب میرے عذاب اور ڈرانے کے مزے چکھو اور ہم نے قرآن کو سمجھنے کے لئے آسان کردیا ہے تو کوئی ہے کہ سوچے سمجھے؟

ہم نے اپنی تفسیر ابن کثیر میں مذکورہ آیات کے متعلق ان کے اپنے اپنے مقامات پر تفصیلی گفتگو کی ہے۔ ان مذکورہ مقامات کے علاوہ اللہ تعالیٰ نے اور مختلف مقامات پر لوط علیہ السلام اور ان کی قوم کا تذکرہ کیا ہے جن کا تذکرہ قوم نوح عاد اور ثمود کے ضمن میں ہو چکا ہے اس جگہ احادیث و آیات و آثار سلف کی روشنی میں قوم لوط کے حالات اور ان پر نازل ہونے والے

عذاب کی تفصیل بیان کرنا مقصود ہے۔

## لوط علیہ السلام کی قوم کی تباہی

اس کی تفصیل یوں ہے کہ جب لوط علیہ السلام نے ان کو ایک اللہ کی عبادت کی طرف بلایا جس کا کوئی شریک نہیں اور ان کو ان کے بے حیائی کے کاموں سے روکا جن کی اللہ تعالیٰ نے نشاندہی فرمائی ہے تو انہوں نے آپ کی دعوت و وعظ ونصیحت پر کان نہ دھرا اور ایمان نہ لائے حتی کہ ایک آدمی بھی ان سے ایمان نہ لایا۔ اور جن کاموں سے روکا گیا تھا اس سے بھی باز نہ آئے بلکہ اپنے غلط کام جاری رکھے اور اپنی سرکشی اور گمراہی سے نہ رکے اور اپنی طرف بھیجے ہوئے رسول کو اپنی بستی سے باہر نکالنے کا ارادہ کیا اور اس کو کمزور سمجھا اور اس سے مذاق وٹھٹھا کیا اور لوط علیہ السلام کی پوری گفتگو کے جواب میں اس بے عقل قوم کا جواب یہ تھا کہ آل لوط کو اپنی بستی سے نکال دو کہ یہ لوگ پاکباز بنے پھرتے ہیں۔

پس اللہ تعالیٰ نے لوط علیہ السلام اور اس کے گھر والوں کو کفر وشرک اور دیگر برائیوں کی آلائشوں سے پاک رکھا مگر ان کی بیوی ان سے الگ رہی اور تباہ ہوئی۔ اور اللہ تعالیٰ نے لوط علیہ السلام اور ان کی قوم کو بہت اچھے طریقے سے الگ کیا اور کافروں کو ان کے گھروں میں لیٹنے پر مجبور کیا اور ان پر سخت لُو چلائی جو سمندر کی موجوں کی طرح منہ زور اور بدبودار تھی اور وہ درحقیقت ہوا نہیں تھی بلکہ بھڑکتی ہوئی آگ اور بدترین گرمی تھی اور پانی بدبودار تھا۔ بستی سے نکال دینے کی بات انہوں نے اس وقت کی جب لوط علیہ السلام نے ان کو بہت بڑے بیہودہ کام اور بڑی بے حیائی سے روکا۔ جس کا ان کے سوا پوری دنیا میں کوئی مرتکب نہیں ہوا تھا اس لئے اللہ نے ان کو دنیا والوں کے لئے عبرت کا نمونہ بنا دیا تھا۔ مذکورہ بے حیائی اور بے ہودگی کے ساتھ ساتھ وہ راہ گیروں کو لوٹتے اور اپنے ساتھیوں کی خیانت کرتے بے حیائی والی گفتگو اور قصہ گوئی اور اکٹھ کی جگہ میں مختلف قسم کے برے کام اور بری باتیں کرتے حتی کہ وہ اپنی مجلسوں میں ذرہ بھر حیا نہ کرتے۔ بعض اوقات ان کی مجلسوں میں برے کام کئے جاتے مگر وہ ان پر ناپسندیدگی کا اظہار تک نہ کرتے اور نہ کوئی وعظ ونصیحت ان پر اثر کرتی اور نہ کسی عقلمند و دانا انسان کی نصیحت آمیز گفتگو ان پر اثر کرتی اس معاملہ میں وہ جانوروں کی طرح ہو گئے تھے بلکہ جانوروں سے بھی زیادہ گمراہ تھے نہ تو وہ اپنے وقتیہ غلط کاموں سے باز آئے اور نہ گذشتہ گناہوں پر نادم وپشیمان ہوئے اور نہ آئندہ کے لئے ان کو اپنا آپ تبدیل کرنے کا ارادہ تھا اس لئے اللہ کے سخت عذاب نے ان کو آ پکڑا۔

اور انہوں نے لوط علیہ السلام کو یہاں تک کہہ دیا کہ اگر تو سچا ہے ہمارے پاس اللہ کا عذاب لے آ۔ اور جس عذاب سے ان کو لوط علیہ السلام نے ڈرایا تھا اس عذاب کے واقع ہونے کا مطالبہ کر دیا۔ اس وقت ان کے نبی لوط علیہ السلام نے ان کے لئے بددعا کی اور رب العالمین الٰہ المرسلین سے فسادی قوم کے خلاف مدد کرنے کی التجاء کی۔

حضرت لوط علیہ السلام کی غیرت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی غیرت بھی جوش میں آئی اور ان کے ناراض ہونے پر اللہ بھی ناراض ہوا اور اس نے اپنے بندے اور رسول کی دعا قبول کی اور اس نے اپنے عزت والے پیغامبر اور عظمت والے فرشتے بھیجے جو ابراہیم علیہ السلام کے پاس سے گذرے اور ان کو صاحب علم بیٹے کی خوشخبری سنائی اور وہ جس اصل بڑے کام کے لئے آسمان سے نازل ہوئے تھے اس کی خبر بھی ابراہیم علیہ السلام کو دی تو ابراہیم علیہ السلام نے کہا۔

﴿قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ اَيُّهَا الْمُرْسَلُوْنَ ــــــ لِلْمُسْرِفِيْنَ﴾ (الذاریات: ۳۱۔۳۴)

''ابراہیم نے ) کہا کہ اے فرشتو تمہارا مدعا کیا ہے انہوں نے کہا کہ ہم گنہگاروں کی طرف بھیجے گئے ہیں تا کہ ان پر کھنگر برسائیں جن پر حد سے بڑھ جانے والوں کے لئے تمہارے پروردگار کے ہاں سے نشان کر دیئے گئے ہیں''

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿وَ لَمَّا جَاءَتْ رُسُلُنَا اِبْرٰهِيْمَ ــــــ الْغٰبِرِيْنَ﴾ (العنکبوت:۳۱۔۳۲)

''اور جب ہمارے فرشتے خوشی کی خبر لے کر ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئے تو کہنے لگے کہ ہم اس بستی کے لوگوں کو ہلاک کر دینے والے ہیں کہ یہاں کے رہنے والے نافرمان ہیں''۔

ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ اس میں تو لوط بھی ہیں وہ کہنے لگے کہ جو لوگ یہاں رہتے ہیں ہمیں سب معلوم ہیں ہم ان کو اور ان کے گھر والوں کو بچا لیں گے سوائے ان کی بیوی کے کہ وہ پیچھے رہ جانے والوں میں ہوگی اور ہلاک ہوگی۔

ایک اور جگہ ارشاد باری ہے:

﴿ فَلَمَّا ذَهَبَ عَنْ اِبْرٰهِيْمَ الرَّوْعُ وَجَآءَتْهُ الْبُشْرٰى يُجَادِلُنَا فِىْ قَوْمِ لُوْطٍ ﴾ (ھود:۷۴)

''جب ابراہیم علیہ السلام سے ڈر جاتا رہا اور اس کے پاس بشارت آ گئی تو وہ ہم سے قوم لوط کے بارے میں بحث کرنے لگا''۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے اللہ تعالیٰ سے قوم لوط کے بارے میں پرزور سفارش کی اس لئے کہ ان کو امید تھی کہ وہ شاید اپنے نبی کی بات مان لیں گے اللہ کی طرف جھک جائیں گے اور اس کے فرمانبردار ہو جائیں گے اور غلط کاموں کو چھوڑ دیں گے اور اللہ کی ہدایات کی طرف لوٹ آئیں گے اس لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ بے شک ابراہیم بردبار نرم مزاج اور اللہ کی طرف رجوع کرنے والا تھا۔ (اے ابراہیم اس بات کو چھوڑ یقیناً تیرے رب کا حکم آ چکا اور یقیناً ان پر نہ ٹالا جانے والا عذاب آ کر رہے گا۔ (یعنی اس بحث کو چھوڑ دو اور کسی دوسرے معاملہ میں گفتگو کرو کیونکہ ان کی ہلاکت کا معاملہ پختہ اور اٹل ہے اس لئے کہ تیرے رب کا فیصلہ آ چکا پھر اس کو لوٹایا نہیں جا سکتا اس کی سزا کو ٹالا نہیں جا سکتا۔ اور اس کے فیصلہ کو کوئی تبدیل نہیں کر سکتا۔

حضرت سعید بن مسیب، سدی، قتادہ اور محمد بن اسحٰق رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین فرماتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام نے فرشتوں کی گفتگو سن کر کہنا شروع کیا کہ کیا تم ایسی بستی کو ہلاک و برباد کر دو گے جس میں تین سو مومن موجود ہیں انہوں نے کہا نہیں تو فرمایا اگر اس میں دو صد ایمان والے ہوں تو پھر ہلاک کرو گے۔ انہوں نے کہا نہیں تو فرمایا کہ اگر چالیس مومن ہوں انہوں نے کہا نہیں تو فرمایا اگر چودہ مومن موجود ہوں انہوں نے کہا نہیں۔

اور مفسر ابن اسحاق کہتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام نے یہاں تک کہہ دیا کہ اگر اس میں ایک ایمان والا ہو تو؟ انہوں نے کہا نہیں۔ ابراہیم علیہ السلام نے کہا بے شک اس میں لوط ہے انہوں نے جواب دیا اس میں جو کوئی ہے ہم اس کو خوب جانتے ہیں۔ اور اہل کتاب کے ہاں روایت یوں بیان کی گئی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے کہا اے اللہ کیا تو ان کو ہلاک کرنا چاہتا ہے جب کہ ان میں پچاس آدمی اچھے اور نیک ہیں اللہ نے فرمایا کہ ان میں اگر پچاس آدمی نیک ہوتے تو میں ان کو ہلاک نہ کرتا حتیٰ کہ ابراہیم علیہ السلام نے دس نیک افراد کا ذکر کیا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا اگر ان میں دس نیک ہوئے تو میں ان کو ہلاک نہ کرتا۔

اللہ تعالیٰ نے کلام پاک میں فرمایا: جب ہمارے بھیجے ہوئے فرشتے لوط علیہ السلام کے پاس پہنچے تو وہ ان کی وجہ سے غمگین ہوئے اور دل ہی دل میں کڑھنے لگے اور کہا کہ آج کا دن بڑی مصیبت کا دن ہے۔

اس کی وجہ حضرات مفسرین یوں فرماتے ہیں کہ جب فرشتے جبرائیل علیہ السلام میکائیل علیہ السلام اور اسرافیل علیہ السلام ابراہیم علیہ السلام سے روانہ ہوئے تو وہ سدوم کے علاقے میں خوبصورت نوجوان لڑکوں کی شکل وصورت میں آئے اللہ کی طرف قوم لوط پر حجت قائم کرنے اور ان کی آزمائش کے لئے فرشتوں نے ایسی شکل اختیار کی اور سورج ڈوبنے کے وقت مہمانوں کے انداز میں لوط علیہ السلام کے پاس آئے۔ تو لوط علیہ السلام کو فکر لاحق ہوئی کہ اگر میں ان کو مہمان کے طور پر اپنے پاس نہ ٹھہراؤں گا تو یہ مجبوراً کسی اور کے پاس جا کر قیام کریں گے اور وہ ان کو نقصان پہنچائیں گے۔ کیونکہ لوط علیہ السلام نے واقع میں حقیقۃً ان کو انسان ہی خیال کیا اور اسی وجہ سے ان کے لئے غمگین ہوئے اور دل ہی دل میں کڑھے کہ یہ سخت مصیبت اور مشکل کا دن ہے۔

حضرت ابن عباسؓ اور حضرت قتادہؒ اور مجاہد و محمد بن اسحاق رحمہم اللہ اجمعین فرماتے ہیں کہ یہ دن لوط علیہ السلام پر کٹھن اور مشکل تھا کیونکہ وہ جانتے تھے کہ یہ لوگ ان مہمانوں کو نقصان پہنچائیں گے جیسے وہ اوروں کے ساتھ برا سلوک کرتے ہیں' اور حضرت لوط علیہ السلام کی قوم نے حضرت لوطؑ کو یہ بھی کہا ہوا تھا کہ آپ کسی مہمان کو اپنے پاس نہیں ٹھہرا سکتے۔ لیکن جب انہوں نے دیکھا کہ رات ہو چکی ہے اب ان سے چھٹکارے کی کوئی صورت نہیں ہے۔

حضرت قتادہؒ نے بیان کیا ہے کہ وہ فرشتے لوط علیہ السلام کے پاس اس وقت آئے جب وہ زمین میں کام کاج کر رہے تھے اور فرشتے میزبانی کی استدعا کرنے لگے۔ لوط علیہ السلام ان سے بہت شرمائے اور ان کے آگے آگے چل پڑے اور ان سے کنایوں واشاروں کے انداز میں گفتگو شروع کر دی کہ شاید وہ اس طرح کسی اور علاقے میں چلے جائیں لوط علیہ السلام نے ان سے یہ بھی کہا کہ اللہ کی قسم روئے زمین پر ان لوگوں سے زیادہ بُرے اور گندے لوگ اور کہیں نہیں ہیں تھوڑی دیر چلنے کے بعد پھر یہی بات اُن سے کہی حتّٰی کہ چار دفعہ آپ نے یہ بات دہرائی۔ حضرت قتادہؒ یہ بھی فرماتے ہیں کہ ان فرشتوں کو یہ بھی حکم ہوا تھا کہ اس بستی کے لوگوں کو اس وقت تک ہلاک نہ کرنا جب تک ان کا نبی ان کے خلاف گواہی نہ دے۔

اور حضرت سدیؒ فرماتے ہیں کہ فرشتے ابراہیم علیہ السلام سے چل کر دوپہر کے وقت لوط علیہ السلام کی بستی میں پہنچے جب سدوم شہر میں پہنچے تو حضرت لوط علیہ السلام کی بیٹی سے ان کی ملاقات ہوئی وہ اپنے گھر والوں کے لئے پانی بھر رہی تھی لوط علیہ السلام کی دو بیٹیاں تھیں بڑی کا نام ریثا اور چھوٹی کا نام زغرتا تھا۔ فرشتوں نے اس بچی سے پوچھا کہ اے لڑکی ادھر کوئی ٹھہرنے کی جگہ ہے؟ اس نے کہا ہاں تم ادھر ٹھہر جاؤ میں تمہارے پاس واپس آ کر بتاتی ہوں وہ اپنی قوم سے ان پر ڈری اور اپنے باپ کے پاس آ کر کہا ابا جی شہر کے باہر چند نوجوان ہیں جو آپ سے ملنا چاہتے ہیں میں نے ان سے زیادہ حسین اور خوبصورت آدمی کبھی نہیں دیکھے۔ کہیں آپ کی قوم ان کو پکڑ کر ذلیل نہ کرے۔ کیونکہ قوم نے ان کو روکا ہوا تھا کہ تم کوئی مہمان اپنے پاس نہیں ٹھہرا سکتے مہمانوں کا انتظام ہمارے ذمہ ہے۔ حضرت لوط علیہ السلام ان کے پاس آئے اور اس بات کا آپ کے گھر والوں کے سوا کسی کو علم نہ تھا۔ ان کی بیوی باہر گئی اور قوم کے لوگوں کو بتایا کہ لوط کے گھر کچھ لوگ آئے ہیں اور ان سے زیادہ حسین و خوبصورت چہرے میں نے کبھی نہیں دیکھے۔ تو ان کی قوم بھاگتی ہوئی ان کی طرف آئی۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان: ﴿وَمِنْ قَبْلُ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ السَّيِّئَاتِ﴾ ''اور اس سے پہلے بھی وہ برے کام کرتے تھے'' اس کا مطلب یہ ہے کہ اس وقت کی برائی کے ساتھ ساتھ اس سے پہلے بھی بڑے برے کاموں میں ملوث تھے۔

لوط علیہ السلام نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم ﴿هٰٓؤُلَآءِ بَنَاتِيْ هُنَّ اَطْهَرُ لَكُمْ﴾ ''یہ میری بیٹیاں ہیں جو

تمہارے لئے بہت پاکیزہ ہیں لوط علیہ السلام نے ان کو اپنی اپنی بیویوں کے پاس جانے کی ہدایت کی جو شرعی لحاظ سے ان کی بیٹیاں تھیں کیونکہ نبی امت کے لئے بمنزلہ باپ کے ہوتا ہے جیسے کہ حدیث میں آیا ہے اور قرآن مجید میں بھی اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: کہ نبی مومنوں سے ان کے نفسوں سے زیادہ قریب ہے اور اس کی بیویاں ان کی مائیں ہیں۔ اور بعض صحابہ اور متقدمین ائمہ کا بھی یہی قول ہے کہ نبی باپ ہوتا ہے۔

اور یہ اس طرح ہے جس طرح اللہ نے فرمایا ہے کیا تم جہان والوں میں سے مردوں کے پاس آتے ہو اور تمہارے رب نے تمہارے لئے جو بیویاں پیدا کی ہیں انہیں تم چھوڑتے ہو بلکہ تم حد سے نکل جانے والی قوم ہو۔ اس طرح کی صراحت حضرت مجاہد، سعید بن مسیب، ربیع بن انس، قتادہ، سدی، محمد بن اسحاق نے کی ہے اور یہی درست ہے اور بعض لوگوں نے جو یہ کہا ہے کہ لوط علیہ السلام نے اپنی بیٹیوں کے متعلق کہا تھا ان کا قول غلط ہے اور اہل کتاب سے لیا گیا ہے اور ان لوگوں نے اپنی کتب میں تغیر و تبدل کیا ہے اور اہل کتاب کا یہ کہنا بھی غلط ہے کہ لوط علیہ السلام کے پاس دو فرشتے آئے تھے اور انہوں نے شام کا کھانا بھی کھایا تھا (اور یہ بات قرآن کے بھی خلاف ہے کیونکہ قرآن مجید میں صراحت کے ساتھ ذکر ہے کہ انہوں نے کھانے کی طرف ہاتھ ہی نہیں بڑھائے تھے) بہر حال اہل کتاب نے اس قصہ میں بہت سی غلطیاں کی ہیں۔

اور اللہ کا فرمان ہے کہ: ''پس تم اللہ سے ڈرو اور میرے مہمانوں کے بارے میں مجھے ذلیل نہ کرو کیا تم میں کوئی بھی سمجھدار آدمی نہیں ہے''۔

اس کہنے میں لوط علیہ السلام نے ایک تو ان کو برے اور بے حیائی کے کام سے روکا اور دوسرا ان کے خلاف گواہی بھی دے دی۔ کہ ان میں کوئی سمجھدار اور خیر والا شخص نہیں ہے بلکہ وہ سب کے سب فاسق و فاجر اجڈ و کافر اور کند ذہن ہیں۔ اور فرشتوں کا ایک مقصد یہ بھی تھا کہ قوم لوط سے متعلق سوال کرنے سے پہلے ہی ان کے بارے میں کچھ سن لیں ان کی قوم نے (ان پر اللہ کی لعنت اور پھٹکار ہو) اپنے نبی کی صحیح اور درست بات سن کر یہ جواب دیا۔ کہ تجھے معلوم ہے کہ ہمیں تیری بیٹیوں سے کوئی محبت و خواہش نہیں ہے اور تو ہمارا ارادہ اچھی طرح جانتا ہے۔

انہوں نے کہا کہ اے لوط تجھے اچھی طرح علم ہے کہ ہمیں اپنی عورتوں کی خواہش نہیں ہے عورتوں کے علاوہ ہماری غرض اور ہمارا مقصد تیرے علم میں ہے۔ تو ان بدبختوں نے اپنے مہربان رسول سے اتنی گندی بات کہی اور اللہ کی قدرت و سطوت سے نہ ڈرے جو دردناک سزا دینے والا ہے۔ ان کی اس بات کے سننے پر لوط علیہ السلام اپنی بے بسی کے عالم میں اپنی دلی خواہش کا اظہار کر رہے ہیں کہ کاش میرے پاس تم سے نمٹنے کے لئے قوت ہوتی طاقت ہوتی یا میرا مددگار ایک مضبوط خاندان ہوتا جو ان کے خلاف میری مدد کرتا اور یہ اپنی غلط اور فحش بات کی وجہ سے جس سزا کے مستحق ہیں وہ سزا ان کو دی جاتی۔

حضرت ابو ہریرہؓ مرفوعاً بیان کرتے ہیں کہ رسول پاک ﷺ نے فرمایا کہ ہم ابراہیم علیہ السلام سے زیادہ شک کے حق دار ہیں اور اللہ تعالیٰ لوط علیہ السلام پر رحم فرمائے وہ یقیناً مضبوط قلعہ کی طرف پناہ پکڑتے تھے اور اگر میں قید میں اتنا ٹھہرتا جتنا یوسف علیہ السلام ٹھہرے تھے تو میں بلانے والے کی بات مان لیتا۔

اسی طرح دوسری روایت بھی حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا لوط علیہ السلام پر اللہ کی رحمت ہو وہ یقیناً مضبوط قلعہ کی طرف یعنی اللہ کی طرف پناہ پکڑتے تھے اور اللہ تعالیٰ نے ان کے بعد جو نبی بھی بھیجا وہ طاقتور مالدار بلند مرتبہ خاندان سے بھیجا۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿وَجَآءَ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ يَسْتَبْشِرُوْنَ ــــ فٰعِلِيْنَ﴾ (الحجر:۶۷/۷۱)

''اوراہل شہر (لوط کے پاس) خوش خوش (دوڑے) آئے لوط نے کہا کہ یہ میرے مہمان ہیں (کہیں ان کے بارے میں) مجھے رسوا نہ کرنا اور خدا سے ڈرو اور میری بے آبروئی نہ کیجئیو' وہ بولے کیا ہم نے تجھ کو سارے جہان (کی حمایت وطرفداری) سے نہیں روکا تھا۔لوط علیہ السلام نے کہا اگر تمہیں کرنا ہی ہے تو یہ میری (قوم کی) لڑکیاں ہیں (ان سے شادی کرلو)''

ان آیات کا خلاصہ ومطلب یہ ہے کہ حضرت لوط علیہ السلام نے اپنی قوم کے لوگوں کو اپنی بیویوں کے قریب جانے کا حکم دیا اور برے راستے اور غلط کاریوں پر اڑے رہنے سے روکا اس کے باوجود وہ باز نہیں آرہے تھے بلکہ وہ جتنا ہی ان کو روک رہے تھے وہ اتنا ہی زیادہ ان مہمانوں کو حاصل کرنے کی کوشش اور خواہش کرنے لگے۔اور ان کو اپنی تقدیر کا علم نہ تھا جس کی طرف وہ چل رہے تھے کہ رات گذرنے کی دیر ہے کہ صبح کو اپنے انجام کو پہنچ جائیں گے۔اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی محمد ﷺ کی زندگی کی قسم اٹھا کر فرمایا''تیری عمر کی قسم وہ اپنے نشے میں بھٹک رہے تھے''۔

دوسری جگہ اللہ عزوجل کا ارشاد ہے کہ:

﴿وَلَقَدْ اَنْذَرَهُمْ بَطْشَتَنَا ــــــ مُّسْتَقِرٌّ﴾ (القمر:۳۶/۳۸)

''اورلوط نے ان کو ہماری پکڑ سے ڈرا بھی دیا تھا۔مگر انہوں نے ڈرانے میں شک کیا اور ان سے ان کے مہمانوں کو لے لینا چاہا تو ہم نے ان کی آنکھیں مٹادیں سواب میرے عذاب اور ڈرانے کے مزے چکھو اور ان پر صبح سویرے ہی اٹل عذاب آپہنچا''۔

مفسرین حضرات بیان کرتے ہیں کہ لوط علیہ السلام اپنی قوم کو اپنے گھر میں داخل ہونے سے روکتے رہے جب کہ دروازہ بند تھا وہ لوگ اس کو کھولنے اور اندر داخل ہونے کی کوشش کرتے رہے اور لوط علیہ السلام دروازے کے اندر سے ان کو وعظ ونصیحت کرتے اور اندر داخل ہونے سے منع کرتے رہے۔پورے اصرار اور عجز وانکسار سے روکنے کے باوجود وہ لوگ باز نہ آئے تو لوط علیہ السلام نے بے بسی اور بے چارگی کے عالم میں فرمایا:

''کاش میرے لئے تمہارے مقابلہ میں قوت ہوتی یا میں کسی مضبوط قلعہ کا سہارا پکڑتا (تو میں تمہیں سخت سزا دیتا)''

اب فرشتے بول پڑے اور کہنے لگے اے لوط گھبراؤ نہ ہم یقیناً تیرے رب کے بھیجے ہوئے فرشتے ہیں یہ لوگ تیرے تک ہرگز نہیں پہنچ سکیں گے۔

حضرات مفسرین نے ذکر کیا ہے کہ جبرائیل علیہ السلام ان کے پاس آئے اور اپنے پَر کے ایک کونے کے ساتھ ان پر وار کیا ان کی آنکھوں کو اندھا کردیا۔یہاں تک کہا گیا ہے کہ ان کے چہروں پر آنکھوں کا نام ونشان بھی مٹ گیا۔تو وہ لوگ دیواروں کو ٹٹولتے ہوئے واپس پلٹے مگر اس کے ساتھ ساتھ اللہ کے رسول کو دھمکاتے رہے اور کہنے لگے کہ اچھا کل تو آنے دو پھر دیکھ لینا تمہارا کیا بنتا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: انہوں نے اسے اس کے مہمانوں کے متعلق بہلایا پھسلایا تو ہم نے ان کی آنکھوں کو مٹادیا۔پس میرا عذاب اور ڈرانا چکھو اور تحقیق صبح سویرے ان کو برقرار رہنے والے (نہ ٹلنے والے) عذاب نے غارت کردیا۔تباہ کردیا۔

## عذاب کس وقت آیا

عذاب کی صورت یہ بنی کہ فرشتے لوط علیہ السلام کے پاس پہنچے اور ان کو کہا کہ تم رات کے آخر تک اس بستی سے نکل جاؤ اور تم میں سے کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے۔ یعنی جب عذاب ان پر نازل ہو جائے تو اس کی آواز سن کر کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اور لوط علیہ السلام کو فرشتوں نے کہا کہ تم ان لوگوں کے پیچھے پیچھے چلنا۔

**الا امر أتك** یہ لفظ نصب (زبر) کے ساتھ پڑھا جاتا ہے اس سے معلوم ہوا کہ یہ **بـاهـلك** سے مستثنیٰ ہے یعنی اپنی بیوی کو ساتھ نہ لیجانا۔ اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ یہ **ولا يـلتـفـت مـنـكـم احـد** سے مستثنیٰ ہو تو اس لحاظ سے مطلب یہ ہوگا کہ وہ التفات کرے گی ادھر ادھر دیکھے گی اور جو عذاب قوم پر آیا وہ اس پر بھی آئے گا۔

اور رفع قراءت اس احتمال کی تائید کرتا ہے لیکن معنی کے لحاظ سے پہلی بات صحیح ہے اور زیادہ واضح ہے۔ (واللہ اعلم)

سہیلی فرماتے ہیں کہ حضرت لوط کی بیوی کا نام والھتہ تھا اور نوح علیہ السلام کی بیوی کا نام والغہ تھا۔

فرشتوں نے ان سرکشوں باغیوں ملعونوں جن کو اللہ تعالیٰ نے ہر خائن اور شک میں مبتلا شخص کے لئے نمونہ اور مثال بنایا کی ہلاکت کی خوشخبری دیتے ہوئے لوط علیہ السلام کو کہا ان کے وعدہ کا وقت صبح کا ہے کیا صبح قریب نہیں ہے جب لوط علیہ السلام اپنے گھر والوں (اور وہ صرف دو بیٹیاں تھیں) کو لے کر نکلے تو ان کے ساتھ کوئی اور دوسرا شخص نہ نکلا اور ایک قول ہے کہ ان کی بیوی ساتھ نکلی۔ (واللہ اعلم)

جب لوط علیہ السلام اپنے شہر سے باہر چلے گئے اور سورج نکل آیا اور سورج چمک رہا تھا کہ اللہ کا نہ ٹالا جانے والا عذاب ان پر نازل ہوگیا۔ اور ایسی سخت سزا اتری کہ وہ روکی نہ جاسکتی تھی۔

اور اہل کتاب کے ہاں یوں ہے کہ فرشتوں نے لوط علیہ السلام کو حکم دیا کہ وہ قریب کے پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ جاؤ لوط علیہ السلام نے اسے مشکل سمجھتے ہوئے انکار کر دیا اور قریب کی بستی میں جانے کی خواہش کی فرشتوں نے کہا ٹھیک ہے آپ چلے جائیں آپ کے وہاں تک پہنچنے کا ہم انتظار کریں گے۔ آپ کے وہاں رہائش اختیار کرنے کے بعد ہم ان پر عذاب نازل کریں گے۔ اہل کتاب کے قول کے مطابق وہ بستی صوعر تھی جو ان لوگوں میں ''غورزغر'' کے نام سے مشہور تھی جب سورج چمکنا شروع ہوا تو عذاب آنازل ہوا۔

اللہ نے کلام پاک میں فرمایا ہے:

﴿فَلَمَّا جَاءَ أَمْرُنَا جَعَلْنَا عَالِيَهَا ــــ بِبَعِيْدٍ﴾ (ھود:۸۲/۸۳)

''جب ہمارا حکم آپہنچا ہم نے اس بستی کو الٹ کر نیچے اوپر کر دیا اور ان پر پتھر کی کنکریاں لگاتار برسائیں۔ جن پر تمہارے پروردگار کے ہاں سے نشان لگے ہوئے تھے اور وہ بستی ان ظالموں سے کچھ دور نہیں ہے''۔

مفسرین نے کہا ہے کہ جبرائیل علیہ السلام نے اپنے پر کے ایک کنارے کے ساتھ ان کے علاقے کو اس کی بنیادوں سے اکھیڑ دیا ان بستیوں کی تعداد سات تھی۔ ان کی آبادی سمیت ان بستیوں کو اٹھالیا۔ کہتے ہیں کہ وہ ۴۰۰ افراد تھے اور بعض کے قول کے مطابق ۴۰۰۰ ہزار تھے ساتھ ہی ان کے جانور وغیرہ اور آس پاس کی کھیتوں اور زمین کو بھی اٹھالیا اور آسمان تک بلند کیا حتیٰ کہ آسمان کے فرشتوں نے ان کے مرغوں کی آوازیں اور ان کے کتوں کا بھونکنا سنا پھر ان کو الٹا کر دیا کہ اوپر والی زمین نیچے آگئی۔ مجاہد کہتے ہیں کہ سب سے پہلے نیچے گرنے والے ان کے سردار اور شرفاء تھے' اور ہم نے ان پر کھنگر یلے پتھر برسائے ''السجیل'' اصل میں فارسی کا لفظ ہے عربی میں استعمال ہوا ہے جس کے معنی بہت سخت اور طاقتور ہے مَنْضُوْدٍ متواتر' مسلسل

برسنے والے پتھر جو آسمان سے نیچے آ رہے تھے مسـومة کا مطلب یہ کہ ان پر ہر اس شخص کا نام لکھا ہوا تھا جس پر اس پتھر نے آ کر گرنا تھا اور اسے کچلنا تھا۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿مُسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُسْرِفِيْنَ﴾ (الذاریات:۳۴) ''جن پر حد سے بڑھ جانے والوں کے لئے تیرے رب کے ہاں سے نشان کر دیئے گئے ہیں''۔

ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَطَرًا فَسَاءَ مَطَرُ الْمُنْذَرِيْنَ﴾ (الشعراء:۱۷۳) ''اور ہم نے ان پر مینہ برسایا سو (جو) مینہ ان لوگوں پر برسا جن کو خبردار کر دیا گیا تھا بُرا تھا''

ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

﴿ وَالْمُؤْتَفِكَةَ أَهْوٰى فَغَشّٰهَا مَا غَشّٰى فَبِأَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكَ تَتَمَارٰى﴾ (النجم:۵۳۔۵۵)

''اور اس نے الٹی ہوئی بستیوں کو دے ٹپکا پھر ان پر چھایا جو چھایا اے انسان تو اپنے پروردگار کی کون کون سی نعمت پر جھگڑے گا''۔

یعنی اسی نے ہی ان بستیوں کو الٹا کیا کہ اوپر والا حصہ نیچے کر کے ان کو نیچے گرا دیا' پھر اس بستی پر مسلسل لگا تار کھنگر یلے پتھر برسا کر اس کو ڈھک دیا اور ہر پتھر پر ہر اس شخص کا نام درج تھا جس نے آ کر اس پر گرنا تھا خواہ وہ اپنے علاقے میں مقیم ہو یا سفر کر رہا ہو یا خوف کے مارے ڈر کر بھاگ رہا ہوا الگ ہو رہا ہو۔

اور کہا گیا ہے کہ لوط علیہ السلام کی بیوی اپنی قوم کے ساتھ ٹھہری رہی اور بعض کا قول ہے کہ وہ اپنے خاوند اور دو بیٹیوں کے ساتھ باہر نکلی لیکن جب اس نے سخت چیخ اور بستی کے نیچے گرنے کی آواز سنی تو پلٹ کر اپنی قوم کی طرف دیکھا اور کہنے لگی اے میری قوم! اس کہنے اور پلٹ کر دیکھنے کے نتیجے میں اس پر بھی ایک پتھر آ گرا اور اسے کچل کر رکھ دیا اور اس کا انجام بھی اس کی اپنی قوم جیسا ہوا' اور حقیقت میں وہ انہی کے دین و مذہب پر تھی اور لوط علیہ السلام کے پاس آئے ہوئے مہمانوں کی اپنی قوم کے لئے جاسوسی کرتی تھی۔ جیسے کہ اللہ پاک نے ایک مقام پر فرمایا:

﴿ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوا امْرَاَتَ نُوْحٍ وَّامْرَاَتَ لُوْطٍ ط كَانَتَا تَحْتَ عَبْدَيْنِ مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَيْنِ فَخَانَتٰهُمَا فَلَمْ يُغْنِيَا عَنْهُمَا مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا وَّقِيْلَ ادْخُلَا النَّارَ مَعَ الدّٰخِلِيْنَ﴾ (التحریم:۱۰)

''خدا نے کافروں کے لئے نوح کی بیوی اور لوط کی بیوی کی مثال بیان فرمائی ہے دونوں ہمارے نیک بندوں کے گھر میں تھیں اور دونوں نے ان کی خیانت کی تو وہ خدا کے مقابلے میں ان عورتوں کے کچھ کام نہ آئے اور ان کو حکم دیا گیا کہ تم بھی اور داخل ہونے والوں کے ساتھ دوزخ میں داخل ہو جاؤ۔ یعنی انہوں نے دین میں اپنے خاوندوں کی خیانت کی اور ان کی پیروی نہ کی۔ اس سے یہ مقصود ہرگز نہیں کہ انہوں نے بے حیائی کا ارتکاب کیا حاشا وکلا اللہ کی پناہ اس سے مراد ایسا نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے کسی بھی نبی کے لئے کبھی ایسی بیوی مقدر نہیں فرمائی۔

امام المفسرین حضرت ابن عباسؓ اور دیگر آئمہ سلف نے بھی یہی فرمایا ہے کہ کسی بھی نبی کی بیوی نے کبھی بھی برائی کا ارتکاب نہیں کیا۔ جس نے خیانت کا معنی غلط کاری اور زنا کیا ہے اس نے ایک زبردست غلطی کی ہے جب اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضرت ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ براءت نازل فرمائی جب کہ افک والوں نے آپ کے متعلق باتیں کیں۔ تو اللہ تعالیٰ نے

ایمان والوں کو خوب ڈانٹا اور جھنجھوڑا اور وعظ و نصیحت کی اور احتیاط کرنے کا حکم دیا اللہ نے ارشاد فرمایا:

﴿اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ ـــــ بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ﴾ (النور: ۱۵-۱۶)

''جب تم اپنی زبانوں سے اس کا ایک دوسرے سے ذکر کرتے تھے۔ اور اپنے منہ سے ایسی بات کہتے تھے جس کا تم کو کچھ بھی علم نہ تھا اور تم اسے ایک ہلکی بات سمجھتے تھے اور خدا کے نزدیک وہ بڑی بھاری بات تھی۔ اور جب تم نے اسے سنا تھا تو کیوں نہ کہدیا ہمیں شایاں نہیں کہ ایسی بات زبان پر لائیں پروردگار تو پاک ہے (یہ تو) بہت بڑا بہتان ہے۔ یعنی اے اللہ تو پاک ہے اس سے کہ تیرے نبی کی بیوی ایسی ہو''۔

﴿وَمَا هِيَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ بِبَعِيْدٍ﴾ (هود: ۸۳) اور وہ بستی ان ظالموں سے کچھ دور نہیں ہے۔ یعنی یہ سزا ان جیسا کام کرنے والوں سے کوئی دور نہیں وہ تو اسی سزا کے لائق ہیں۔ اسی لئے بعض علماء اس طرف گئے ہیں کہ قوم لوط کا عمل کرنے والے کو رجم کیا جائے گا خواہ وہ شادی شدہ ہو یا غیر شادی شدہ۔ امام شافعی امام احمد بن حنبل اور بعض دیگر ائمہ کرام اسی کے قائل ہیں۔ اس کے لئے انہوں نے ایک حدیث سے بھی استدلال کیا ہے جس کو حضرت ابن عباسؓ نے بیان کیا ہے وہ یہ کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس کو تم قوم لوط کا عمل کرتے ہوئے دیکھو تو فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کر دو۔ ہمارے امام اعظم ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں کہ قوم لوط کا عمل کرنے والے کو پہاڑ کی چوٹی سے گرا کر پھر اس پر پتھر برسائے جائیں جیسے کہ قوم لوط علیہ السلام کے ساتھ کیا گیا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ یہ سزا ظالموں سے دور نہیں ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اس علاقے کو اتنا گرم اور بدبودار کر دیا ہے کہ نہ اب اس کے پانی سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے اور نہ اس کے پاس کی زمین سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے کیونکہ وہ قابل کاشت نہیں بالکل خراب اور بے کار ہو گئی ہے اس طرح اللہ نے اس بستی کو عبرت و نصیحت کے لئے نمونہ اور اپنی عظمت و قدرت کی نشانی اور اپنی مخالفت کرنے والوں اور رسولوں کی تکذیب کرنے والوں اپنے نفس کی خواہش کی پیروی کرنے والوں اور اپنے مالک و آقا کی نافرمانی کرنے والوں سے انتقام کی مثال بنا دیا۔ اور اس بات پر دلیل قائم کر دی کہ اللہ تعالیٰ اپنے ایماندار بندوں کو ہلاکت و تباہی سے نجات دیتا ہے اور ان کو اندھیرے سے نکال کر روشنی کی طرف لاتا ہے۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ‎ وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ﴾ (الشعراء: ۸-۹)

''بے شک اس میں نشانی ہے اور ان میں اکثر ایمان لانے والے نہیں تھے اور تمہارا پروردگار تو غالب اور مہربان ہے''

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُشْرِقِيْنَ ـــــ لِلْمُؤْمِنِيْنَ﴾ (الحجر: ۷۳/۷۷)

''پھر ان کو سورج نکلتے نکلتے چنگھاڑ نے آ پکڑا اور ہم نے اس شہر کو الٹ کر نیچے اوپر کر دیا اور ان پر کھنگر کی پتھریاں برسائیں بیشک اس قصے میں اہل فراست کے لئے نشانی ہے اور وہ شہر اب تک سیدھے راستے پر (موجود) ہے بیشک اس میں ایمان والوں کے لئے نشانی ہے یعنی جو غور و فکر کی آنکھ سے دیکھے گا کہ اللہ تعالیٰ نے کیسے ان بستیوں کو تباہ و برباد کر دیا وہ یقیناً اس سے عبرت اور نصیحت حاصل کرے گا۔

جیسے کہ ترمذی وغیرہ میں مرفوعاً مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ مومن کی فراست سے ڈرو وہ بے شک اللہ کے نور سے دیکھتا ہے پھر آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ﴿انّ فی ذلك لاية للمتوسمين﴾ ''بے شک اس میں سمجھداروں کے

لئے نشانیاں ہیں''۔

اور یہ بستی عام گذرگاہ اور اب تک آباد راستے پر ہے۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿وَاِنَّكُمْ لَتَمُرُّوْنَ عَلَيْهِمْ مُّصْبِحِيْنَ وَبِالَّيْلِ ط اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ﴾ (الصافات:۱۳۷۔۱۳۸) ''اور تم دن کو بھی ان (کی بستیوں) کے پاس سے گذرتے رہتے ہو اور رات کو بھی تو کیا تم عقل سے کام نہیں لیتے''۔

ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿وَلَقَدْ تَرَكْنَا مِنْهَا اٰيَةً بَيِّنَةً لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ﴾ (العنکبوت:۳۵) ''اور ہم نے سمجھنے والے لوگوں کے لئے اس بستی سے ایک کھلی نشانی چھوڑ دی''۔

ایک اور جگہ ارشاد ربانی ہے:

﴿فَاَخْرَجْنَا مَنْ كَانَ فِيْهَا مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ فَمَا وَجَدْنَا فِيْهَا غَيْرَ بَيْتٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَتَرَكْنَا فِيْهَآ اٰيَةً لِّلَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ﴾ (الذاریات:۳۵۔۳۷)

''تو وہاں جتنے مومن تھے ان کو ہم نے نکال لیا' اور اس میں ایک گھر کے سوا مسلمانوں کا کوئی گھر نہ پایا اور جو لوگ عذاب الیم سے ڈرتے ہیں ان کے لئے وہاں نشانی چھوڑ دی۔ یعنی اللہ رحمٰن سے بغیر دیکھے ڈرنے والے آخرت کے عذاب کا خوف رکھنے والے خواہش کی پیروی سے بچنے والے اللہ کی حرام کردہ اشیاء اور نافرمانیوں سے پرہیز کرنے والے اور قوم لوط سے مشابہت اختیار کرنے سے خوف کھانے والوں کے لئے اس میں ہم نے عبرت و نصیحت بنادی''۔

کیونکہ حدیث پاک میں ہے من تشبه بقوم فهو منهم جو کسی قوم کے ساتھ مشابہت اختیار کرتا ہے وہ انہی میں سے ہوجاتا ہے' ایسے ہی ایک شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔

فان لم تکونوا قوم لوط بعینهم

فما قوم لوط منکم ببعید

''اگر تم مکمل طور پر قوم لوط جیسے نہیں ہو تو قوم لوط تم سے اتنی دور بھی نہیں ہے''

پس عقلمند اور سمجھدار اور اپنے رب سے ڈرنے والا شخص وہ ہے جو اللہ کے حکموں کو بجالاتا ہے اور حلال و جائز بیویوں اور لونڈیوں سے اپنی خواہش پوری کرتا ہے اور شیطان مردود کے پیچھے نہیں چلتا کہ کہیں اس پر بھی وہ عذاب نازل نہ ہوجائے جو قوم لوط پر آیا تھا اور اللہ کے اس فرمان ''اور یہ (بستی) ظالموں سے کوئی دور نہیں کے گروہ میں آکر تباہ و برباد نہ ہوجائے۔



# اصحاب مدین اور حضرت شعیب علیہ السلام کا قصہ

اللہ تعالیٰ نے قوم لوط کے واقعہ کے بعد سورۃ اعراف میں فرمایا:

﴿وَاِلٰی مَدْیَنَ اَخَاھُمْ شُعَیْبًا ـــ کٰفِرِیْنَ﴾ (الاعراف:۸۵/۹۳)

''اور مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو بھیجا تو انہوں نے کہا کہ اے میری قوم اللہ ہی کی عبادت کرو اس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں ہے تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے نشانی آ چکی ہے تو تم ماپ اور تول پوری کیا کرو'۔

اور لوگوں کو چیزیں کم نہ دیا کرو' اور ملک میں اصلاح کے بعد خرابی نہ کرو' اگر تم صاحب ایمان ہو تو سمجھ لو کہ یہ بات تمہارے حق میں بہتر ہے اور ہر راستے پر مت بیٹھا کرو کہ جو شخص خدا پر ایمان لاتا ہے اسے تم ڈراتے ہو اور راہ خدا سے روکتے ہو اور اس میں کجی ڈھونڈتے ہو اور اس وقت کو یاد کرو جب تم تھوڑے تھے تو خدا نے تم کو جماعت کثیر کر دیا اور دیکھ لو کہ خرابی کرنے والوں کا انجام کیسے ہوا۔ اور اگر تم میں سے ایک جماعت میری رسالت پر ایمان لے آئی ہے اور ایک جماعت ایمان نہیں لائی تو صبر کئے رہو یہاں تک کہ اللہ ہمارے اور تمہارے درمیان فیصلہ کر دے اور وہ سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔ تو ان کی قوم میں جو لوگ سردار اور بڑے آدمی تھے وہ کہنے لگے کہ اے شعیب یا تو ہم تم کو اور جو لوگ تمہارے ساتھ ایمان لائے ان کو اپنے شہر سے نکال دیں گے۔ یا تم ہمارے مذہب میں آ جاؤ انہوں نے کہا کہ خواہ ہم (تمہارے دین سے) بیزار ہی ہوں (تو بھی) اگر ہم اس کے بعد کہ خدا ہمیں اس سے نجات بخش چکا ہے تمہارے مذہب میں لوٹ جائیں تو بے شک ہم نے خدا پر جھوٹ باندھا اور ہمارے شایاں شان نہیں کہ ہم اس میں لوٹ جائیں ہاں خدا جو ہمارا پروردگار ہے وہ چاہے تو (ہم مجبور ہیں) ہمارے پروردگار کا علم ہر چیز پر احاطہ کئے ہوئے ہے ہمارا خدا ہی پر بھروسہ ہے اے پروردگار ہم میں اور ہماری قوم میں انصاف کے ساتھ فیصلہ کر دے اور تو سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے اور ان کی قوم میں سے سردار لوگ جو کافر تھے کہنے لگے (بھائیو) اگر تم نے شعیب کی پیروی کی تو بیشک تم خسارے میں پڑ گئے۔ تو ان کو بھونچال نے آ پکڑا اور وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے۔ (یہ لوگ) جنہوں نے شعیب کی تکذیب کی تھی ایسے برباد ہوئے گویا کہ وہ ان میں کبھی آباد ہی نہیں ہوئے تھے۔ (غرض) جنہوں نے شعیب کو جھٹلایا وہ خسارے میں پڑ گئے تو شعیب ان میں سے نکل آئے اور کہا کہ بھائیو میں نے تم کو اپنے پروردگار کے پیغام پہنچا دیئے اور تمہاری خیر خواہی کی تھی۔ تو میں کافروں پر (عذاب نازل ہونے سے) رنج و غم کیوں کروں۔

اور سورۃ ہود میں حضرت لوط علیہ السلام کے قصہ کے بعد فرمایا:

﴿وَاِلٰی مَدْیَنَ اَخَاھُمْ شُعَیْبًا ـــ ثَمُوْدُ﴾ (ھود:۸۳/۹۰)

''اور مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو بھیجا تو انہوں نے کہا کہ اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو اس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں ہے۔ اور ماپ اور تول میں کمی نہ کیا کرو۔ میں تو تم کو آسودہ حال دیکھتا ہوں اور اگر تم ایمان نہیں لاؤ گے تو) مجھے تمہارے بارے میں ایک ایسے دن کے عذاب کا خوف ہے جو تم کو گھیر کر رہے گا۔ اور اے میری قوم ماپ اور تول انصاف کے ساتھ پوری کیا کرو۔ اور لوگوں کو ان کی چیزیں کم نہ دیا کرو اور زمین میں خرابی کرتے ہوئے نہ پھرو' اگر تم کو (میرے کہنے کا) یقین ہو تو خدا کا دیا ہوا نفع ہی تمہارے لئے بہتر ہے اور میں تمہارا نگہبان نہیں ہوں انہوں نے کہا کہ اے شعیب کیا تمہاری نماز تمہیں یہ سکھاتی ہے کہ جن کو ہمارا باپ دادا پوجتے آئے ہیں ہم ان کو ترک کر دیں اور اپنے مال میں جو تصرف کرنا چاہیں نہ کریں تم تو بڑے نرم

دل اور راست باز ہو'

شعیبؑ نے کہا کہ اے قوم دیکھو تو اگر میں اپنے پروردگار کی طرف سے دلیل روشن پر ہوں اور اس نے اپنے ہاں سے مجھے نیک روزی دی ہو (تو کیا میں اس کے خلاف کروں گا) اور میں نہیں چاہتا کہ جس امر سے میں تمہیں منع کروں اور خود اس کو کرنے لگوں میں تو جہاں تک مجھ سے ہوسکے (تمہارے معاملات کی) اصلاح چاہتا ہوں اور (اس بارے میں) مجھے توفیق کا ملنا خدا ہی (کے فضل) سے ہے میں اسی پر بھروسہ رکھتا ہوں اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں اور اے قوم میری مخالفت تم سے کوئی ایسا کام نہ کرادے کہ جیسی مصیبت نوحؑ کی قوم یا ہود کی قوم یا صالح کی قوم پر واقع ہوئی تھی ویسی مصیبت تم پر واقع ہو۔ اور لوط کی قوم (کا زمانہ تو) تم سے کچھ دور نہیں۔ اور اپنے پروردگار سے بخشش مانگو اور اس کے آگے توبہ کرو بیشک میرا پروردگار رحم والا (اور محبت والا ہے) انہوں نے کہا کہ اے شعیب تمہاری بہت سی باتیں ہماری سمجھ میں نہیں آتیں۔ اور ہم دیکھتے ہیں کہ تم ہم میں کمزور بھی ہو اور اگر تمہارے بھائی بند نہ ہوتے تو ہم تم کو سنگسار کر دیتے اور تم ہم پر (کسی طرح) غالب نہیں ہو حضرت شعیب نے فرمایا کہ اے قوم کیا میرے بھائی بندوں کا دباؤ تم پر خدا سے زیادہ ہے۔ اور اس کو تم نے پیٹھ پیچھے ڈال رکھا ہے میرا رب تو تمہارے سب اعمال پر احاطہ کئے ہوئے ہے اور اے میری قوم تم اپنی جگہ کام کئے جاؤ میں (اپنی جگہ) کام کئے جاتا ہوں تم کو بہت جلد معلوم ہو جائے گا کہ رسوا کرنے والا عذاب کس پر آتا ہے اور جھوٹا کون ہے' اور تم بھی انتظار کرو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرتا ہوں اور جب میرا حکم آپہنچا تو ہم نے شعیب کو اور جو لوگ ان کے ساتھ ایمان لائے تھے۔ ان کو تو اپنی رحمت سے بچالیا اور جو ظالم تھے ان کو چنگھاڑ نے آدبوچا تو وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے۔ گویا ان میں کبھی بسے ہی نہ تھے سن رکھو کہ مدین پر (ویسی ہی) پھٹکار ہے جیسی ثمود پر تھی۔

اور سورۃ الحجر میں بھی اللہ تعالیٰ نے قصہ لوط کے بعد فرمایا:

﴿وَاِنْ كَانَ اَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ ــ مُّبِيْنٍ﴾ (الحجر: ۷۸/۷۹)

اور بن کے رہنے والے (یعنی قوم شعیبؑ کے لوگ) بھی گنہگار تھے۔ تو ہم نے ان سے بھی بدلہ لیا اور یہ دونوں شہر کھلے رستے پر موجود ہیں''۔

اور سورۃ شعراء میں قوم لوط کے قصہ کے بعد فرمایا:

﴿كَذَّبَ اَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ الْمُرْسَلِيْنَ﴾ (۱۹۱/۱۷۶)

''اور بن کے رہنے والوں نے بھی رسولوں کو جھٹلایا جب ان سے شعیب نے کہا تم ڈرتے کیوں نہیں میں تمہارا امانت دار پیغمبر ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا کہا مانو۔ اور میں اس کام کا تم سے کوئی بدلہ نہیں مانگتا میرا بدلہ تو خدائے رب العالمین کے ذمہ ہے (دیکھو) پیمانہ پورا بھرا کرو اور ملک میں فساد نہ کرتے پھرو۔ اور اس سے ڈرو جس نے تم کو اور تم سے پہلی خلقت کو پیدا کیا۔ وہ کہنے لگے کہ تم تو جادو زدہ ہو اور تم اور کچھ نہیں ہو ہم ہی جیسے آدمی ہو اور ہمارا خیال ہے کہ تم جھوٹے ہو اگر سچے ہو تو آسمان سے ایک ٹکڑا لا کر ہم پر گرادو' شعیب علیہ السلام نے کہا کہ جو کام تم کرتے ہو میرا پروردگار اس سے خوب واقف ہے تو ان لوگوں نے اس کو جھٹلایا پس سائبان کے عذاب نے ان کو آپکڑا بیشک وہ بڑے سخت دن کا عذاب تھا۔ اس میں یقیناً نشانی ہے اور ان میں اکثر ایمان لانے والے نہیں تھے اور تمہارا پروردگار تو غالب اور رحم والا ہے''۔

## اہل مدین عرب تھے

نسل کے لحاظ سے اہل مدین عرب تھے جو اپنے شہر مدین میں رہائش پذیر تھے اور اطراف شام میں ارض معان کے قریب اور قوم لوط کے بحیرہ کے بھی قریب تھا اور قوم لوط کے بحیرہ کے قریب ارض حجاز سے متصل تھا یہ لوگ قوم لوط کے بعد قریب کے زمانے میں ہوئے ہیں۔ مدین شہر قبیلہ کے نام سے معروف تھا اور وہ نبی مدین بن مدیان بن ابراہیم الخلیل ہیں۔ حضرت شعیب علیہ السلام کو ان کی طرف نبی بنا کر مبعوث کیا گیا۔

## حضرت شعیب کا سلسلہ نسب

وہ ابن میکیل بن شجن ہیں، محمد بن اسحاق نے اس کا تذکرہ کیا ہے وہ کہتے ہیں کہ انہیں سریانی زبان میں یترون کہا جاتا ہے۔ لیکن یہ بات محل نظر ہے۔ اور بعض نے کہا ہے کہ ان کا سلسلہ نسب یوں ہے شعیب بن یشخر بن لاوی بن یعقوب' اور بعض نے اس طرح بیان کیا ہے شعیب بن نویب بن عیفا بن مدین بن ابراہیم علیہ السلام۔ اور بعض نے اس انداز سے ذکر کیا ہے شعیب بن صیفور بن عیفا بن ثابت بن مدین بن ابراہیم علیہ السلام ان کے نسب نامے کے بارے میں بھی کئی اقوال ہیں۔

ابن عساکر کہتے ہیں کہ کہا گیا ہے کہ ان کی دادی یا حقیقی ماں لوط علیہ السلام کی بیٹی تھی اور شعیب علیہ السلام ان لوگوں میں شامل تھے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام پر ایمان لائے اور ان کے ساتھ ہجرت کی اور ان کے ساتھ دمشق میں داخل ہوئے۔ وہب بن منبہ نے کہا کہ شعیب اور ملغم ان لوگوں میں سے ہیں جو ابراہیم علیہ السلام پر اس دن ایمان لائے جس دن ان کو آگ میں ڈالدیا گیا تھا یہ دونوں ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ ہجرت کر کے شام گئے۔ اور لوط کی بیٹیوں کے ساتھ ابراہیم علیہ السلام نے ان دونوں کی شادی کردی۔ یہ بات ابن قتیبہ نے ذکر کی ہے اور اس پر جرح کی گئی ہے۔ واللہ اعلم

علامہ ابن عبدالبر نے الاستیعاب میں سلمہ بن سعد العنزی کے حالات میں بیان کیا ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور مسلمان ہوگیا اور اپنا سلسلہ نسب عنزہ تک بیان کیا تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ عنزہ اچھا قبیلہ تھا ان پر ظلم وزیادتی کی گئی اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی مدد ونصرت فرمائی گئی۔ یہ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سسرالی خاندان والے ہیں۔ اگر یہ بات صحیح اور درست مان لی جائے تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ حضرت شعیب علیہ السلام' حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سسر ہیں اور ان کا تعلق عرب عاربہ سے ہے ان کو عنزہ کہا جاتا ہے نہ کہ وہ عنزہ بن اسد بن ربیعہ بن نزار بن معد بن عدنان سے ہے کیونکہ یہ اس کے لمبا عرصہ بعد پیدا ہوئے ہیں۔

صحیح ابن حبان کی ایک طویل حدیث میں جو کہ انبیاء ورسل کے ذکر میں ہے اور اس کے راوی حضرت ابوذرؓ ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ چار انبیاء عرب میں سے ہوئے ہیں ہودؑ صالحؑ' شعیب' اے ابوذرؓ اور تیرا نبی اللہ کی توحید کی طرف اپنی قوم کو بلاتے تھے۔ اور حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ شعیب علیہ السلام خطیب الانبیاء تھے۔ مدین کے رہنے والے کافر تھے۔ راہ گیروں مسافروں کو لوٹتے تھے اور ان کو خوف زدہ کرتے تھے اور یہ لوگ ایک درخت ایکہ کی پرستش کرتے تھے اور اس درخت کے آس پاس ایک جنگل تھا وہ آپس کے معاملات میں بہت برے تھے اور ماپ تول میں کمی کرتے تھے ڈنڈی مارتے تھے وہ لیتے زیادہ اور دیتے کم تھے۔

تو اللہ تعالیٰ نے ان میں ایک آدمی کو رسول بنا کر بھیجا اور وہ شعیب علیہ السلام تھے انہوں نے ان کو اللہ وحدہ لاشریک

کی طرف بلایا اور کہا کہ ایک اللہ ہی کی عبادت کرو اور بُرے کاموں کے کرنے سے روکا اور بہت تھوڑے لوگ ایمان لے آئے اور اکثر نے انکار کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان پر سخت عذاب بھیجا اور اللہ تعالیٰ دوست اور بزرگی والے ہیں۔ جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

اور مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو بھیجا اس نے کہا کہ اے میری قوم ایک اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی معبود نہیں تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے کھلی دلیل اور نشانی آ چکی۔ (یعنی واضح دلیل و حجت اور میری لائی ہوئی ہدایت کی سچائی پر برہان قاطع تمہارے پاس آ چکی ہے اور اس سے مراد وہ معجزات ہیں جو ان سے ظاہر ہوئے اگرچہ ان کی تفصیل ہمارے پاس نہیں پہنچی لیکن مجموعی طور پر یہ الفاظ ان پر دلالت کرتے ہیں)۔ پس ماپ اور تول پورا کرو اور لوگوں کو ان کی چیزیں کم نہ دو اور ملک میں اصلاح کے بعد فساد نہ کرتے پھرو۔ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ان کو عدل وانصاف کا حکم دیا ہے اور ظلم و زیادتی سے منع کیا ہے اور اس کی خلاف ورزی پر ان کو وعید سنائی ہے چنانچہ فرمایا کہ اگر تم ایماندار ہو تو یہ تمہارے لئے بہتر ہے۔

اور فرمایا کہ تم ہر راستے پر لوگوں کو ڈرانے دھمکانے کے لئے نہ بیٹھو۔ یعنی ڈرا دھمکا کر لوگوں سے ٹیکس وصول نہ کرو اور راہ گیر کو خوف زدہ نہ کرو۔

سدی نے اپنی تفسیر میں مذکورہ بالا آیت کی تفسیر میں صحابہ کرامؓ سے نقل کیا ہے کہ وہ راہ گیروں سے دسواں حصہ ٹیکس وصول کرتے تھے۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ لوگوں پر ظلم و زیادتی کرتے تھے۔ راستوں پر بیٹھ جاتے اور راہگیروں سے دسواں حصہ ٹیکس وصول کرتے تھے اور انہی سے ٹیکس کی وصولی کی ابتداء ہوئی۔

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان کہ تم ایمان والوں کو اللہ کے راستے سے روکتے ہو اور اس میں ٹیڑھ تلاش کرتے ہو۔ اللہ تعالیٰ نے دنیاوی حسی راستہ اور دینی معنوی راستہ روکنے سے منع کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿وَاذْكُرُوْٓا اِذْ كُنْتُمْ قَلِيْلًا فَكَثَّرَكُمْ ۠ وَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ﴾ (الاعراف:۸۶)

''اور (اس وقت کو یاد کرو) جب تم تھوڑے تھے تو اس نے تم کو زیادہ کر دیا پس دیکھو زمین میں فساد پھیلانے والوں کا انجام کیسے ہوا''

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنی نعمت یاد دلائی ہے کہ تم تھوڑے تھے میں نے تم کو زیادہ کر دیا کثرت سے بدل دیا تمہاری افرادی قوت بڑھا دی۔ اور ان کو ڈرایا کہ اگر وہ اللہ تعالیٰ کی ہدایات کی خلاف ورزی کریں گے تو اللہ کا عذاب تم پر نازل ہو کر رہے گا اور دوسرے مقام پر اللہ نے ارشاد فرمایا کہ شعیب علیہ السلام نے قوم سے کہا کہ ماپ اور تول میں کمی نہ کرو میں تمہیں ٹھیک ٹھاک دیکھ رہا ہوں اور میں یقیناً تم پر گھیرنے والے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں۔ یعنی جو کام تم پہلے سے کر رہے ہو ان کو اب چھوڑ دو اور ان پر ہمیشگی نہ کرو ورنہ تمہارے مال کی برکت اللہ تعالیٰ ختم کر دے گا اور تمہیں کنگال کر کے چھوڑے گا اور تمہیں محتاج بنا دے گا اور اس کے ساتھ آخرت کا عذاب بھی ہوگا۔ تو جس کے لئے دنیا و آخرت کا عذاب دونوں جمع کر دیئے گئے ہوں وہ خسارے میں ہو گیا۔

اللہ تعالیٰ نے پہلے تو لوگوں کے مال میں کمی کرنے سے روکا جو ان کے لائق نہیں اور اس کے ساتھ خبردار کر دیا کہ تم سے دنیا میں اللہ کی نعمت چھن جائے گی اور آخرت میں دردناک عذاب ہوگا اور ان کو زجر و سخت تنبیہ کی پھر ان کو اچھے کام کرنے کا حکم دیا جیسے کہ شعیب علیہ السلام نے ان سے کہا:

﴿وَيٰقَوْمِ اَوْفُوا الْمِكْيَالَ ـ بِحَفِيْظٍ﴾ (ھود:۸۵/۸۶)

''اے میری قوم ماپ اور تول پورا کیا کرو اور لوگوں سے ان کی چیزیں کم نہ کرو اور زمین میں فساد پھیلاتے ہوئے نہ پھرو۔ اللہ کا دیا ہوا نفع تمہارے لئے بہتر ہے اگر تم ایماندار ہو اور میں تم پر کوئی نگہبان و محافظ نہیں ہوں بقیہ اللّٰہ خیر لکم کی تفسیر میں حضرت ابن عباسؓ اور حسن بصری فرماتے ہیں کہ لوگوں کے اموال چھیننے کی بجائے اللہ کا رزق تمہارے لئے بہتر ہے۔ اور ابن جریر فرماتے ہیں کہ ماپ تول پورا کرنے کے بعد حاصل ہونے والا نفع اس سے کہیں بہتر ہے کہ تم لوگوں کے مالوں میں کمی کر کے اسے لو۔ حضرت ابن عباسؓ سے بھی ایک قول میں یہ تفسیر بھی مروی ہے۔ اور حضرت ابن جریر کی تفسیر اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے مطابق و مشابہ ہے'' کہہ دو کہ بُری اور پاکیزہ چیز برابر نہیں ہو سکتی اگر چہ تجھے بری چیز کی کثرت اچھی لگے'' یعنی تھوڑا حلال مال زیادہ حرام مال سے بہتر ہے کیونکہ حلال مال برکت والا ہوتا ہے خواہ وہ تھوڑا ہی ہو اور حرام مال خواہ کتنا ہی زیادہ ہو وہ بے برکتی کی وجہ سے ختم ہو جاتا ہے۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ۔

اللہ تعالیٰ سود کو مٹاتا ہے اور صدقات کو بڑھاتا ہے اور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ سود خواہ کتنا ہی زیادہ ہو اس کا نتیجہ کمی ہی ہوتا ہے۔

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ خرید و فروخت کرنے والے دونوں با اختیار ہوتے ہیں جب تک وہ الگ الگ نہ ہوں اگر وہ سچ بولیں اور بات واضح اور کھول کر کریں تو ان کے سودے میں برکت دی جاتی ہے اور اگر وہ عیب وغیرہ چھپائیں اور جھوٹ بولیں تو ان کے سودے کی برکت مٹا دی جاتی ہے۔ اس سے مقصود یہ ہے کہ حلال نفع میں برکت ہوتی ہے خواہ وہ کتنا ہی تھوڑا ہو اور حرام مال کچھ فائدہ نہیں دیتا خواہ وہ بہت سی مقدار میں ہی کیوں نہ ہو۔ اسی لئے اللہ کے نبی شعیب علیہ السلام نے فرمایا کہ ''اللہ کی باقی ماندہ چیزیں'' تمہارے لئے بہتر ہیں اگر تم ایماندار ہو۔

اور ساتھ ہی شعیب علیہ السلام نے فرمایا کہ میں تم پر نگران نہیں ہوں۔ اس کا مقصد یہ ہے کہ میں تمہیں جن چیزوں کا حکم دے رہا ہوں وہ اللہ کی رضامندی اور ثواب حاصل کرنے کے لئے سرانجام دو اور اس لئے نہ کرو کہ میں تمہیں دیکھ رہا ہوں یا کوئی اور تمہیں دیکھ رہا ہے۔

قوم کے لوگوں نے کہا اے شعیب کیا تیری نماز تجھے یہی حکم دیتی ہے کہ ہم ان بتوں کو چھوڑ دیں جن کی پوجا ہمارے باپ دادا کرتے چلے آرہے ہیں یا ہم اپنے مالوں میں اپنی مرضی کرنا چھوڑ دیں۔ یقیناً تو بردبار درست آدمی ہے۔ اور یہ الفاظ ان کی قوم کے لوگوں نے بطور مذاق و استہزاء اور حقارت سے کہے تھے۔

اور اس مذکورہ کلام سے مقصد ان کا یہ ہے کہ کیا تیری نماز تجھے یہ حکم کر رہی ہے کہ تو ہم پر پابندی لگائے کہ ہم صرف تیرے معبود کی عبادت کریں اور ان بتوں کو ہم چھوڑ دیں جن کی پوجا ہمارے پہلے باپ دادا کرتے آئے ہیں یا ہم اپنے معاملات آپ کی رضامندی اور خواہش کے مطابق چلائیں اور اپنی پسند اور مرضی کو چھوڑ دیں۔ گویا تم ہی سمجھدار بردبار اور ہدایت یافتہ ہو۔

اس کے متعلق حضرت ابن عباسؓ میمون بن مہران ابن جریج زید بن اسلم اور ابن جریر زید بن اسلم اور ابن جریر رحمہم اللہ اجمعین فرماتے ہیں کہ یہ بات انہوں نے استہزاء کرتے ہوئے کہی تھی۔

اللہ نے فرمایا کہ شعیب علیہ السلام نے قوم سے کہا:

''اے قوم دیکھو تو اگر میں اپنے پروردگار کی طرف سے دلیل روشن پر ہوں اور اس نے اپنے ہاں سے مجھے نیک روزی دی ہو (تو کیا میں ان کے خلاف کروں گا) اور میں نہیں چاہتا کہ جس کام سے میں تمہیں منع کروں خود اس کو کرنے لگوں میں تو جہاں تک مجھ سے ہو سکے (تمہارے حالات کی) اصلاح چاہتا ہوں مجھے توفیق کا ملنا خدا تعالیٰ (کے فضل) سے ہے میں اسی پر بھروسہ رکھتا ہوں اور اس کی طرف رجوع کرتا ہوں''۔

شعیب علیہ السلام کی یہ گفتگو ان کے ساتھ نرمی اور اخلاق کا نمونہ ہے اور واضح اشاروں کے ساتھ دین کی دعوت پیش کرتا ہے۔ تو اپنی قوم سے فرماتے ہیں تمہارا کیا خیال اے مجھے جھٹلانے والو اگر میں اپنے رب کی جانب سے حق پر ہوں یعنی میرے رسول ہونے کے واضح دلائل قائم ہو گئے اور اس نے مجھے رزق حسن (نبوت و رسالت) عنایت کر دی۔ اور یہ میرا نبی و رسول ہونا تم پر واضح نہیں ہو رہا تو میں تمہارے متعلق کیا حیلہ کر سکتا ہوں (اور یہی بات نوح علیہ السلام نے بھی اپنی قوم کو کہی تھی جیسے کہ ان کے حالات میں پہلے گذر چکا ہے) اور فرمایا کہ اس چیز سے میں تمہاری مخالفت نہیں کرنا چاہتا جس سے میں تمہیں روک رہا ہوں تو وہ کام میں خود بھی نہیں کرتا۔ یہ ایک بڑی عمدہ اور اعلیٰ صفت ہے۔

اور اس کے برعکس بُری اور مذموم صفت ہے جیسا کہ بنی اسرائیل کے علماء اور جاہل خطیب اس مذموم صفت میں مبتلا ہو گئے تھے اسی لئے اللہ تعالیٰ نے ان کو ارشاد فرمایا:

﴿اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَ تَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ﴾ (البقرہ:۴۴)

''کیا تم لوگوں کو نیکی کا حکم دیتے ہو اور اپنے آپ کو بھول جاتے ہو حالانکہ تم کتاب پڑھتے ہو کیا تم عقل سے کام نہیں لیتے۔ اس کی وعید کے متعلق رسول پاک ﷺ کی ایک حدیث مبارک ہے۔ رسول اللہ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن ایک آدمی لایا جائے گا اور اس کو جہنم کی آگ میں ڈال دیا جائے گا اس کی انتڑیاں اس کے پیٹ سے باہر نکل آئیں گی اور وہ ان کے اردگرد اس طرح گھومے گا جیسے گدھا چکی کے گرد گھومتا ہے تو جہنمی لوگ اس کے آس پاس جمع ہو جائیں گے اور کہیں گے اے فلاں کیا تو ہمیں نیکی کا حکم نہیں دیتا تھا اور برائی سے روکتا نہ تھا وہ کہے گا ہاں میں نیکی کا حکم دیتا تھا لیکن میں خود نہیں کرتا تھا۔ اور میں برائی سے منع کرتا تھا لیکن خود اس کا مرتکب ہوتا تھا۔ انبیاء علیہم السلام کے علاوہ بدکردار اور بدبخت لوگوں کی یہی حالت ہوتی ہے البتہ شریف لوگ اور عقلمند علماء جو اللہ سے ڈرتے ہیں ان کی حالت وہ ہوتی ہے جس کا تذکرہ شعیب علیہ السلام نے کیا ہے کہ: ''میں اس چیز کی طرف تمہاری مخالفت نہیں کرنا چاہتا جس سے میں تمہیں روکتا ہوں میں تو اپنی طاقت کے مطابق تمہاری اصلاح چاہتا ہوں''

یعنی میں اپنی تمام تر کوشش میں قول و فعل کی مطابقت چاہتا ہوں۔ اور اصلاح کا ارادہ رکھتا ہوں جتنی میری ہمت و طاقت ہے اور تمام احوال میں میری توفیق صرف اللہ کی مدد کے ساتھ ہے اور تمام معاملات میں میرا اعتماد اور بھروسہ صرف اللہ کی ذات پر ہے ہر معاملہ میں میرا مرجع اور لوٹنا اور ٹھکانہ صرف اسی کی طرف ہے۔

یہ ترغیب کا انداز تھا اس کے بعد شعیب علیہ السلام ڈرانے کے انداز میں فرماتے ہیں:

اے میری قوم میری مخالفت تمہیں اس حال تک نہ پہنچا دے کہ تمہیں اس طرح عذاب آئے جس طرح قوم نوح قوم ہود قوم صالح کو عذاب نے اپنی گرفت میں لے لیا تھا اور قوم لوط تو تم سے کوئی دور نہیں۔ یعنی کہیں ایسا نہ ہو کہ میری مخالفت اور میری لائی ہوئی ہدایات سے دشمنی تمہیں ہمیشہ کی گمراہی اور جہالت میں مبتلا کر دے اور اس کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ تم پر اپنا عذاب

اور اپنی سزا نازل کر دے' جیسے تم سے پہلے جھٹلانے والی اور رسولوں کی مخالفت کرنے والی قوموں (قوم نوح قوم صالح قوم ہود پر عذاب نازل کیا)

اور اللہ تعالیٰ کے فرمان اور قوم لوط تم سے کوئی دور نہیں کا مطلب یا تو یہ ہے کہ وہ زمانے کے اعتبار سے تم سے دور نہیں ان کی خبریں یقیناً تمہیں پہنچی ہیں کہ ان کے کفر اور سرکشی کی بناء پر اللہ نے ان پر اپنا عذاب اتارا یا مطلب یہ ہے کہ علاقے اور جگہ کے لحاظ سے وہ تم سے کوئی دور نہیں اور اس کی تفسیر میں یوں بھی کہا گیا ہے کہ تمہارے کرتوت اور ان کی بداعمالیاں ان سے کچھ مختلف نہیں ہیں تم بھی رہزن ہو اور لوگوں سے زبردستی مال چھینتے ہو اور طرح طرح کے حیلوں بہانوں سے ان کی دولت لوٹتے ہو ان تینوں اقوال میں جمع و تطبیق ممکن ہے کہ وہ قوم لوط سے زمانے' جگہ' اعمال وصفات میں ان سے دور اور کچھ مختلف نہ تھے۔

پھر شعیب علیہ السلام نے ترغیب اور ڈرانے کے انداز کو ملا کر فرمایا۔ اور اپنے رب سے معافی مانگو پھر اس کی طرف رجوع کرو یقیناً میرا رب رحم کرنے والا اور محبت کرنے والا ہے۔

یعنی اپنے غلط کاموں اور روش کو چھوڑ دو اپنے رحیم' ودود رب کی طرف پلٹو جو اس کی طرف رجوع کرتا ہے اس کے دروازے پر آ جاتا ہے تو وہ اسے معاف کر دیتا ہے کیونکہ وہ اپنے بندوں پر مہربان ہے اور ان پر اس سے بھی زیادہ مہربان ہے جتنی کہ ماں اپنے بچے پر مہربان ہوتی ہے۔

الودود: محبت کرنے والا۔ یعنی بندہ جب توبہ کرتا ہے تو اللہ اس سے محبت کرتا ہے اور خواہ وہ گناہ جن سے اس نے توبہ کی ہے کتنی ہی بڑے کیوں نہ ہوں اور کتنے ہی تباہ کن کیوں نہ ہوں۔

﴿قَالُوْا یٰشُعَیْبُ مَا نَفْقَهُ كَثِیْرًا مِّمَّا تَقُوْلُ وَاِنَّا لَنَرٰىكَ فِیْنَا ضَعِیْفًا﴾ (ھود:۹۱)

''انہوں نے کہا اے شعیب ہم تیری بہت سی باتیں سمجھ ہی نہیں رہے اور یقیناً تجھے کمزور خیال کرتے ہیں''۔

حضرت ابن عباس' ثوری' سعید بن مسیب فرماتے ہیں کہ شعیب علیہ السلام کی نظر بہت کمزور تھی کیونکہ وہ اللہ کی محبت میں روتے رہتے تھے۔ حتیٰ کہ نابینا ہو گئے مگر اللہ نے ان کی نظر درست کر دی اور پوچھا کہ اے شعیب کیا تو آگ کے خوف سے روتا رہا یا جنت کے شوق میں شعیب علیہ السلام نے بارگاہ خداوندی میں عرض کی کہ یا اللہ تیری محبت میں روتا رہا ہوں۔ جب میں تیرا دیدار کر لوں گا تو پھر مجھے کوئی پرواہ نہیں کہ تو میرے ساتھ کیا سلوک کریگا اللہ نے ان کی طرف وحی فرمائی کہ اے شعیب تجھے میرا دیدار اور میری ملاقات مبارک ہو اسی وجہ سے تو میں نے موسیٰ بن عمران کو تیرا خادم بنایا تھا۔ واحدی نے سند کے ساتھ شداد بن اوسؓ سے یہ روایت بیان کی ہے لیکن یہ روایت انتہائی غریب ہے خطیب بغدادی نے کہا ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے۔

اور قوم شعیب کی یہ بات کہ اگر تیرے بھائی بند نہ ہوتے تو ہم تجھے سنگسار کر دیتے اور تو ہم پر کچھ زور والا نہیں ہے ان کی یہ بات حد درجہ کفر' حسد و عناد دشمنی کی طرف اشارہ کر رہی ہے کہ کس حد تک وہ دل میں حضرت شعیبؑ کے ساتھ دشمنی رکھتے تھے۔

اور قوم شعیب کا یہ کہنا کہ ہم تیری بہت سی باتیں سمجھ نہیں رہے کیونکہ وہ ان کو پسند نہیں کرتے اور ان کو قبول بھی نہیں کرنا چاہتے تھے۔ یہ بالکل ایسے ہی ہے کہ جیسے قریش کے کافروں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا تھا اللہ تعالیٰ اپنی کلام پاک میں اس کو نقل فرماتے ہیں:

﴿وَقَالُوا قُلُوبُنَا فِي أَكِنَّةٍ مِّمَّا تَدْعُونَا إِلَيْهِ وَفِي آذَانِنَا وَقْرٌ وَمِن بَيْنِنَا وَبَيْنِكَ حِجَابٌ فَاعْمَلْ إِنَّنَا عَامِلُونَ﴾

(حٰمٓ السجدہ:۵)

''ہمارے دل پردوں میں ہیں اور ہمارے کانوں میں بوجھ (یعنی بہراپن) ہے اور ہمارے اور تمہارے درمیان پردہ ہے تو تم (اپنا) کام کرو ہم (اپنا) کام کرتے ہیں''

اور قوم شعیب کا یہ کہنا کہ ہم تجھے اپنے میں ضعیف خیال کرتے ہیں' کا مطلب ہے کہ تو مجبور ولا چار ہے اور جب انہوں نے کہا کہ اگر تیرا قبیلہ نہ ہوتا تو ہم تجھے سنگسار کر دیتے تو شعیب علیہ السلام نے فرمایا کیا تم میرے قبیلے اور خاندان سے ڈرتے ہو اور ان ہی کی وجہ سے تم میرا لحاظ کر رہے ہو اور اللہ کے عذاب سے نہیں ڈرتے اور اللہ کے رسول ہونے کی حیثیت سے میرا خیال نہیں رکھتے۔ تو گویا اللہ کے مقابلہ میں میرا قبیلہ وگروہ تمہارے نزدیک زیادہ طاقت وقوت والا ہے اور اللہ تعالیٰ کو تم نے پسِ پشت ڈال دیا ہے میرا رب تمہارے اعمال کو گھیرے ہوئے ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال کو خوب جانتا ہے جب تم دوبارہ زندہ ہو کر اس کی بارگاہ میں آؤ گے تو پھر وہ تمہیں تمہارے اعمال کا بدلہ دے گا۔

اور فرمایا شعیب علیہ السلام نے اے میری قوم تم اپنی جگہ کام کرو میں بھی اپنی جگہ کام کرنے والا ہوں تمہیں جلدی پتہ چل جائے گا کہ کس پر عذاب ذلیل کرنے والا آتا ہے اور یہ بھی معلوم ہو جائے گا کہ کون جھوٹا ہے اور انتظار کرو بیشک میں انتظار کرنے والا ہوں مذکورہ آیت کے ترجمہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت شعیب علیہ السلام نے اپنی قوم کو سخت تنبیہ کی ہے اور ڈرایا ہے کہ اگر وہ اپنے اسی طریقے پر بضد رہے اور اسی پر چلتے رہے تو بہت جلد ہی ان کو معلوم ہو جائے گا کہ آخرت کا اچھا انجام کس کے لئے ہے اور ہلاکت وتباہی کس کے مقدر میں ہے کس کے پاس رسوا کرنے والا عذاب آتا ہے (اس سے مراد دنیا کا عذاب ہے) اور کس پر ہمیشہ کا عذاب اترتا ہے اس سے مراد آخرت کا عذاب ہے اور کون جھوٹا ہے یعنی میں خبر دینے والا اور بشارت دینے اور ڈرانے میں جھوٹا ہوں یا تم خلاف حقیقت باتیں کر رہے ہو۔

اور انتظار کرو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرتا ہوں۔ یہ اسی طرح ہے کہ جس طرح دوسری جگہ اللہ نے فرمایا ہے۔ اور اگر تم میں سے ایک گروہ اس پر ایمان لایا جس کے ساتھ میں بھیجا گیا ہوں اور ایک گروہ ایمان نہیں لایا تو صبر کرو کہ اللہ ہمارے تمہارے درمیان فیصلہ کر دے اور وہ سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿قَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا ـــــ الْفَاتِحِينَ﴾ (الاعراف:۸۸۔۸۹)

''ان کی قوم کے بڑے سرداروں نے کہا کہ اے شعیب ہم آپ کو اور جو آپ کے ہمراہ ایمان والے ہیں اپنی بستی سے نکال دیں گے ہاں اگر تم ہمارے مذہب میں واپس آجاؤ (شعیب علیہ السلام نے) فرمایا کیا (ہم تمہارے مذہب میں آجائیں) گو ہم اس کو مکروہ ہی سمجھتے ہیں تب تو ہم اللہ پر جھوٹی تہمت لگانے والے ہوں گے کیا ہم تمہارے دین میں آجائیں اس کے بعد کہ اللہ نے ہم کو اس سے نجات دی اور ہم سے یہ ممکن نہیں کہ ہم تمہارے مذہب میں آجائیں ہاں یہ الگ بات ہے کہ کوئی چیز اللہ ہی نے جو ہمارا رب ہے (ہمارے لئے) مقدر کی ہو ہمارے رب کا علم ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے ہم نے اللہ ہی پر بھروسہ کیا ہے اے ہمارے رب ہماری قوم کے درمیان حق کے موافق فیصلہ کر دے اور تو سب سے اچھا فیصلہ کرنے والا ہے۔

انہوں نے اپنے گمان کے مطابق شعیب علیہ السلام پر ایمان لانے والوں کو اپنے مذہب میں لوٹانے کی کوشش کی

لیکن شعیب علیہ السلام ایمان والوں کی طرف سے مقابلہ کے لئے تیار ہو گئے اور کہا: کیا اگرچہ وہ ناپسند ہی کریں تو بھی وہ تمہارے دین میں واپس آ جائیں یعنی وہ لوگ اپنی مرضی سے تمہارے مذہب کی طرف نہیں پلٹ سکتے اگر وہ تمہاری طرف آئیں گے بھی تو مجبور و مضطر ہو کر آئیں گے خوشی سے قطعاً نہیں آ سکتے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جب ایمان سینوں میں آ جاتا ہے اور اپنی جگہ بنالیتا ہے تو کوئی اس کو ناپسند نہیں کرتا اور نہ ہی کوئی اس سے برگشتہ ہوتا ہے۔ اس لئے انہوں نے کہا کہ پھر تو ہم نے اللہ پر جھوٹی تہمت باندھی اگر ہم تمہارے دین میں واپس آ جائیں۔ اس کے بعد کہ اللہ نے ہمیں اس سے نجات دیدی ہے اور ہمارے لئے یہ ممکن ہی نہیں کہ ہم اس کی طرف پلٹ جائیں مگر یہ کہ اللہ چاہے جو کہ ہمارا رب ہے۔ اور ہمارے رب نے ہر چیز کو علم سے گھیرا ہوا ہے ہم نے اللہ ہی پر بھروسہ کیا ہے۔ یعنی وہ ہمیں کافی ہے وہی حفاظت کرنے والا ہے۔ اور ہمارے تمام معاملات میں پناہ کی جگہ وہی ہمارا رب ہے۔

اس کے بعد شعیب علیہ السلام نے اللہ سے اپنی قوم کے خلاف مدد چاہی کہ وہ جس عذاب کے مستحق ہیں ان پر جلد نازل فرما اور ان الفاظ میں دعا کی۔

اے ہمارے رب ہمارے اور ہماری قوم کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ فرما اور تو سب سے اچھا فیصلہ کرنے والا ہے اس انداز سے شعیب علیہ السلام نے اپنی قوم کے لئے بددعا کی اور اللہ تعالیٰ اپنے رسولوں کی دعا رد نہیں کرتا جب وہ کفر اور مخالفت کرنے والی قوم کے خلاف مدد طلب کرتے ہیں۔

اس بددعا کے باوجود قوم اپنے غلط کاموں پر اصرار کرتی رہی اور اپنی ضد کو چھوڑنے پر تیار نہ ہوئی ان کی قوم کے کافر سرداروں نے کہا اگر تم نے شعیبؑ کی پیروی کی تو یقیناً تم نقصان اٹھاؤ گے۔

## عذابِ الٰہی

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

پس ان کو زلزلے نے آ پکڑا اور وہ اپنے گھروں میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے۔ سورۃ اعراف میں ہے کہ ان پر زلزلہ آیا زمین بہت سخت انداز سے ہلائی گئی جس سے ان کی روحیں جسموں سے نکل گئی اور زمین کے تمام حیوانات جمادات کی طرح ہو گئے ان کے لاشے اوندھے ہو گئے ان میں کوئی حس و حرکت باقی نہ رہی۔

اللہ تعالیٰ نے ان پر کئی قسم کی سزائیں جمع کر دیں اور کئی طرح کی مصیبتیں اکٹھی کر دیں کیونکہ وہ کئی قسم کے برے کاموں میں مصروف تھے اس لئے اللہ نے ان پر زلزلہ بھیجا جس سے ان کی حس و حرکت ختم کی سخت چیخ مسلط کی جس سے ان کی آوازیں بند ہو گئیں اور ان پر بادل بھیجا جس نے ان پر ہر طرف سے آگ کے شعلے برسائے۔

اللہ تعالیٰ نے مختلف مقامات پر ان کا قصہ بیان کرتے ہوئے ان کے اوپر بھیجے جانے والے عذاب کا تذکرہ کیا سورۃ اعراف میں ہے کہ انہوں نے اللہ کے نبی اور اس کے ساتھیوں کو دھمکایا تھا کہ بستی سے نکال دیں گے ہاں اگر وہ ان کے دین میں واپس آ جائیں تو اللہ نے فرمایا کہ زلزلہ نے ان کو آ لیا تو وہ اپنے گھروں میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے۔ ارجاف (ہلانا اور نکالنا) کے مقابلہ میں رجفۃ (زلزلہ) کا ذکر کیا ہے ڈرانے دھمکانے کے مقابلہ میں خوف و ہراس کو بیان کیا ہے گویا سیاق و سباق کے ساتھ رجفہ ہی مناسب تھا۔ سورۃ ہود میں ذکر ہے کہ سخت آواز کی وجہ سے وہ اوندھے منہ گرا دیئے گئے ایسا

اس لئے کیا کہ انہوں نے نبی کی شان کی تنقیص کی اور ہٹ دھرمی سے کہا تھا اَصَلاتُکَ تَـأمُـرُکَ ان کی قبیح بات اور ان کے مؤاخذہ کے مناسب یہی تھا کہ شان رسول کی گستاخی کرنے والوں کو کڑک سخت سے خاموش اور شدید زلزلہ سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ٹھنڈا کر دیا جائے۔

اور سورۃ شعراء میں ذکر ہوا ہے کہ ان کو سائبان کے دن کے عذاب نے آلیا یہ اس لئے کہ یہ ان کے مطالبہ کا نتیجہ تھا اور اس سے ان کی رغبت و چاہت کو پورا کیا گیا۔

﴿قَالُوْا اِنَّمَا اَنْتَ ـــ بِمَا تَعْمَلُوْنَ﴾ (الشعراء: ۸۵/۸۸)

''وہ کہنے لگے کہ تم تو جادوزدہ ہو اور تم اور کچھ نہیں ہم ہی جیسے آدمی ہو اور ہمارا خیال ہے کہ تم جھوٹے ہو اور اگر تم سچے ہو تو ہم پر آسمان پر سے ایک ٹکڑا لا کر گرا دو شعیبؑ نے کہا کہ جو کام تم کرتے ہو میرا پروردگار اس سے خوب واقف ہے۔ تو ان لوگوں نے اس کو جھٹلایا پس سائبان کے عذاب نے ان کو آ پکڑا بیشک وہ سخت دن کا عذاب تھا۔ اس میں یقیناً نشانی ہے اور ان میں اکثر ایمان لانے والے نہیں تھے اور تمہارا پروردگار تو غالب (اور) مہربان ہے۔

## کیا اصحاب الایکہ اصحاب مدین ہیں

حضرت قتادہؓ اور دیگر جن مفسرین کی رائے ہے کہ اصحاب الایکہ اہل مدین نہیں ہیں بلکہ یہ کوئی اور قوم ہے یہ رائے کمزور ہے اور ایسے مفسرین کی سند دو باتیں ہیں۔

(۱) اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اصحاب الایکہ نے رسولوں کو جھٹلایا جب ان کو شعیب علیہ السلام نے کہا یہاں ''اخـوهـم'' کا لفظ نہیں ہے جیسا کہ دوسری جگہ فرمایا کہ اور مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو بھیجا۔

(۲) سورۃ الشعراء میں اصحاب الایکہ کے لئے **یـوم الـظـلـة** کے عذاب کا ذکر ہوا ہے جب کہ اہل مدین کے لئے **رجـفـة** (زلزلہ) اور **صیحة** (چیخ) کا ذکر ہے۔

تو ان میں پہلی بات کا جواب یہ ہے کہ سورۃ شعراء میں اصحاب **ایکه** بعد **اخـوهـم** کا لفظ اس لئے نہیں لایا گیا کہ اللہ تعالیٰ نے اس جگہ بیان کیا ہے کہ وہ **ایـکـه** کی عبادت کرتے تھے (قرآن مجید میں اگرچہ صریح طور پر **ایـکـه** کی عبادت کرنے کا ذکر نہیں آیا لیکن **ایـکـه** کی طرف نسبت کا مطلب یہی ہے کہ وہ اس کو پوجتے تھے) لہٰذا اس جگہ اخـوهـم کا لفظ لانا مناسب نہ تھا اور جب قبیلے کا ذکر کر کے اس کی طرف منسوب کیا تو **اخـاهـم شـعـیبا** کہنا مناسب تھا۔ یہ ایک لطیف نفیس اور عمدہ فرق ہے (۲) باقی رہا **یـوم الظلة** سے دلیل اخذ کرنا تو اس بارے مین اتنا کہنا ہے کہ اگر یہی بات اس کی دلیل ہوتی کہ یہ ایک اور امت ہے تو **رجـفـة** اور **صیـحـة** کے ساتھ انتقام کو اس بات کے لئے دلیل بنانا چاہئے کہ یہ بھی دونوں الگ امتیں ہیں جن پر الگ الگ نوعیت کا عذاب آیا لیکن علم تفسیر سے دلچسپی رکھنے والا شخص یہ بات نہیں کہہ سکتا۔

باقی رہی حضرت عبداللہ بن عمرؓ والی حدیث جس میں ہے کہ قوم مدین اور اصحاب الایکہ دو الگ قومیں ہیں اور ان دونوں کی طرف اکیلے حضرت شعیب علیہ السلام مبعوث ہوئے تو یہ حدیث غریب ہے۔ اس کے بعض راویوں کے بارے میں کلام کیا گیا ہے' زیادہ قرین قیاس یہ ہے کہ یہ حدیث موقوف ہے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کا قول ہے جو بنی اسرائیل کی ان کتب سے ماخوذ ہیں جو انہوں نے یرموک کے دن ان کی کتب کے دو اونٹ لدے ہوئے پائے تھے۔ واللہ اعلم

اصحاب الایکہ اور اصحاب مدین کے ایک امت ہونے کے متعلق یہ بات بھی دلالت کرتی ہے کہ اللہ نے ان دونوں کے متعلق ذکر کیا ہے کہ وہ ماپ اور تول میں کمی کیا کرتے تھے تو ان پر کئی قسم کے عذاب نازل ہوئے موقع اور مقام کی مناسبت کی وجہ سے ہر جگہ عذاب کی ایک خاص قسم کو ذکر کیا گیا ہے۔

سورۃ الشعراء میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿ فَكَذَّبُوهُ فَأَخَذَهُمْ عَذَابُ يَوْمِ الظُّلَّةِ ۚ إِنَّهُ كَانَ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ﴾ (الشعرا:۱۸۹)

''پس انہوں نے اس کو جھٹلایا تو انکو سائبان کے دن کے عذاب نے آلیا یقیناً وہ بڑے دن کا عذاب تھا''

## عذاب کس طرح نازل ہوا

بیان کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سات دن تک ان سے ہوا روک لی اور ان کو سخت گرمی پہنچی جس کی وجہ سے نہ پانی ان کو فائدہ دیتا تھا نہ سایہ۔ درختوں کے جھنڈ میں داخل ہونا بھی ان کو مفید نہ ہوتا تھا تو وہ اپنی آبادی سے جنگل کی طرف بھاگ کھڑے ہوئے ایک بادل نے ان پر سایہ کیا تو وہ اس کے پیچھے جمع ہو گئے تا کہ وہ اس سایہ سے سکون حاصل کر سکیں جب وہ تمام اس کے نیچے جمع ہو گئے تو اللہ تعالیٰ نے بادل کو حکم دیا تو وہ آگ کے انگارے اور شعلے برسانے لگا۔ جس سے زمین میں زلزلہ پیدا ہوا اور آسمان سے ان پر ایک سخت چیخ مسلط ہوئی اور ان کی روحیں جسموں سے الگ ہوئیں اور جسم تباہ و برباد ہو گئے۔ پس وہ اپنے گھروں میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جنہوں نے شعیب کو جھٹلایا تھا گویا وہ ان میں آباد ہی نہیں ہوئے تھے۔

شعیبؑ کو جھٹلانے والے ناکام و نامراد ہی ہوئے۔ اور اللہ تعالیٰ نے شعیب علیہ السلام اور ان پر ایمان لانے والوں کو نجات دی۔

جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اور وہ سب سے زیادہ سچا ہے اور جب ہمارا فیصلہ آیا تو ہم نے شعیب اور اس کے ایماندار ساتھیوں کو اپنی رحمت سے نجات دی اور ظلم کرنے والوں کو ایک سخت چیخ نے پکڑ لیا تو وہ اپنے گھروں میں اوندھے منہ پڑے رہ گئے گویا وہ ان میں کبھی آباد ہی نہیں ہوئے تھے۔ آگاہ رہو کہ مدین کے لئے (اللہ کی رحمت سے) دوری ہے جیسے ثمود دفع اور دور ہوئے۔

اور اللہ عزوجل نے فرمایا:

﴿وَقَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِن قَوْمِهِ لَئِنِ اتَّبَعْتُمْ شُعَيْبًا إِنَّكُمْ إِذًا لَّخَاسِرُونَ فَأَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَأَصْبَحُوا فِي دَارِهِمْ جَاثِمِينَ الَّذِينَ كَذَّبُوا شُعَيْبًا كَأَن لَّمْ يَغْنَوْا فِيهَا ۚ الَّذِينَ كَذَّبُوا شُعَيْبًا كَانُوا هُمُ الْخَاسِرِينَ﴾ (الاعراف:۹۰-۹۱)

''اور ان کی قوم میں سردار لوگ جو کافر تھے کہنے لگے (بھائیو) اگر تم نے شعیب کی پیروی کی بیشک تم خسارے میں پڑ گئے تو ان کو بھونچال نے آلیا اور وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے (یہ لوگ) جنہوں نے شعیب کو جھٹلایا تھا ایسے برباد ہوئے کہ گو وہ ان میں کبھی آباد ہی نہیں ہوئے تھے (غرض) جنہوں نے شعیب کو جھٹلایا وہ خسارے میں پڑ گئے۔

اصل میں یہ ان کی اس بات کا جواب تھا کہ اگر تم نے شعیب کی پیروی کر لی تم گھاٹے پانے والے ہو جاؤ گے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی ﷺ کے متعلق فرمایا کہ وہ ان کو ڈانٹتے ہوئے ملامت کرتے ہوئے اور جھڑکتے ہوئے ان سے الگ ہوئے۔ پس وہ ان سے پھرے اور کہا کہ اے میری قوم میں نے تمہیں اپنے رب کے پیغامات پہنچا دیئے اور تمہاری خیر خواہی کر دی پس میں کافر قوم پر کیسے غم کروں۔

یہ بات شعیب علیہ السلام نے ان کی ہلاکت کے بعد ان کے علاقے کو چھوڑتے ہوئے کہی کہ میں نے اپنے رب

کے پیغامات بغیر کمی بیشی کے تم تک پہنچا دیئے اور اپنی ذمہ داری پوری کردی۔ اور جہاں تک میرا بس چلا تمہاری خیر خواہی کردی۔ لیکن میرا کوئی طریقہ اور کوشش کامیاب نہ ہوئی کیونکہ گمراہ ہونے والے کو اللہ ہدایت نہیں دیتا اور اس کے لئے کوئی مددگار نہیں ہوتا۔ پس جو ہوا سو ہوا۔ آج کے بعد میں تم پر کوئی افسوس نہیں کروں گا۔ کیونکہ تم نے خود ہی میری نصیحت کو ٹھکرایا تھا اور ذلت ورسوائی کے دن سے نہ ڈرے تھے اس لئے فرمایا کہ میں کافر قوم پر کیسے غم کروں۔ یعنی جنہوں نے حق قبول نہ کیا اور نہ اس کی طرف توجہ کی اور نہ اس کی طرف پلٹے تو ان پر اللہ کا عذاب اترا جو ٹالا نہ جاسکتا تھا اور نہ کوئی اسے روکنے والا تھا اور نہ کوئی اس سے بھاگنے کی طاقت رکھتا تھا۔ ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں حضرت ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ حضرت شعیب علیہ السلام کا زمانہ یوسف علیہ السلام کے بعد کا ہے۔ وہب بن منبہ فرماتے ہیں کہ شعیب علیہ السلام اور ان پر ایمان لانے والے مکہ میں فوت ہوئے اور ان کی قبریں کعبہ کی مغربی جانب ندوہ اور دار نبی سہم کے درمیان ہیں۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد کا ذکر

ہم نے ابراہیم علیہ السلام کا قصہ اور ان کی قوم کے حالات وواقعات پہلے بیان کردیئے ہیں اور آپ کی دعوت وتبلیغ کا کیا نتیجہ نکلا اس پر بھی پہلے بحث کر چکے ہیں۔ اور آپ ہی کے دور میں قوم لوط کا واقعہ پیش آیا اس کا ذکر بھی کر چکے۔ اس کے بعد اہل مدین قوم شعیب علیہ السلام کا قصہ ذکر کیا کیونکہ قوم شعیب اور قوم لوط کا قصہ قرآن مجید میں اکٹھا ذکر ہوا ہے تو اس بارے میں قرآنی ترتیب کا اتباع کیا ہے۔ اب ہم حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد کا تذکرہ کرتے ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کی اولاد میں کتاب ونبوت جاری کی آپ کے بعد جو نبی بھی آئے وہ آپ کی اولاد ہی میں سے آئے۔

## قصہ حضرت اسماعیل علیہ السلام

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کئی بیٹے تھے جن کا مختصر تذکرہ پہلے آچکا ہے لیکن ان سب میں زیادہ مشہور دو بھائی ہیں جو اپنے وقت اور دور کے عظیم نبی اور رسول تھے۔ ان دونوں میں سے عمر میں بڑے اور بڑی شان والے صحیح رائے کے مطابق حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پہلوٹھے بیٹے ہیں جو حضرت ہاجرہ قبطیہ مصریہ سے پیدا ہوئے اور ذبیح بھی یہی ہیں اور جو لوگ حضرت اسحاق کو ذبیح مانتے ہیں انہوں نے یہ بات اسرائیلی روایات نقل کرنے والوں سے لی ہے جنہوں نے تورات و انجیل میں تحریف وتبدیلی کی اور تاویلات کرکے ان کا اصلی حلیہ وشکل بگاڑ دی اور قرآن مجید کی مخالفت کی کیونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنے پہلوٹھے بیٹے کو ذبح کرنے کا حکم ہوا تھا ایک روایت میں الوحید کا لفظ بھی آیا ہے یعنی تنہا بیٹے کو ذبح کرنے کا حکم دیا گیا۔

بہرحال جو کچھ بھی ہو حضرت اسماعیل کا ذبیح ہونا نص سے ثابت ہے اور ان کی کتابوں میں صراحت کے ساتھ ذکر ہے کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے تو اس وقت ابراہیم علیہ السلام کی عمر چھیاسی (۸۶) سال تھی اور اسحاق علیہ السلام کی پیدائش کے وقت ابراہیم علیہا لسلام کی عمر سو سال سے اوپر تھی تو اس سے صاف اور ظاہری طور پر حضرت اسماعیل علیہ السلام صورت اور معنی کے لحاظ سے اکلوتے اور تنہا بیٹے تھے۔ صورت کے اعتبار سے اس طرح کہ اسماعیل علیہ السلام تیرہ سال کے عرصہ تک ان کے تن تنہا فرزند تھے اسحاق علیہ السلام تیرہ سال کے عرصہ کے بعد پیدا ہوئے اور معنی کے لحاظ سے اس طرح کہ وہ اکلوتے ہیں کہ انہی کو لے کر حضرت ابراہیم علیہ السلام ان دونوں کو فاران کے پہاڑوں میں چھوڑ آئے جو مکہ کے آس پاس ایک پہاڑی سلسلہ ہے ابراہیم علیہ السلام نے اللہ پر بھروسہ کرکے ان کو وہاں چھوڑا وہاں ان کے پاس زندگی کا سامان یعنی کھانے

پینے کی اشیاء کا انتظام نہ ہونے کے برابر تھا۔ اللہ نے ان پر اپنی عنایات کیں۔ معلوم ہوا کہ صورۃ و معنیٰ حضرت اسماعیل علیہ السلام ہی فرزند وحید ہیں لیکن کون ہے جو اس راز کو جانے اور کون ہے جو ان کے مقام پر پہنچے درحقیقت اس کو کوئی بیدار مغز ہی اور سعادت مندی اس کو سمجھ سکتا ہے اور اس کی تہہ تک پہنچ سکتا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اسماعیل علیہ السلام کی تعریف کرتے ہوئے فرمایا کہ وہ بردبار سچے صبر کرنے والے نماز کی حفاظت کرنے والے اہل وعیال کو نماز کا حکم دینے والے تھے تا کہ ان کو جہنم کی آگ سے بچائیں اور اللہ کی عبادت کی طرف بلانے والے تھے اللہ نے فرمایا:

﴿فبشرنه بغلٰم حکیم ــــ من الصابرین﴾ (صفت:۱۰۱۔۱۰۲)

''تو ہم نے ان کو ایک نرم دل لڑکے کی خوشخبری دی جب وہ ان کے ساتھ دوڑنے کی عمر کو پہنچا تو ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ بیٹا میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ (گویا) میں تجھے ذبح کر رہا ہوں تو تم سوچو تمہارا کیا خیال ہے انہوں نے کہا کہ ابا آپ کو جو حکم ہوا ہے وہی کیجئے خدا نے چاہا تو مجھے صابروں میں پائے گا۔

اسماعیل علیہ السلام نے اپنے باپ کی اطاعت کی اور صبر کرنے کا وعدہ کیا اور صبر کر کے وعدہ پورا کر دکھایا۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ ــــ مَرْضِيًّا﴾ (مریم:۱۰۱تا۱۰۲)

اور کتاب میں اسماعیل کا بھی ذکر کرو وہ وعدہ کے سچے اور ہمارے (بھیجے ہوئے) نبی تھے اور اپنے گھر والوں کو نماز اور زکوۃ کا حکم کرتے تھے اور اپنے پروردگار کے ہاں پسندیدہ تھے۔

اور دوسری جگہ ارشاد ہے:

﴿وَاذْكُرْ عِبَادَنَا اِبْرٰهِيْمَ ــــــــ الْاَخْيَارِ﴾ (ص۴۵۔۴۸)

اور ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحاق ویعقوب کو یاد کرو جو ہاتھوں والے اور آنکھوں والے تھے ہم نے ان کو ایک (صفت خاص) آخرت کے گھر کی یاد سے ممتاز کیا تھا اور وہ ہمارے نزدیک منتخب اور نیک لوگوں میں سے تھے۔ اور اسماعیل اور الیسع اور ذوالکفل کو یاد کرو وہ سب نیک لوگوں میں سے تھے۔

اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِدْرِيْسَ ــــــ الصّٰلِحِيْنَ ﴾ (الانبیاء۸۵۔۸۶)

اور اسماعیل اور ادریس اور ذوالکفل (کو بھی یاد کرو) یہ سب یاد کرنے والے تھے۔ اور ہم نے ان کو اپنی رحمت میں داخل کیا بلاشہ وہ نیکوکار تھے۔

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَا ــــــ وَالْاَسْبَاطِ ﴾ (النساء۱۶۳)

(اے محمد) ہم نے تیری طرف وحی بھیجی ہے جس طرح نوح اور ان سے پچھلے پیغمبروں کی طرف بھیجی تھی اور ابراہیم اسی طرح اور اسماعیل اور اسحاق اور یعقوب اور اولاد یعقوب اور عیسیٰ اور ایوب اور یونس اور ہارون اور سلیمان کی طرف بھی ہم نے وحی بھیجی تھی اور داؤد کو ہم نے زبور عنایت کی۔

اور ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿قُولُوْا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ ــــــــــ وَالْاَسْبَاطِ﴾۔البقرہ ۱۳۶)

(مسلمانوں) کہو کہ ہم خدا پر ایمان لائے اور جو (کتاب) ہم پر اتری اس پر اور جو (صحیفے) ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحاق اور یعقوب اور ان کی اولاد پر نازل ہوئی اور اس کے ساتھ ملتی جلتی ایک اور آیت ایک اور جگہ آل عمران میں بھی ہے:

ایک اور جگہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿اَمْ تَقُوْلُوْنَ اِنَّ اِبْرَاهِيْمَ ــــــــــ تَعْمَلُوْنَ﴾ (البقر:۱۴۰)

(اے یہود ونصاریٰ) کیا تم اس بات کے قائل ہو کہ ابراہیم اور اسماعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور ان کی اولاد عیسائی یا یہودی تھے۔اے محمد ان سے کہو کہ تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ اور اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو خدا کی شہادت کو جو اس کے پاس (کتاب میں موجود ہے) چھپائے اور جو کچھ تم لوگ کر رہے ہو خدا تعالیٰ اس سے غافل نہیں ہے۔

ان کی تعریف میں اللہ تعالیٰ نے بہت سی عمدہ صفات بیان کی ہیں کہ ان کو نبی اور رسول بنایا اور ان کو ہر اس عیب سے پاک کیا جو جاہل قسم کے لوگوں سے ان کی طرف منسوب کئے اور اللہ تعالیٰ نے اپنے مومن بندوں کو حکم دیا کہ جو کچھ ان پر نازل ہوا اس پر ایمان لاؤ۔مؤرخین اور ماہرین انساب نے کہا ہے کہ یہ سب سے پہلے شخص ہیں جو گھوڑے پر سوار ہوئے اس سے پہلے گھوڑا وحشی اور جنگلی جانوروں میں شمار ہوتا تھا۔حضرت اسماعیل علیہ السلام نے اس کو سدھایا اور مانوس کیا اور اس پر سواری کی۔

مصنف مغازی حضرت سعید بن یحییٰ اپنی سند کے ساتھ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ گھوڑے پالو اور اس پر سواری کرو یہ تمہارے باپ اسماعیل کی وراثت ہے۔یہ خالص عربی گھوڑے وحشی تھے اللہ کی عطا کردہ قوت سے انہوں نے ان کو بلایا تو وہ آپ کے ہاں پہنچ گئے۔

اور حضرت اسماعیل علیہ السلام نے ہی سب سے پہلے فصیح وبلیغ عربی زبان میں کلام کیا انہوں نے یہ خالص عربی زبان عربی قبائل جرہم عمالیق اور اہل یمن سے سیکھی تھی یہ لوگ ابراہیم خلیل اللہ سے پہلے قدیم عربوں میں تھے۔اموی نے اپنی سند کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا ہے کہ سب سے پہلے واضح اور صاف عربی حضرت اسماعیل علیہ السلام نے بولی جب کہ آپ کی عمر اس وقت چودہ سال تھی۔

اور یہ پہلے بیان ہو چکا ہے کہ جب وہ جوان ہوئے تو قبیلہ عمالیق کی ایک عورت سے شادی کر لی۔اور آپ کے والد محترم نے اس کو چھوڑنے کا حکم دیا تو آپ نے اس کو طلاق دے کر علیحدہ کر دیا اموی کہتے ہیں کہ اس کا نام عمارہ بنت سعد بن اسامہ بن العمالیقی تھی تو وہ مستقل طور پر آپ کے پاس رہی۔اس سے حضرت اسماعیل علیہ السلام کے ۱۲ لڑکے پیدا ہوئے۔مؤرخ محمد بن اسحاق نے ان کے نام بھی لکھے ہیں جو کہ درج ذیل ہیں۔(نابت،قیذر،ازبل،میشی،مسمع،ماش دوصا،یطور،ارر،نبش،طیما،قیذما) اہل کتاب نے بھی اپنی کتب میں اس طرح تذکرہ کیا ہے ان کے ہاں یہ بات بھی ہے کہ ان کو بڑے عظیم بارہ لڑکوں کی بشارت دی گئی ہے لیکن ان کی تفصیل اور تعبیر میں غلط بیانی کی ہے کیونکہ یہی مذکورہ بارہ لڑکے مراد لینا ٹھیک نہیں ہے۔

## آپ کی وفات

اسماعیل علیہ السلام قبائل جرہم عمالیق اور اہل یمن اور آس پاس کے علاقوں کی طرف مبعوث کئے گئے اور جب آپ کی وفات کا وقت قریب آیا تو آپ نے اپنے بھائی حضرت اسحاق علیہ السلام کو وصیت فرمائی۔ اور اپنی بیٹی نسمہ کی شادی اپنے بھتیجے العیص بن اسحاق سے کردی۔ اس کے بطن سے روم پیدا ہوئے اسی نام کی مناسبت سے اس کی اولاد کو بنوالاصف کہتے ہیں۔ کیونکہ العیص زرد رنگ کے تھے۔

ایک قول کے مطابق اسی سے یونان پیدا ہوئے اور عیص کی اولاد سے اشبان بھی ہیں بعض نے کہا ہے کہ یہ بھی ان دونوں کی اولاد سے ہے اور ابن جریر نے اس بارے میں توقف کیا ہے۔

حضرت اسماعیل علیہ السلام اپنی والدہ ہاجرہ کے پہلو مقام حجر میں دفن ہوئے وفات کے وقت ان کی عمر ۱۳۷ برس تھی۔

حضرت عمر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ انہوں نے کہا کہ اسماعیل علیہ السلام نے اپنے رب سے مکہ کی گرمی کی شکایت کی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف وحی فرمائی کہ میں تیرے لیے جنت کا دروازہ اس طرف کھول دیتا ہوں۔ جہاں تو دفن ہوگا تو قیامت کے دن تک تجھ پر اس کی ہوا آتی رہے گی۔ حجاز کے تمام عرب آپ کے دو بیٹوں نابت اور قیذار کی طرف منسوب ہیں۔

## قصہ حضرت اسحاق بن ابراہیم علیہما السلام:

اس سے پہلے بیان ہو چکا کہ حضرت اسحاق علیہ السلام کی ولادت کے وقت حضرت ابراہیم کی عمر ایک سو سال اور آپ کی والدہ محترمہ کی نوے سال تھی۔ آپ حضرت اسماعیل علیہ السلام سے چودہ سال بعد پیدا ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

﴿وَبَشَّرْنَاهُ بِإِسْحَاقَ نَبِيًّا ــــــــ مُبِيْنٌ﴾ (الصافات ۱۱۲۔۱۱۳)

اور ہم نے اُن کو اسحاق کی بشارت بھی دی (کہ وہ) نبی (اور) نیکوکاروں میں سے ہوں گے: اور ہم نے ان پر اور اسحاق پر برکتیں نازل کی تھیں اور ان دونوں کی اولاد میں سے نیکوکار بھی ہیں اور اپنے آپ صریح ظلم کرنے والے بھی ہیں (یعنی گنہگار بھی ہیں۔)

اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام پاک میں بہت سے مقامات پر آپ کی تعریف و توصیف فرمائی ہے اور اس سے پہلے ایک حدیث حضرت ابوہریرہ کے واسطہ سے بیان کر چکے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کریم ابن کریم ابن کریم ابن کریم یوسف یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم علیہ السلام ہیں۔

## آپ کی شادی

اہل کتاب نے ذکر کیا ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زندگی میں حضرت اسحاق علیہ السلام نے رفقا بنت بتوابیل سے شادی کی تو اس وقت آپ کی عمر چالیس سال کی تھی۔ آپ کی بیوی بانجھ رہی۔ تو آپ نے اللہ کے حضور دعا کی اور وہ حاملہ ہوئی اس نے دو جڑواں بچے جنم دیئے۔ پہلے کا نام عیص تھا جس کو عرب عیصو کہتے ہیں اور یہ روم کا والد ہے اور دوسرا بچہ جب پیدا ہوا تو وہ اپنے بھائی کی ایڑی پکڑے ہوئے تھا۔ اس لئے اس کا نام یعقوب رکھا گیا۔ ان ہی کو اسرائیل کہتے ہیں

جن کی طرف بنی اسرائیل منسوب ہوئے۔ اہل کتاب نے ذکر کیا ہے کہ اسحاق علیہ السلام یعقوب کے مقابلہ میں عیص سے زیادہ محبت کرتے تھے۔ کیونکہ وہ پہلے لڑکے تھے اور ان کی ماں رفقاء یعقوب علیہ السلام سے زیادہ محبت کرتی تھی کیونکہ وہ چھوٹے تھے۔

اور کہتے ہیں کہ حضرت اسحاق جب بوڑھے ہوگئے اور آپ کی بینائی کمزور ہوگئی تو انہوں نے اپنے بیٹے عیص سے کھانا طلب کیا۔ اور اس کو حکم دیا کہ وہ جا کر شکار کر لائے اور اسے بھون کر لائے تا کہ وہ اس کے لئے دعا کر لے۔ عیص شکاری تھا وہ شکار کی تلاش میں نکلا بعد میں رفقاء نے اپنے بیٹے یعقوب کو بہترین بکریوں میں دو بچے ذبح کرنے کا حکم دیا۔ اور کہا کہ اپنے باپ کی پسند کے مطابق کھانا تیار کر کے اپنے بھائی سے پہلے لیجائے تا کہ تمہارا باپ تمہارے لئے دعا کرے پھر وہ اٹھی اور عیص کے کپڑے یعقوب کو پہنا دیئے اور ان کے بازوؤں اور گردن پر بکری کے بچوں کا چمڑا باندھ دیا۔ کیونکہ عیص کے جسم پر بال تھے اور یعقوب علیہ السلام کے جسم پر بال نہیں تھے۔

جب یعقوب علیہ السلام کھانا لے کر اپنے باپ کے قریب کیا تو انہوں نے پوچھا کہ تو کون ہے انہوں نے کہا کہ آپ کا لڑکا۔ انہوں نے اسے اپنے ساتھ لگا لیا اور اسے چوما اور کہا کہ آواز تو یعقوب کی ہے لیکن کپڑے اور جسم عیص کا ہے جب کھانا کھا کر فارغ ہوئے تو اس کے لئے دعا کی کہ وہ اپنے بھائیوں میں سے زیادہ قدر و منزلت والا ہو اور اس کا نام تمام بھائیوں سے اور تمام قبائل پر زیادہ بلند ہو اور اس کی رزق اور اولاد زیادہ ہو۔ جب یعقوب علیہ السلام ان سے الگ ہوئے تو عیص بھی شکار کر کے واپس آ گیا اور وہ کھانا تیار کر کے لایا جس کا اسے باپ نے حکم دیا تھا۔ اور آپ کے قریب کیا تو یعقوب نے کہا کہ بیٹے یہ کیا ہے عیص نے کہا کہ اب جان یہ آپ کا پسندیدہ کھانا ہے انہوں نے کہا کہ ابھی تھوڑی دیر پہلے تو کھانا میرے پاس نہیں لایا اور میں نے کھانا کھا کر تیرے لئے دعا نہیں کی کہا نہیں اللہ کی قسم میں اس سے پہلے تمہارے پاس کچھ بھی نہیں لایا۔ لیکن عیص سمجھ گیا کہ اس کا بھائی چالاکی سے کھانا میرے سے پہلے ہی کھلا چکا ہے تو عیص بہت ناراض ہوا۔ کہتے ہیں کہ اسحاق علیہ السلام کی وفات کے بعد یعقوب کی قتل کرنے کے دھمکی دی اور اپنے والد سے ایک اور دعا کرنے کی درخواست کی تو اسحاق علیہ السلام نے دعا کی کہ یا اللہ اس کی اولاد کے لئے سخت زمین مفید ہو اور اس کے پھلوں میں اضافہ اور برکت ہو۔ جب ماں کو پتہ چلا کہ عیص نے یعقوب کو قتل کرنے کی دھمکی دی ہے تو اپنے بیٹے یعقوب کو حکم دیا کہ وہ اس کے بھائی (اپنے ماموں لابان کے پاس حران میں چلا جائے۔ اور اپنے بھائی کا غصہ ٹھنڈا ہونے تک وہاں ہی رہے اور ساتھ ساتھ ماں نے یہ بھی کہا کہ وہاں اپنی ماموں زاد بہن سے شادی کر لینا اور اس نے اپنے خاوند اسحاق علیہ السلام نے ایسا ہی کیا۔

تو اس دن کے آخر میں حضرت یعقوب علیہ السلام وہاں سے نکل پڑے راستہ میں ایک جگہ اندھیرا چھا گیا تو ایک پتھر سر کے نیچے رکھ کر سو گئے۔ انہوں نے خواب میں ایک سیڑھی دیکھی جو آسمان سے زمین تک کھڑی کی گئی ہے اور فرشتے اس پر آ جا رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ یعقوب علیہ السلام سے مخاطب ہوئے کہ میں تجھے بابرکت بناؤں گا اور تیری اولاد کو بڑھاؤں گا زیادہ کروں گا۔ اور یہ زمین تیرے لیے اور تیری اولاد کے لئے کر دوں گا۔ اور جب نیند سے بیدار ہوئے تو آپ کو بہت خوشی حاصل ہوئی اور منت مانی کہ اگر میں اپنے گھر والوں کی طرف خیر و سلامتی کے ساتھ واپس پہنچ گیا تو اس جگہ اللہ کی عبادت کے لئے جگہ بناؤں گا اور جو کچھ اللہ تعالیٰ مجھے مال دے گا میں اس میں سے دسواں حصہ خدا کے لئے وقف کر دوں گا۔ پھر اس پتھر پر تیل لگا دیا تا کہ بعد میں وہ پہچانا جا سکے۔ اور اس کا نام بیت ایل (بیت اللہ) رکھا۔ یہی بیت المقدس کی جگہ ہے جسے یعقوب علیہ السلام

نے بعد میں تعمیر کیا۔

کہتے ہیں کہ یعقوب علیہ السلام اپنے ماموں کے ارض حران میں آئے اور اس کی دو بیٹیاں تھیں۔ بڑی کا نام لیا اور چھوٹی کا نام ''راحیل'' تھا چھوٹی ذرا زیادہ خوبصورت تھی یعقوبؑ نے اپنے ماموں سے چھوٹی کا رشتہ مانگا تو اس نے شرط پر رشتہ دینا قبول کیا کہ آپ سات سال تک بکریاں چرائیں گے تو یعقوب علیہ السلام نے یہ شرط منظور کر لی جب سات سال کی مدت پوری ہوئی تو لابان نے کھانا تیار کیا اور لوگوں کو اکٹھا کیا اور ''لیا'' کے ساتھ آپ کا نکاح کر کے رات کو آپ کے ہاں بھیج دیا وہ کمزور نظر والی اور بدصورت تھی صبح ہوئی تو یعقوب کو پتہ چلا کہ میرے پاس آنے والی ماموں کی بیٹی ''لیا'' ہے تو انہوں نے ماموں سے کہا کہ آپ نے مجھ سے دھوکہ کیا ہے آپ نے میرے ساتھ ''راحیل'' کی نسبت کی تھی تو ماموں نے جواب دیا کہ ہمارا یہ دستور نہیں ہے کہ ہم بڑی سے پہلے چھوٹی کا نکاح کریں۔ اگر آپ اس کی بہن چاہتے ہیں تو مزید سات سال کام کریں میں ''راحیل کی شادی آپ سے کردوں گا۔ جب سات سال مزید کام کرتے ہوئے گذر گئے تو ماموں نے پہلی بیٹی کے ساتھ راحیل کو بھی اس کے ہاں داخل کر دیا۔ اور دو بہنوں کا اکٹھا نکاح کرنا ان کی شریعت میں مباح اور جائز تھا پھر تو رات میں اس کو منسوخ کر دیا گیا۔ اور یہ بات نسخ کے واقع ہونے کی دلیل کافی ہے کیونکہ یعقوب علیہ السلام کا عمل اور کام اس کے مباح ہونے کی دلیل ہے اس لیے کہ وہ معصوم تھے حضرت یعقوب علیہ السلام کے ماموں لابان نے اپنی دونوں بیٹیوں کا ایک ایک لونڈی دی۔ جو ''لیا'' کو دی اس کا نام ''زلفی'' تھا اور ''راحیل'' کو جو لونڈی دی اس کا نام ''بلھی'' تھا۔

اور اللہ تعالیٰ نے ''لیا'' کی حسن وخوبصورتی کی کمی اس طرح پوری کی کہ اسے اولاد عنایت کی اس کے بطن سے سب سے پہلے یعقوب علیہ السلام کی اولاد میں سے روبیل پیدا ہوئے پھر شمعون پھر لاوی پھر یہودا پیدا ہوئے اس طرح کی صورت حال راحیل کی غیرت آئی کہ اسے حمل نہیں ہو رہا تھا۔ تو اس نے اپنی باندی بلھی یعقوب علیہ السلام کو ہبہ کر دی یعقوب علیہ السلام اس کے پاس آئے تو وہ حاملہ ہوگئی تو اس کے ہاں بھی بچہ پیدا ہوا تو اس نے اس کا نام ''دان'' رکھا۔ دوسرا بچہ پیدا ہوا تو اس نے اس کا نام ''نیفتالی'' رکھا۔ اب ''لیا'' نے یہ صورت حال دیکھ کر اپنی باندی زلفی یعقوب علیہ السلام کو ہبہ کر دی تو اس سے دولڑکے ''جاد'' اور ''اشیر'' پیدا ہوئے پھر ''لیا'' حاملہ ہوئی تو اس سے پانچواں بچہ پیدا ہوا اس کا نام ''ایسا خر'' رکھا۔ پھر اس نے چھٹا بچہ جنم دیا اور اس کا نام زابلون رکھا۔ پھر اس کے بطن سے لڑکی پیدا ہوئی اور اس کا نام ''دینا'' رکھا۔ اس طرح یعقوب علیہ السلام کی اولاد اس سے سات افراد ہوگئے۔ پھر ''راحیل'' نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی اور التجاء کی کہ یا اللہ مجھے یعقوب علیہ السلام سے اولاد عطا کر اللہ نے اس کی دعا قبول فرمائی اور وہ اللہ کے نبی یعقوب سے حاملہ ہوئی پھر اس نے ایک عظیم اور شریف اور خوبصورت بچہ جنم دیا جس کا نام اس نے ''یوسف'' رکھا۔

یعقوب علیہ السلام اور اس کی ساری اولاد ارض حران ہی رہائش پذیر رہی اور وہ اپنی شادی کے بعد بھی چھ سال تک مزید اپنے ماموں کے ہاں مقیم رہے۔ اور اپنے ماموں کی بکریوں چراتے رہے اس طرح ان کو وہاں بیس سال گزر گئے۔

اب یعقوب علیہ السلام نے اپنے ماموں سے اپنے وطن جانے کی اجازت چاہی۔ ماموں نے کہا کہ تیری وجہ سے میرے مال میں بہت برکت ہوئی ہے اب آپ جتنا چاہیں میرے مال سے مانگ لو تو یعقوب علیہ السلام نے کہا کہ آپ کی بکریوں سے جو بچہ پیدا ہوں ان میں سے ہر سفید اور سیاہ دھبوں والا اور ہر وہ بچہ جس کی سفیدی سیاہی سے ملی ہوئی ہو اور جس کی سیاہی سفیدی سے ملی ہوئی ہو اور بکروں میں سے ہر سفید رنگ کا بغیر سینگوں والا دے دیں ماموں نے کہا کہ ٹھیک ہے۔

اس کے بیٹوں نے مذکورہ صفات کے مطابق ریوڑ میں بکرے الگ کئے اور ان کو تین دن کی مسافت پر اپنے باپ کی بکریوں سے دور لے گئے تا کہ مذکورہ صفات کے مطابق کوئی بچہ پیدا نہ ہو۔ کہتے ہیں کہ یعقوب علیہ السلام نے بادام تر سفید چھڑیاں اور اس انداز سے ان کو چھیلا کہ ان میں خطوط بن جائیں اور ان کو گھاٹ پر گاڑ دیا تا کہ بکریاں ان سے ڈریں اور ان کو پیٹوں کے بچے حرکت کریں اور ان کے رنگ بھی چھڑیوں جیسے ہو جائیں ۔ یہ دراصل خرق عادت چیز تھی ۔ اور معجزہ کے طور پر یعقوب علیہ السلام سے صادر ہوئی تھی ۔

بہر حال یعقوب علیہ السلام کے لئے بکریاں جانور بہت سے ہو گئے اور آپ کے ماموں اور اس کے بیٹوں کے چہروں کی رنگت بدل گئی ۔لیکن وہ اس سے دلی طور پر تنگ نہ ہوئے ۔

حضرت یعقوب علیہ السلام کی طرف اللہ تعالیٰ نے بذریعہ وحی کی کہ اپنے باپ اور قوم کے علاقے میں واپس جاؤ اور میری مدد تیرے ساتھ ہوگی ۔ یعقوب علیہ السلام نے یہ بات اپنے گھر والوں سے کی تو وہ فرمانبرداری کرتے ہوئے فوراً اتیار ہو گئے اور آپ اپنے اہل وعیال اور مال کو لے چل پڑے ۔ راحیل نے اپنے باپ کے بت چرا لئے ۔ جب یہ قافلہ شہر سے باہر نکلا تو لابان اور اس کی قوم آپ سے آ ملے ۔ اور جب یعقوب علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تو لابان نے کہا کہ تم مجھے بتائے بغیر کیوں چل پڑے اور سخت سرزنش کی اور پہلے کیوں نہیں اطلاع دی تا کہ میں آپ کو خوشی اور مسرت ڈھول باجے اور طبلوں کے ساتھ روانہ کرتا اور عزت واحترام کے ساتھ آپ کو اور اپنی بیٹیوں کو رخصت کرتا اور الوداع کہتا ۔ انہوں نے میرے بت کیوں چرا لئے ہیں ۔

حضرت یعقوب علیہ السلام کو ان بتوں کا علم نہ تھا آپ نے انکار کیا اور فرمایا کہ بت چرا کر نہیں لائے ۔ لابان تلاشی کرنے کے لئے اپنی بیٹیوں اور لونڈیوں اور سامان کی تلاشی لی تو اس کو کچھ نہ ملا ۔ راحیل نے ان کو اونٹ کے پالان کے نیچے رکھ دیا تھا اور ان کے اوپر بیٹھ گئی تھی اور وہ خود کھڑی نہ ہوئی ۔ اور معذرت کرنے لگی کہ میں حائضہ ہوں اور اٹھ نہیں سکتی ۔

بہر حال لابان اور حضرت یعقوب علیہ السلام کے درمیان جلعاد ٹیلے پر ایک معاہدہ ہوا کہ وہ اس کی بیٹیوں کو ذلیل نہیں کرے گا اور ان پر کسی اور عورت سے نکاح نہیں کرے گا ۔ اور اس ٹیلے سے نہ تو لابان آگے بڑھے گا اور نہ یعقوب یعنی یہ دونوں کی سرحد ہو گئی پھر کھانا تیار کیا گیا اور پوری قوم نے ان کے ساتھ کھانا کھایا ۔ اور سب نے ایک دوسرے کو الوداع کہا ۔ اس طرح حضرت یعقوب علیہ السلام اپنے والدین کے ہاں واپس آئے ۔ جب یعقوب علیہ السلام ارض ساعیر کے قریب پہنچے تو آپ کے پاس فرشتے آئے اور انہوں نے منزل مقصود تک پہنچنے کی نوید سنائی تو یعقوب علیہ السلام اپنے بھائی عیص کی طرف پیغام بھیجا اور اس کے ذریعے اپنے بھائی سے انکساری ونرمی کا اظہار کیا قاصد نے واپس آ کر اطلاع دی کہ آپ کا بھائی عیص چار سو سوار لے کر روانہ ہو رہا ہے ۔تو آپ یہ خبر سن کر پریشان وخوفزدہ ہو گئے اور نماز پڑھی اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی ۔ اور عاجزی کے ساتھ خوب گڑگڑا کر اللہ سے فریاد کی اور اس کے بعد عہد و پیمان کا واسطہ دیا کہ مجھ سے میرے بھائی عیص کے شر کو دور کر دے اور اپنے بھائی کے لئے بہت بڑا ہدیہ تیار کیا دوصد بکریوں اور بیس بکروں دوصد بھیڑوں اور بیس مینڈھوں تیس اونٹنیوں اور چالیس گائیوں دس بیلوں اور بس گدھے گدھیوں پر مشتمل تھا ۔ اور اپنے غلاموں کو حکم دیا کہ ان سب کو الگ ہانکیں اور ہر قسم کے جانوروں کے درمیان کچھ فاصلہ رکھیں ۔

اور یہ بات بھی ان کو سکھا دی کہ جب تم کو عیص ملے تو وہ پوچھے گا کہ تم کون ہو اور تمہارے ساتھ یہ جانور کس کے ہیں

تو ان کو کہنا کہ یہ تیرے غلام یعقوب کے ہیں جو اس نے میرے سردار عیص کے لئے ہدیۃً بھیجے ہیں اسی طرح ہر غلام یہی بات کہے گا۔اور یہ بھی کہے گا کہ یعقوب بھی پیچھے آ رہا ہے۔

اب یعقوب علیہ السلام اپنے اہل وعیال یعنی دو بیویوں دو باندیوں اور گیارہ بیٹوں کو ساتھ لے کر دو رات کی مسافت پر پیچھے ہو گئے اور رات کو آپ سفر کرتے اور دن کو چھپ جاتے جب دوسری رات فجر کا وقت ہوا تو آپ کے سامنے ایک فرشتہ انسانی شکل میں آپ کے سامنے آ گیا اور یعقوب علیہ السلام نے اسے انسانوں میں سے ایک انسان سمجھا۔ اور اس کے پاس آ کر اس سے کشتی کرنے لگے۔ اور آپ ہی اس پر غالب آئے۔ اسی لمحے فرشتے نے آپ کے کولہے کو ہاتھ لگایا وہ سکڑ گیا اور یعقوب علیہ السلام لنگڑے ہو گئے جب صبح کی روشنی پھیلنے لگی تو فرشتہ نے پوچھا تیرا نام کیا ہے آپ نے کہا یعقوب ہے فرشتے نے کہا آج کے بعد تیرا نام اسرائیل ہے اب یعقوب علیہ السلام نے سوال فرمایا کہ تو کون ہے اور تیرا نام کیا ہے تو وہ فرشتہ اسی وقت غائب ہو گیا۔اب یعقوب علیہ السلام سمجھے کہ یہ تو کوئی فرشتہ تھا اب صبح ہونے کے بعد یعقوب علیہ السلام لنگڑا کر چل رہے تھے۔اسی وجہ سے بنی اسرائیل عرق النساء نہیں کھاتے۔ (یہ ایک رگ کا نام ہے جو کہ ران سے پاؤں تک جاتی ہے ) اب جو حضرت یعقوب علیہ السلام نے نظر اٹھا کر دیکھا تو سامنے سے ان کے بھائی عیص چار سو سواروں کے ساتھ آ رہے ہیں۔ پس اپنے مال بچوں سے الگ ہو کر آگے بڑھے۔ جب اپنے بھائی عیص کو دیکھا تو سات دفعہ اس کے لئے سجدہ کیا اس وقت یہ طریقہ سلام کا انداز تھا اور ان کی شریعت میں جائز تھا جیسے کہ فرشتوں نے آدم علیہ السلام کو سجدہ کیا تھا اور جیسے کہ یوسف علیہ السلام کے والدین اور بھائیوں نے یوسف علیہ السلام کو سجدہ کیا تھا اور اس کی تفصیل آگے آئے گی۔

اور جب عیص نے ان کو دیکھا تو وہ آگے بڑھ کر گلے لگایا اور چوما اور رونے لگ گئے پھر عیص نے نظر اٹھا کر عورتوں اور بچوں کو دیکھا۔تو پوچھا یہ آپ کو کہاں سے ملے ہیں کہا یہ تیرے غلام یعقوب کو اللہ نے عطا کئے ہیں۔ پھر دونوں لونڈیاں اور ان کے بیٹے قریب ہوئے اور انہوں نے اسے سجدہ کیا پھر لیا اور اس کے بیٹوں نے اسے سجدہ پھر راحیل اور اس کا بیٹا یوسف قریب ہوئے وہ بھی اس کے لئے سجدے میں گر پڑے۔

یعقوب علیہ السلام نے تحفہ قبول کرنے کی استدعا کی اور اصرار کیا تو عیص نے ہدیہ قبول کر لیا۔ اب عیص واپس لوٹے اور آگے آگے تھا اور یعقوب علیہ السلام اس کے پیچھے تھے اپنے اہل وعیال نوکروں وغیرہ کے ساتھ ''ساعیر'' کی طرف چل پڑے جب ساحور پر گزرے تو بستی سے باہر ہی ٹھہر گئے اور وہاں اپنا ایک گھر بنایا اور سایہ حاصل کرنے کے لئے ایک چھپر تیار کیا پھر اور شلیم پر ''شخیم'' بستی سے گزرے تو بستی سے باہر ہی ٹھہر گئے یہاں آپ نے شکیم بن جمور سے زمین سو بکریوں کے عوض خریدی وہاں اپنا خیمہ گاڑ لیا اور وہاں ایک مذبح بنایا اور اس کا نام ایل رکھا۔ ایل اسرائیل (یعقوب) کا معبود ہے اللہ نے وہاں ایک عمارت بنانے کا حکم دیا تا کہ وہاں سے اللہ کا نام بلند ہو اور یہی آج بیت المقدس ہے اسی کی حضرت سلیمان علیہ السلام نے دوبارہ بنایا تھا اور یہی وہ پتھر کی جگہ ہے جس پر یعقوب علیہ السلام نے جاتے وقت علامت کے طور پر تیل لگایا تھا جیسا کہ اس کا ذکر پہلے آ چکا ہے۔

اس جگہ اہل کتاب نے دنیا بنت یعقوب علیہ السلام کا ایک قصہ بیان کیا ہے وہ یہ کہ شخیم بن جمور نے اس پر زبردستی کی اور اپنے گھر لے آیا۔ پھر اس کے باپ اور بھائیوں سے اس کا رشتہ مانگا لیکن انہوں نے اس شرط پر رشتہ دینے کا وعدہ کیا کہ تم سب پہلے ختنے کراؤ۔ پھر ہم رشتہ داریاں قائم کریں گے کیونکہ ہم ان لوگوں سے رشتے نہیں کرتے جن کے ختنے نہ ہوئے ہوں

یہ شرط وہ مان گئے اور سب نے ختنے کرائے جب تیسرا دن ہوا اور ختنوں کی درد سخت ہوگئی تو یعقوب کے بیٹے ان پر حملہ آور ہوئے اور ان سب کو قتل کر دیا۔ اس لڑائی میں شخیم اور اس کا باپ جمور بھی قتل ہوا۔ یعقوب علیہ السلام کے بیٹوں نے اپنی دینا کی بے حرمتی کا بدلہ لے لیا یہ انتقامی کاروائی اس لئے بھی ہوئی کہ وہ کافر تھے اور بتوں کی پوجا کرتے تھے ان کو قتل کر کے یعقوب علیہ السلام کے بیٹوں نے ان کا مال غنیمت کے طور پر حاصل کر لیا۔

پھر راحیل حاملہ ہوئی اور اس نے ایک بیٹا جنم دیا جس کا نام بنیامین ہے۔ مگر زچگی کے دوران اس کو بہت تکلیف ہوئی اور وہ بچے کی پیدائش کے بعد فوت ہوگئی یعقوب علیہ السلام نے اسے ''افراث'' میں دفن کیا جس کو آج کل بیت اللحم کہا جاتا ہے یعقوب علیہ السلام نے اس کی قبر پر بطور نشانی کے ایک پتھر رکھا جو آج تک قبر راحیل کے نام سے مشہور و معروف ہے۔

یعقوب علیہ السلام کے بارہ بیٹوں کے ناموں کی تفصیل مع ان کے ماؤں کے نام کے درج ذیل ہے۔

(۱) لیا۔ روبیل، شمعون، لاوی، یہودا، ایساخر، زابلون۔

(۲) راحیل: یوسف علیہ السلام، بنیامین

(۳) لیا کی لونڈی سے جاد، اشیر

حضرت یعقوب اپنے والد مکرم حضرت اسحٰق علیہ السلام کے پاس آئے اور ان کے ہاں کنعان کے علاقے کی ایک حبرون نامی بستی میں قیام پذیر ہوگئے اور اسی علاقے میں حضرت ابراہیم علیہ السلام رہتے تھے پھر حضرت اسحٰق علیہ السلام بیمار ہوئے اور ایک سو اسی سال (۱۸۰) کی عمر میں انتقال فرمایا اور آپ کو آپ کے دونوں بیٹوں یعقوب اور عیص نے ان کے والد محترم حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پہلو میں اس جگہ دفن ہوئے جو انہوں نے خود خریدی تھی۔



# حضرت یوسف علیہ السلام کا قصہ

حضرت یوسف علیہ السلام کی عظمت وشان اور آپ کے حالات و واقعات کے متعلق ایک مستقل اور مکمل سورت نازل فرمائی ہے تاکہ اس میں جو حکمتیں اور نصیحتیں وآداب ہیں ان پر غور وفکر کیا جائے۔

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:۔

﴿ الٓرٰ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ـــــ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ﴾ (یوسف ۱/۳)

یہ کتاب روشن کی آیتیں ہیں ہم نے اس قرآن کو عربی میں نازل کیا ہے تاکہ تم سمجھ سکو (اے پیغمبر) ہم اس قرآن کے ذریعے سے جو ہم نے تمہاری طرف بھیجا ہے تمہیں ایک نہایت اچھا قصہ بیان کرتے ہیں اور تم اس سے پہلے بے خبر تھے۔

حروف مقطعات کے متعلق ہم نے اپنی تفسیر ابن کثیر میں سورہ بقرہ کے شروع میں تفصیل سے بحث کی ہے۔ تفصیل و تحقیق کے طالب تفسیر کی طرف رجوع کریں ہم نے اس سورت کی تفسیر مفصل انداز سے اپنی تفسیر میں لکھی ہے وہاں سے کچھ مختصر طور پر بطور اقتباس کے یہاں درج کرتے ہیں۔

اس مقام میں گفتگو کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی کتاب قرآن مجید کی مدح وتوصیف وتعریف بیان فرمارہے ہیں کہ یہ کتاب ہم نے اپنے بندے اور رسول کریم پر صاف واضح اور فصیح زبان میں نازل کی ہے جس کو ہر عقل منداور پاکیزہ ذہن والا آدمی سمجھ سکتا ہے۔ جس کو فرشتوں میں سے اشرف فرشتے نے مخلوق میں سے سب سے اشرف انسان پر سب سے زیادہ شرف والی جگہ اور زمانے میں بہت فصیح زبان اور واضح ترین بیان کے ساتھ نازل کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس میں ماضی اور مستقبل کے عمدہ اور مفید حالات و واقعات بیان فرمائے ہیں جن مسائل اور واقعات میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے ان میں حق کو واضح کیا ہے اور باطل کو مٹایا اور ختم کیا ہے اور امر ونواہی میں بھی یہ کتاب سب شریعتوں سے زیادہ عادل سب امتوں میں زیادہ واضح اور عدل وانصاف پر مبنی اور بہت زیادہ حکمت و دانائی پر مشتمل ہے اسی لئے اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب کی شان میں فرمایا ہے کہ تیرے رب کے کلمات سچائی اور اعتدال کے لحاظ سے مکمل ہیں (وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا ط)

یعنی اس کی خبریں سچی اور اس کے اوامر نواہی میں اعتدال وتوازن پایا جاتا ہے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا

﴿ نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ بِمَآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ هٰذَا الْقُرْاٰنَ ق وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ﴾ (یوسف:۳)

(اے پیغمبر) ہم اس قرآن کے ذریعے سے جو ہم تمہارے طرف بھیجا ہے تمہیں ایک نہایت اچھا قصہ سناتے ہیں۔ اور تم اس سے پہلے بے خبر تھے۔

یعنی اس سے پہلے جو آپ کی طرف وحی کی گئی ہے اس میں حضرت یوسف علیہ السلام کا کوئی تذکرہ نہ تھا اسی طرح ایک اور مقام پر فرمایا۔ ﴿وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ ـــــ الْاُمُوْرُ﴾ (شوریٰ:۵۲)

اور اسی طرح تمہارے پاس قرآن عربی بھیجا ہے تاکہ تم بڑے گاؤں (مکہ والوں) کے رہنے والوں کو اور جو لوگ اس کے اردگرد رہتے ہیں ان کو راستہ دکھاؤ اور انہیں قیامت کے دن کا بھی جس میں کوئی شک نہیں خوف دلاؤ۔ اور اسی طرح ہم نے اپنے حکم سے تمہاری طرف روح القدس کے ذریعہ سے قرآن بھیجا ہے تم نہ تو کتاب کو جانتے تھے اور نہ ایمان کو لیکن ہم نے اس

کونور ہ بنایا ہے کہ اس سے ہم اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں ہدایت کرتے ہیں۔ اور بے شک (اے محمد) تم سیدھا راستہ دکھاتے ہو یعنی خدا کا راستہ جو آسمانوں اور زمین کی سب چیزوں کا مالک ہے دیکھو سب ایک خدا ہی کی طرف لوٹائے جائیں گے۔ (اور وہی ان میں فیصلہ کرے گا۔)

ایک جگہ ارشاد ربانی ہے:

﴿ كَذٰلِكَ نَقُصُّ عَلَيْكَ ـــــــ حِمْلًا ﴾ (طٰہٰ :۹۹/۱۰۱)

اسی طرح پر ہم تم سے وہ حالات بیان کرتے ہیں جو گذر چکے ہیں اور ہم نے تمہیں اپنے پاس سے نصیحت (کی کتاب) عطا فرمائی ہے جو شخص اس سے منہ پھیرے گا وہ قیامت کے دن (گناہ کا) بوجھ اٹھائے گا۔

یعنی جو آدمی اس کتاب سے اعراض کر کے دوسری کتاب کی اتباع کرے گا وہ اس وعید کا مستحق ہوگا۔ جس طرح اس بارہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مرفوعاً موقوفاً مروی ہے کہ جس نے اس کے سوا ہدایت کی تلاش کی اللہ اس کو گمراہ کر دے گا۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں اہل کتاب سے حاصل کی ہوئی کتاب (توراۃ) لے آئے اور آپ کے سامنے پڑھنی شروع کی تو آپ ﷺ ناراض ہو گئے اور فرمایا اے ابن خطاب کیا تم اس میں حیران (اور گرویدہ) ہو رہے ہو اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں تمہارے پاس صاف شفاف (شریعت) لایا ہوں تم ان اہل کتاب سے کسی چیز کے متعلق سوال نہ کرو ممکن ہے کہ وہ تمہیں حق بیان کریں اور تم اس کی تکذیب کرنے لگ جاؤ یا وہ تمہیں باطل اور غلط بیان کر دیں اور تم اس کی تصدیق کر دو اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر اس وقت صاحب توراۃ حضرت موسیٰ کلیم اللہ (علیہ السلام) زندہ ہوتے تو ان کو بھی میری اتباع کے بغیر کوئی چارہ کار نہ تھا۔ اس کی سند صحیح ہے۔

ایک اور دوسری روایت ہے کہ رسول مقبول ﷺ نے ارشاد فرمایا اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر موسیٰ علیہ السلام آ جائیں پھر تم ان کی پیروی کرنے لگ جاؤ اور مجھے چھوڑ دو تو تم گمراہ ہو جاؤ گے امتوں میں سے تم میرا حصہ ہو اور نبیوں میں سے میں تمہارا حصہ ہوں (یعنی تم میری امت اور میں تمہارا نبی ہوں) میں نے اس حدیث کی سندیں اور الفاظ سورہ یوسف کے آغاز میں ذکر کئے ہیں ان میں سے بعض میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ ارشاد فرمایا اور اس میں یہ بھی ارشاد فرمایا کہ لوگوں! مجھے جوامع الکلم اور خواتیم عطا کئے گئے ہیں اور میرے لئے ان کو مختصر کر دیا گیا ہے اور میں تمہارے پاس صاف شفاف شریعت لایا ہوں پس حیرانی میں نہ پڑ جانا (دھوکا نہ کھا جانا) اور حیرانی میں پڑنے والے تمہیں دھوکے میں نہ ڈال دیں پھر آپ ﷺ نے اس صحیفہ کو مٹانے کا حکم دیا تو اس کے ایک ایک حرف کو مٹا دیا گیا۔

﴿ إِذْ قَالَ يُوسُفُ لِأَبِيهِ يٰأَبَتِ ـــــــ حَكِيمٌ ﴾ (یوسف:۴-۶)

جب یوسف علیہ السلام نے اپنے باپ سے ذکر کیا کہ ابا جان کہ میں گیارہ ستاروں اور چاند اور سورج کو دیکھا کہ وہ مجھے سجدہ کر رہے ہیں۔ تو یعقوب علیہ السلام نے فرمایا کہ اے میرے پیارے بیٹے اپنے اس خواب کا ذکر اپنے بھائیوں سے نہ کرنا ایسا نہ ہو کہ وہ تیرے ساتھ فریب کاری کریں بے شک شیطان انسان کا کھلا دشمن ہے اور اس طرح تیرا رب تجھے برگزیدہ کرے گا۔ اور تجھے معاملہ فہمی (خوابوں کی تعبیر) سکھائے گا اور اپنی نعمت تجھے بھرپور عطا کرے گا اور یعقوب کے گھر والوں پر بھی جیسے اس نے اس سے پہلے تیرے پردادا ابراہیم اور اسحٰق علیہما السلام کو اپنی بھرپور نعمت دی یقیناً تیرا رب بہت علم والا اور

حکمت والا ہے حضرت یعقوب علیہ السلام اور ان کے بارہ بیٹوں کا ذکر ہم پہلے کر آئے ہیں اور ان کے نام بھی ذکر کر دیے ہیں۔ بنی اسرائیل کے تمام خاندان انہی کی طرف منسوب ہوتے ہیں ان میں سے سب سے زیادہ شرف وعزت والے حضرت یوسف علیہ السلام ہیں علماء کے ایک گروہ کا خیال ہے کہ حضرت یعقوب کے بارہ بیٹوں میں سے صرف حضرت یوسف علیہ السلام نبی ہیں باقیوں کی طرف وحی نہیں کی گئی اور حضرت یوسف علیہ السلام کے قصہ میں ان کا قول وکردار بھی ظاہر بھی اس کی تائید کرتا ہے کہ آپ کے باقی بیٹے نبی نہ تھے۔ جن لوگوں نے ان کی نبوت کا استدلال درج ذیل آیت قرآنی سے کیا ہے یہ استدلال قوی اور مضبوط نہیں ہے۔

﴿ قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ ﴾ (البقرہ:۱۳۶)

کہہ دیں ہم ایمان لائے اللہ کے ساتھ اور جو کچھ ہماری طرف نازل ہوا اور جو ابراھیم، اسماعیل، اسحاق، یعقوب اور ان کی اولاد کی طرف نازل ہوا۔

مذکورہ بالا استدلال اس لئے کمزرور ہے کہ لفظ اسباط جو مذکورہ آیت میں آیا ہے اس سے مراد بنی اسرائیل کی تمام جماعتوں میں آنے والے انبیاء ہیں جن کی طرف وحی کی گئی ہے۔ بارہ بھائیوں میں سے نبوت اور رسالت کا تعلق خصوصی طور پر یوسف علیہ السلام کے ساتھ ہونے کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ ان کے کسی اور بھائی کے نبی ہونے کی صراحت نہیں ہے نیز درج ذیل حدیث سے بھی یہی مطلب اور مفہوم معلوم ہوتا ہے جس کو حضرت ابن عمرؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ کریم ابن کریم ابن کریم ابن کریم یوسف بن یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم علیہ السلام ہیں۔

ہم نے اس حدیث کے طرق ابراہیم علیہ السلام کے قصہ میں ذکر کئے ہیں اس جگہ دوبارہ دہرانے کی ضرورت نہیں ہے۔

حضرت یوسف علیہ السلام کا خواب مفسرین آیت ''اِنِّىْ رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا'' کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ یوسف علیہ السلام نے بچپن میں خواب دیکھا کہ گویا ''گیارہ ستارے'' یہ ان کے بھائیوں کی طرف اشارہ تھا اور سورج چاند جو ان کے والدین سے کنایہ تھا اسے سجدہ کر رہے ہیں۔ یوسف علیہ السلام اس سے گھبرا گئے بیدار ہوئے تو اپنے باپ سے اس کا تذکرہ کیا باپ سمجھ گئے کہ یہ بیٹا دنیا وآخرت میں اونچا مقام ومرتبہ حاصل کرے گا اور اس کے ماں باپ اور بھائی سب اس کے لئے جھک جائیں گے۔ یعقوب علیہ السلام نے بیٹے سے کہا کہ یہ خواب بھائیوں کو بیان نہ کرنا ورنہ وہ تجھ پر حسد کریں گے اور تجھے نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے اور مکر وفریب کی کوئی چال چلیں گے یہ بات بھی تائید کرتی ہے کہ یوسف علیہا السلام کے باقی بھائی نبوت ورسالت سے متصف نہیں تھے اسی وجہ سے سلف کے بعض اقوال میں آیا ہے کہ اپنی ترقی اور بلندی کے کاموں کو چھپا کر رکھو تا کہ تم اپنے مقصد کو پا سکو کیونکہ نعمت والے پر حسد کیا جاتا ہے۔

اہل کتاب کے ہاں یہ بات بھی ہے کہ یہ خواب اپنے والدین اور بھائیوں کو حضرت یوسف علیہ السلام نے اکٹھا بیان کیا تھا۔ مگر یہ بات بالکل غلط ہے اور قرآن مجید کے بھی بالکل خلاف ہے۔ اور اپنی نعمت تیرے اوپر پوری کرے گا۔ یعنی تجھے نبی بنائے گا اور تیری طرف وحی بھیجے گا۔ اور آل یعقوب پر: یعنی تیری وجہ سے آل یعقوب پر بھی اپنی نعمت پوری کرے گا اور تیرے سبب سے ان کو بھی دنیا اور آخرت کی بھلائیاں نصیب ہوں گی۔ جیسے اس نے اپنی نعمت تیرے دو باپوں پر پوری کی یعنی نبوت کے ساتھ تیرے اوپر احسان واکرام کرے گا جس طرح اس نے تیرے باپ یعقوب دادا اسحاق اور پردادا ابراہیم خلیل کو نبوت سے سرفراز کیا۔ اس لئے جب نبی کریم ﷺ سے دریافت کیا گیا کہ لوگوں میں سے زیادہ عزت والا کون ہے؟ تو

حضرت طاؤس بیان کرتے ہیں کہ شیطان عیسیٰ علیہ السلام کے پاس آیا اور کہنے لگا کیا تو اپنے آپ کو سچا نہیں کہتا۔ اگر تو سچا ہے تو کسی گڑھے میں اپنے آپ کو گراؤ فرمایا کہ تیرے لئے ہلاکت ہو عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کیا اللہ تعالیٰ نے فرمایا نہیں کہ اے ابن آدم مجھ سے اپنی ہلاکت کا سوال نہ کریں جو چاہوں کرسکتا ہوں۔

خالد بن یزید فرماتے ہیں کہ شیطان حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھ مل کر دس سال یا دو سال (شک راوی) عبادت کرتا رہا پھر شیطان پہاڑ کے ایک کنارے پر کھڑا ہو کر کہنے لگا کہ اگر میں اپنے آپ کو نیچے گرادوں تو مجھے صرف وہی نقصان ہوگا جو اللہ نے میرے لئے لکھا ہوا ہے انہوں نے فرمایا کہ میں اپنے رب کو آزماتا نہیں ہوں۔ بلکہ میرا رب جب چاہے مجھے آزما سکتا ہے پھر آپ کو سمجھ آئی کہ یہ تو شیطان ہے تو اس سے الگ ہو گئے۔

ابو عثمان فرماتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پہاڑ کی چوٹی پر نماز پڑھ رہے تھے تو شیطان آ کر ان سے کہنے لگا اے عیسیٰ تو کہتا ہے کہ ہر چیز قضا وقدر کے ساتھ ہے آپ نے فرمایا کہ ہاں تو شیطان کہنے لگا اپنے آپ کو اس پہاڑ سے گراؤ اور کہو کہ مجھ پر تقدیر کا یہی فیصلہ ہے آپ نے فرمایا اے لعین اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو آزماتا ہے بندے اللہ کو آزمایا نہیں کرتے۔

ابوبکر بن ابی الدنیا اپنی سند کے ساتھ سفیان بن عیینہ سے روایت فرماتے ہیں کہ شیطان کی عیسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تو شیطان نے آپ کو کہا کہ اے عیسیٰ بن مریم تیری ولادت کا معاملہ اتنا عظمت والا ہے کہ تو نے گہوارے میں کلام کیا ہے اور تجھ سے پہلے اتنی عمر میں کسی نے کلام نہیں کیا ہے فرمایا ہاں میری پرورش اس ذات نے کی ہے جس نے مجھے قوت گویائی دی۔ پھر وہ مجھے فوت کرے گا پھر وہ زندہ کرے گا۔ اس نے کہا کہ تیری ربوبیت کا معاملہ اتنا عظیم ہے کہ تو مردوں کو زندہ کرتا ہے آپ نے فرمایا بلکہ ربوبیت اس اللہ کے لئے کہ وہ جس کو چاہے زندہ کرے اور میں جس کو (اللہ کے حکم سے) زندہ کروں وہ اس کو بھی فوت کرتا ہے اور پھر اس کو زندہ کرے گا۔

اس نے کہا کہ اللہ کی قسم تو آسمان میں معبود ہے زمین میں معبود ہے تو جبرئیل علیہ السلام کے اپنے دو پروں کے ساتھ اس کو ایسا طمانچہ مارا کہ سورج کے سینگوں تک پہنچا دیا پھر جبرئیل نے اپنے دونوں پروں کے ساتھ دوسرا طمانچہ مارا تو اس کو گرم چشمے کے قریب دھکیل دیا پھر اسے ایک اور طمانچہ مارا اور اسے ساتویں سمندر میں دھکیل دیا۔

ایک اور روایت میں ہے کہ وہ اس کو ساتویں سمندر میں چلایا تا کہ یہاں تک کہ اس نے کیچڑ کا مزہ چکھا۔ پھر وہاں سے نکلا اور کہہ رہا تھا کہ اے عیسیٰ ابن مریم۔ میں نے تجھ سے جتنی تکلیف پائی ہے اتنی تکلیف کسی اور سے نہیں پائی۔

ایک اور سند سے اسی واقعہ کو کچھ زیادہ تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

حافظ ابوبکر خطیب اپنی سند کے ساتھ ابوسلمہ سوید سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنے ساتھیوں سے بیان کیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بیت المقدس میں نماز پڑھ کر واپس ہوئے تو ایک گھاٹی میں شیطان آپ کے سامنے آ گیا اور آپ کو روک لیا اور آپ سے باتیں کرنے لگ گیا اور کہنے لگا کہ آپ بندے تو نہیں ہو سکتے اور یہ بات اس نے بار بار کی اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس سے جان چھڑانا چاہتے تھے مگر وہ دور نہیں ہو رہا تھا۔ اس نے کہا کہ آپ کے لائق نہیں ہے کہ آپ کی حیثیت بندے والی ہو تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے رب سے مدد طلب کی تو حضرت جبرائیل اور میکائیل علیہما السلام تشریف لائے ابلیس لعین ان کو دیکھ کر رُک گیا اور بھی آپ کے ساتھ ٹھہرا رہا۔

تو ان دونوں فرشتوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو گھیر لیا اور جبرائیل علیہ السلام نے ابلیس کو اپنا ایک پر مار کر وادی میں پھینک

دیا۔ مگر ابلیس پھر آ گیا اور سمجھا کہ ان کو اس چیز کے سوا کوئی حکم نہیں دیا گیا۔ تو ابلیس نے آپ سے پھر بات کرنی شروع کر دی کہ اے عیسیٰ میں آپ کو آگاہ کر چکا ہوں کہ بندہ ہونا آپ کے شایاں شان نہیں آپ کا غصہ بندوں جیسا نہیں اور آپ کے غصے کی وجہ سے میں نے کتنی تکلیف اٹھائی ہے میں آپ کے فائدے کی بات کر رہا ہوں میں شیاطین کو حکم دیتا ہوں۔ تو وہ آپ کی عبادت کرنے لگ جائیں گے میں یہ نہیں کہتا کہ آپ کے ساتھ اور کوئی معبود نہیں ہے البتہ یہ ضرور ہے کہ اللہ آسمان میں معبود ہے اور آپ زمین میں معبود ہیں شیطان کی یہ بات آپؑ نے سن کر اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کی اور آپ زور زور سے چیخ اٹھے تو فوراً اسرافیل علیہ السلام اترے حضرت جبرائیل اور میکائیل نے ابلیس لعین کی طرف دیکھا۔ تو ابلیس لعین رُک گیا لیکن پھر وہ آپ کے ساتھ ٹھہرا رہا تو جبرائیل علیہ السلام نے اپنے دونوں پر ابلیس کو مارے اور اسے سورج تک پہنچا دیا جب اسرافیل نے دوبارہ مارا تو ابلیس نیچے آ گیا۔

پھر عیسیٰ علیہ السلام ایک جگہ سے گذرے تو ابلیس پھر آپ کے سامنے آ گیا اور کہنے لگا اے عیسیٰ میں نے آپ کی وجہ سے بہت تکلیف اٹھائی ہے پھر اس دوران میں ابلیس کو دوبارہ سورج کے ساتھ پھینک دیا گیا۔ تو اس نے وہاں گرم چشمے کے پاس سات فرشتے پائے انہوں نے اسے دبوچ لیا جب بھی وہ آواز نکالتا تو وہ اسے کیچڑ میں دبا دیتے۔ راوی کہتے ہیں کہ اس کے بعد ابلیس لعین آپ کے پاس کبھی نہیں آیا۔

جناب اسماعیل عطار ابوحذیفہ سے بیان کرتے ہیں کہ ابلیس کے پاس شیطان جمع ہوئے اور کہنے لگے اے سردار صاحب آج آپ کو بہت مشقت اور تھکاوٹ برداشت کرنا پڑی اس نے کہا کہ یہ معصوم بندہ ہے مجھے اس پر کوئی اختیار نہیں ہے لیکن میں اس کی وجہ سے بہت سے انسانوں کو گمراہ کر دوں گا اور ان میں مختلف خواہشات بھر دوں گا وہ اسے اور اس کی ماں کو اللہ کے سوا معبود بنا لیں گے اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کی مدد کی اور آپ کو ابلیس لعین سے محفوظ رکھا۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اسی نعمت کا ذکر کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا:

يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ اذْكُرْ نِعْمَتِيْ عَلَيْكَ.................الطیر (المائدہ:۱۱۰)

جب خدا عیسیٰ علیہ السلام سے فرمائے گا کہ اے عیسیٰ بن مریم میرے ان احسانوں کو یاد کرو جو میں نے تم پر اور تمہاری والدہ پر کئے تھے جب میں نے القدس (جبرئیل) سے مدد کی تم جھولے میں اور جوان ہو کر (ایک ہی نسق پر) لوگوں سے گفتگو کرتے تھے اور جب میں نے تم کو کتاب اور دانائی اور تورات اور انجیل سکھائی اور جب تم میرے حکم سے مٹی کا جانور بنا کر اس میں پھونک مارتے تھے وہ میرے حکم سے اڑنے لگتا تھا۔ یعنی ایسی بہت سی نعمتیں میں نے تجھ پر کیں اور میں نے مسکینوں کو تمہارا مددگار ساتھی اور معاون بنا دیا۔ جن سے تم خوش تھے اور وہ تمہارے ہادی اور قائد ہونے پر راضی تھے۔ یہ بھی جان لو کہ وہ عظیم خوبیاں ایسی ہیں کہ جو شخص ان سے متصف ہو کر مجھ سے ملے گا تجھے تو وہ پوری مخلوق سے زیادہ پاکیزہ اور میرا زیادہ منظور نظر ہو کر ملے گا۔ عنقریب بنی اسرائیل تجھے کہیں گے کہ ہم نے روزے رکھے لیکن وہ قبول نہیں کئے گئے ہم نے نمازیں پڑھیں لیکن قبول نہ ہوئیں ہمارے صدقات قبول نہ ہوئے ہم نے بہت زیادہ آہ وزاری کی لیکن ہم پر ترس نہ کیا گیا۔ ان کو کہیں کہ اس کی کیا وجہ ہے؟ کس چیز نے مجھے اس سے روکا ہے کیا میرے خزانے میں کیا کوئی کی واقع ہوگئی ہے کیا آسمانوں اور زمین کے خزانے میرے ہاتھ میں نہیں ہیں میں ان کو جیسے چاہوں خرچ کروں یا میں کنجوسی کرتا ہوں کیا میں ان تمام سے زیادہ سخی نہیں ہوں جن سے مانگا جاتا ہے اور کیا دینے والوں سے زیادہ میں وسعت وفراخی والا نہیں ہوں کیا میری رحمت کا دائرہ تنگ ہو گیا ہے مہربانی

کرنے والے میری رحمت سے ہی ایک دوسرے پر مہربانی کرتے ہیں۔اے عیسی بن مریم اگر یہ لوگ میری رحمت سے دھوکہ نہ کھاتے جو ان کے دلوں میں وراثت چلی آرہی ہے تو یہ لوگ دنیا کو آخرت پر ترجیح نہ دیتے اور ان کو خوب معلوم ہو جاتا کہ وہ کہاں سے آئے ہیں اور ان کو یقین ہو جاتا کہ ان کے نفس ہی ان کے سب سے بڑے دشمن ہیں۔ میں ان کے روزے کیسے قبول کروں یہ تو حرام غذا سے قوت حاصل کرتے ہیں اور میں ان کی نماز کیسے قبول کروں حالانکہ وہ لوگوں کا مال چھیننے اور ناجائز طریقے سے ان کا مال حاصل کرتے ہیں۔اے عیسی میں ان کے صدقات کا بدلہ اور جزا صرف ان کو دوں گا جو ان کے اصل مالک ہیں نہ کہ مال چھیننے اور ناجائز طریقہ سے حاصل کرنے والوں کو میں ان کی نماز کیسے قبول کروں جب کہ ان کے دل اپنے لوگوں کی طرف مائل ہیں جو مجھ سے جنگ کرتے اور میری حرام کردہ اشیاء کو حلال قرار دیتے ہیں ان کے رونے پر میں ان پر مہربانی کیسے کروں کیونکہ ان کے ہاتھوں سے انبیاء علیہم السلام کے خون کے قطرے ٹپکتے ہیں میں تو ان پر اور زیادہ ناراض ہو گیا ہوں۔

اے عیسی میں نے آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے کے دن ہی سے یہ فیصلہ کیا ہوا ہے۔کہ جو میری عبادت کرے گا اور تیری والدہ کے متعلق میرا بتایا ہوا عقیدہ اختیار کرے گا۔ میں ان کو جنت میں تیرا پڑوسی اور درجات میں تیرا رفیق اور کرامت وعزت میں تیرا شریک بناؤں گا۔ اور آسمانوں اور زمین کی پیدائش کے دن ہی سے میں نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ جو تجھے اور تیری والدہ کو میرے سوا معبود بنائے گا میں اسے آگ کے سب سے نیچے والے طبقہ میں رکھوں گا۔

آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے کے دن ہی سے میں نے فیصلہ کیا ہوا ہے کہ میں اپنے بندے محمد ﷺ کے ہاتھ پر اس کو مکمل کروں گا اور انبیاء ورسل کا سلسلہ اس پر ہی ختم کروں گا وہ مکہ میں پیدا ہوگا اور مدینہ طیبہ کی طرف ہجرت کرے گا اور اس کی بادشاہت ملک شام تک وسیع ہوگی وہ سخت طبیعت اور سخت دل نہیں ہوگا اور بازاروں میں شوروغل کرنے والا نہیں ہوگا اور فحش زیب وزینت نہیں اپنائے گا وہ کسی سے بدکلامی نہ کرے گا میں اسے ہر اچھی چیز کی رہنمائی کروں گا اور ہر اچھا خلق عطا کروں گا تقویٰ کو ان کا ضمیر اور حکمت کو ان کی عقل وفا کو ان کی طبیعت عدل کو ان کی سیرت حق کو ان کی شریعت اور اسلام کو ان کا دین بناؤں گا۔ اس کا نام احمد ہوگا میں اس کے ساتھ گمراہی کے بعد رہنمائی کروں گا اور جہالت کے بعد علم سکھاؤں گا تنگدستی کے بعد مالداری عام کروں گا ذلت وپستی کے بعد ترقی وعروج سے ہمکنار کروں گا بہرے کانوں کو شنوائی عطا کروں گا غافل دلوں کو بیدار کروں گا لوگوں کو مختلف اور متفرق خواہشات سے ان کے ذریعہ چھٹکارا ملے گا میں اس کی امت بہترین امت بناؤں گا جو لوگوں کے لئے پیدا کی گئی وہ نیکی کا حکم کریں گے اور برائی سے روکیں گے وہ سب میرے لئے مخلص ہوں گے میرے رسولوں کی لائی ہوئی ہدایات کی تصدیق کریں گے میں ان کو ان کے گھروں، مجلسوں اور مساجد اور ہر جگہ تسبیح وتقدیس میں اور لا الہ الا اللہ پڑھنے کا الہام کروں گا وہ کھڑے اور بیٹھے اور رکوع وسجود کر کے میرے لئے نماز پڑھیں گے وہ میرے رستے میں صف بندی اور اجتماعی شکل میں لڑائی کریں گے وہ میدان جہاد میں اپنا خون پیش کر کے قربانیاں دیں گے اور ان کی کتابیں ان کے سینے میں ہوں گی ان کی قربانی کا گوشت ان کے پیٹ میں ہوگا (یعنی قربانی کا گوشت وہ خود کھائیں گے) وہ راتوں کو عبادت گذار اور دن کو کافروں کے مقابلے میں شہید ہوں گے یہ میرا فضل ہے میں جس کو چاہتا ہوں عطا کرتا ہوں اور میں بڑے فضل والا ہوں۔

ہم سورۃ المائدہ اور سوۃ الصف کی کچھ آیات ذکر کر کے مذکورہ بالا باتوں میں بہت سی باتوں کو درست ہونا ثابت کریں گے۔

ابوحذیفہ اسحٰق بن بشر نے اپنی اسناد کے ساتھ کعب الاحبار اور وہب بن منبہ رحمہم اللہ ابن عباس اور سلمان فارسیؓ سے

بیان کیا ہے اور ان کی الگ الگ بیان کردہ حدیث ایک دوسرے میں داخل ہوگئی ہیں اس لئے مشترکہ روایت پیش کی جارہی ہے۔

تو وہ بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسی علیہ السلام کو مبعوث فرمایا اور وہ لوگوں کے پاس واضح دلائل اور معجزات لے کر آئے تو بنی اسرائیل کے منافق اور کافر قسم کے لوگ ان سے تعجب اور مذاق کرنے لگے اور وہ کہتے کہ فلاں آدمی نے رات کیا کھایا اور فلاں آدمی نے اپنے گھر کیا ذخیرہ کیا ہے آپ ان کو بتادیتے تو ایمان والوں کے ایمان میں اضافہ ہوجاتا اور منافق اور کافر اپنے شرک وکفر میں اور زیادہ ہوجاتے۔ ان تمام حالات کے باوجود حضرت عیسی علیہ السلام کے پاس اپنے رہنے کے لئے کوئی گھر نہ تھا وہ زمین میں سفر کرتے رہتے تھے ان کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا کہ جس سے ان کی پہچان ہوتی۔

سب سے پہلے جس کو آپ نے زندہ کیا اس کا واقعہ یوں پیش آیا کہ آپ ایک دفعہ ایک عورت کے پاس سے گذرے وہ ایک قبر پر بیٹھی رو رہی تھی۔ آپ نے دریافت فرمایا کہ اے عورت تجھے کیا ہوا ہے اس نے کہا کہ میری اکلوتی بیٹی فوت ہوگئی ہے اور میں نے اپنے رب سے وعدہ کیا ہے کہ میں اتنے تک یہاں ٹھہروں گی یا تو مجھے موت آجائے یا کہ میری بچی کو اللہ زندہ کردے اور میں اس کو ایک نظر دیکھ لوں۔ حضرت عیسی علیہ السلام نے اس سے سوال فرمایا کہ اگر تو اسے دیکھ لے تو پھر تو واپس چلی جائے گی اس نے کہا ہاں واپس چلی جاؤں گی۔ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے دو رکعت نماز ادا فرمائی پھر قبر کے پاس آکر بیٹھ گئے اور پکارا اے فلانہ اللہ رحمٰن کے حکم سے کھڑی ہوجا اور قبر سے باہر آجا۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ قبر میں حرکت پیدا ہوئی انہوں نے دوبارہ آواز دی تو اللہ کے حکم سے قبر پھٹی پھر تیسری دفعہ آپ نے بلایا تو وہ قبر سے اپنا سر مٹی سے جھاڑتے ہوئے نکلی۔

تو حضرت عیسی علیہ السلام نے دریافت فرمایا کہ تو نے اتنی دیر کیوں کی۔ اس نے جواب دیا کہ جب مجھ تک پہلی آواز پہنچی تو اللہ تعالیٰ نے میری طرف فرشتہ بھیجا اس نے میرے جسم کے اعضا اکٹھے کئے جب دوسری آواز آئی تو میری روح میرے جسم میں لوٹادی گئی جب تیسرے آواز آئی تو مجھے خوف محسوس ہوا کہ شاید قیامت قائم ہوگئی ہے تو اس کے ڈر سے میرے سر اور ابرو پتلیوں کے بال سفید ہوگئے پھر وہ اپنی ماں کی طرف متوجہ ہوئی اور کہنے لگی اے ماں تو نے ایسا کیوں کیا کہ مجھے موت کی تکلیف دوبارہ چکھنی پڑی اے ماں صبر کر اور اجر وثواب حاصل کر مجھے دنیا میں رہنے کی ضرورت نہیں ہے پھر حضرت عیسی علیہ السلام مخاطب ہوکر کہنے لگی اے اللہ کی روح اور اس کا کلمہ میرے رب سے درخواست کرکر وہ مجھے آخرت کی طرف لوٹا دے اور موت کی مصیبت مجھ پر آسان کردے۔

آپ نے اپنے رب سے دعا کی اللہ تعالیٰ نے اس کو فوت کرلیا اور وہ زمین میں پہلے کی طرح دفن ہوگئی اور زمین پر اس پر برابر ہوگئی۔ جب یہودیوں کو اس کا علم ہوا تو وہ غصے میں اور زیادہ ہوگئے۔

اور حضرت نوح علیہ السلام کے واقعہ میں ہم بیان کرآئے ہیں کہ بنی اسرائیل نے آپ سے کہا کہ ہمارے لئے سام بن نوح کو زندہ کردیں تو آپ نے اللہ کے لئے نماز پڑھی اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے اس کو زندہ فرمادیا۔ اور اس نے انہیں کشتی کے حالات سے آگاہ کیا پھر آپ علیہ السلام نے دعا فرمائی تو وہ دوبارہ قبر میں دفن ہوگئے۔

سدی نے ابن عباس سے بیان کیا ہے کہ بنی اسرائیل کے بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ فوت ہوگیا تو اسے ایک چار پائی پر رکھ کر حضرت عیسی علیہ السلام کے سامنے لایا گیا آپ نے اللہ سے دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے اسے زندہ کردیا تو لوگوں نے ایک عجیب وغریب ہولناک منظر دیکھا۔

اور اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا اور اس کا کلام سب سے زیادہ سچا ہے۔

وَاِذْقَالَ اللّٰہُ یٰعِیْسَی ابْنِ مَرْیَمَ ..................مُسْلِمُوْنَ (المائدہ:۱۱۰۔۱۱۱)

اور جب خدا عیسیٰ علیہ السلام سے فرمائے گا اے عیسیٰ بن مریم میرے ان احسانوں کو یاد کرو جو میں نے تجھ پر اور تیری والدہ پر کئے جب میں نے روح القدس (جبرئیل) سے تمہاری مدد کی تم جھولے میں اور جوان ہو کر ایک ہی نسق پر ہی لوگوں سے گفتگو کرتے تھے اور جب میں نے تم کو کتاب اور دانائی اور تورات اور انجیل سکھائی اور جب تم مٹی سے جانور بنا کر اس میں پھونک مارتے تھے تو وہ میرے حکم سے اڑنے لگتا تھا اور مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میرے حکم سے چنگا بھلا کر دیتے تھے اور مردے کو میرے حکم سے (زندہ کر کے قبر سے) نکال کھڑا کرتے تھے اور جب میں نے بنی اسرائیل (کے ہاتھوں) کو تم سے روک دیا جب تم ان کے پاس کھلی نشانی لے کر آئے تو جوان میں سے کافر تھے کہنے لگے کہ یہ صریح جادو ہے اور جب میں نے حواریوں کو حکم بھیجا کہ مجھ پر اور میرے پیغمبر پر ایمان لاؤ وہ کہنے لگے کہ (پروردگار) ہم ایمان لائے اور تو گواہ ہوجا کہ ہم فرمانبردار ہیں۔

ان آیات میں اللہ تعالیٰ عیسیٰ علیہ السلام پر اپنے احسانات کا ذکر فرمارہے ہیں کہ انہیں باپ کے بغیر ماں کے واسطہ سے پیدا کیا۔ اور انہیں لوگوں کے لئے نشانی بنادیا جو اللہ کی قدرت کاملہ پر بڑی دلیل ہے۔ اور مزید انعام یہ کیا کہ انہیں رسالت کے منصب پر فائز کیا آپ کی والدہ پر بھی احسان کیا کہ انہیں اس عظیم نعمت کے لئے چن لیا اور ان کی پاکدامنی پر دلیل قائم کردی جب جاہل قسم کے لوگوں نے آپ پر الزامات لگائے۔

فرمایا کہ روح القدس کے ساتھ میں نے تیری مدد کی۔ یعنی جبرئیل علیہ السلام کے واسطہ سے تیری والدہ کی طرف روح پھونکی پھر جبرائیل آپ کی طرف وحی لے کر آئے اور کافروں کی ایذاء رسانیوں سے آپ کا دفاع کیا۔

تو لوگوں سے گہوارے میں اور ادھیڑ عمر میں باتیں کرے گا۔ یعنی بچپن میں اور ادھیڑ عمر میں لوگوں کو اللہ کی طرف بلائے گا۔

واذعلمتك الكتاب والحكمة سے مراد یہ ہے کہ میں نے تجھے لکھنا سکھایا اور دانائی عطا کی اور بعض سلف سے اس مفہوم کی صراحت منقول ہے کہ آپ پیدائشی اندھوں کو درست کردیتے تھے جن کا صحیح ہونا اطباء وحکما کی نظر میں ممکن نہ ہوتا اسی طرح برص (جس کی وجہ سے جسم پر سفید داغ رونما ہوجاتے ہیں) کی بیماری والے کو بھی درست کردیتے تھے۔ مذکورہ آیات کی وضاحت ہوچکی ہے اب اس کو دہرانے کی ضرورت نہیں ہے۔

واذ كففت بني اسرائيل عنك۔ اور جب بنی اسرائیل کو تجھ سے روکا۔ یہ اس وقت کی بات ہے کہ جب انہوں نے آپ کو سولی پر چڑھانا چاہا۔ تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان کے شر اور تکلیف سے محفوظ رکھنے کے لئے اپنے پاس آسمان پر اٹھالیا۔

واذ اوحيت الى الحواريين۔ اور جب میں نے حواریوں کی طرف وحی کی کہ مجھ پر اور میرے رسول پر ایمان لے آؤ۔ بعض نے اس جگہ وحی سے الہام لیا ہے یعنی اللہ تعالیٰ نے ان کی رہنمائی فرمائی جیسے دوسری جگہ ہے کہ تیرے رب نے شہد کی مکھی کی طرف الہام کیا۔ اسی طرح ایک اور مقام پر وارشاد فرمایا کہ ہم نے موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کی طرف وحی کی۔

اسی طرح ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا کہ ہم نے موسیٰ علیہ السلام کی ماں کی طرف وحی کی کہ اسے دودھ پلا اور جب تجھے اس پر کوئی خطرہ ہو تو اسے دریا میں ڈال دے۔

لیکن بعض کا خیال ہے کہ رسول کے واسطہ سے وحی کرنا اور قبول حق کی توفیق دینا مراد ہے۔ اسی لئے انہوں نے ان

الفاظ کے ساتھ جواب دیا کہ ہم اللہ پر ایمان لے آئے اور تو گواہ ہو جا کہ ہم فرمانبردار ہیں۔

اور یہ بھی اللہ تعالیٰ کے احسانات میں سے ہے کہ اس نے عیسیٰ علیہ السلام کے لئے مددگار اور معاون بنا دیئے جو آپ کی مدد کرتے اور ایک اللہ کی طرف دعوت دیتے جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندے محمد مصطفیٰ ﷺ کو مخاطب ہو کر فرمایا کہ۔

هُوَ الَّذِيٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ؕ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ؕ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ (الانفال:۶۳)

وہی تو ہے کہ جس نے تم کو اپنی مدد سے اور مسلمانوں (کی جمعیت) سے تقویت بخشی اور ان کے دلوں میں الفت پیدا کر دی اگر تم دنیا بھر کی دولت خرچ کرتے تب بھی آپ ان کے دلوں میں الفت پیدا نہ کر سکتے مگر خدا ہی نے ان میں الفت ڈال دی بیشک وہ زبردست اور حمت والا ہے۔

اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَيُعَلِّمُهُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ.................الْمٰكِرِيْنَ (آل عمران:۴۸۔۵۴)

اور وہ انہیں لکھنا پڑھنا اور دانائی اور تورات اور انجیل سکھائے گا اور (عیسیٰ) بنی اسرائیل کی طرف پیغمبر (ہو کر جائیں گے اور کہیں گے) کہ میں تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے نشانی لے کر آیا ہوں وہ یہ کہ تمہارے سامنے مٹی کی مورت بہ شکل پرندہ بناتا ہوں پھر اس میں پھونک مارتا ہوں تو وہ خدا کے حکم سے (سچ مچ) جانور ہو جاتا ہے اور اندھے اور برص والے (کوڑھی) کو تندرست کر دیتا ہوں اور خدا کے حکم سے مردے میں جان ڈال دیتا ہوں اور جو کچھ تم کھا کر آتے ہو اور جو کچھ تم اپنے گھروں میں جمع کر کے رکھتے ہو سب تم کو بتا دیتا ہوں اگر تم صاحب ایمان ہو تو ان باتوں میں تمہارے لئے (قدرت خدا کی) نشانی ہے اور مجھ سے پہلے جو تورات (نازل ہوئی) تھی اس کی تصدیق بھی کرتا ہوں اور (میں) اس لئے بھی (آیا ہوں) کہ بعض چیزیں جو تم پر حرام تھیں ان کو تمہارے لئے حلال کر دوں اور میں تو تمہارے پروردگار کی طرف سے نشانی لے کر آیا ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا کہا مانو کچھ شک نہیں کہ خدا ہی میرا اور تمہارا پروردگار ہے تو اسی کی عبادت کرو یہی سیدھا راستہ ہے یہ جب عیسیٰ (علیہ السلام) نے ان کی طرف سے نافرمانی (اور نیت قتل) دیکھی تو کہنے لگے کہ کوئی ہے جو خدا کا طرفدار ہو اور میرا مددگار ہو۔ حواری بولے کہ ہم خدا کے (طرفدار اور آپ کے) مددگار ہیں ہم خدا پر ایمان لائے اور آپ گواہ رہیں کہ ہم فرمانبردار ہیں اے پروردگار جو (کتاب) تو نے نازل فرمائی ہے ہم اس پر ایمان لائے اور (تیرے) پیغمبر کے متبع ہو چکے تو ہم کو ماننے والوں میں لکھ رکھ اور وہ (یعنی یہود قتل عیسیٰ کے بارے میں) ایک چال چلے اور خدا بھی (عیسیٰ علیہ السلام کو بچانے کے لئے) چال چلا اور خدا خوب چال چلنے والا ہے اس وقت خدا نے فرمایا کہ اے عیسیٰ میں تمہاری دنیا میں رہنے کی مدت پوری کر کے تم کو اپنی طرف اٹھا لوں گا اور تمہیں کافروں کی صحبت سے پاک کروں گا اور جو لوگ تمہاری پیری کریں گے ان کو کافروں پر قیامت تک فائق (غالب) رکھوں گا پھر تم سب لوٹ کر میرے پاس آؤ گے تو جن باتوں میں تم اختلاف کرتے تھے اس دن میں تم میں ان کا فیصلہ کر دوں گا۔

ہر نبی کو ہر زمانے کے مناسب حال معجزہ دیا گیا۔ بیان کرتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں بڑے بڑے جادوگر تھے تو اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو ایسے معجزات عطا کئے کہ جن کو دیکھ کر آنکھیں حیران رہ گئیں اور جادوگر سر تسلیم خم کرنے پر مجبور ہو گئے جادو کے ماہرین اور کرشمہ سازی سے واقف لوگوں نے جب آپ کے معجزات دیکھے تو وہ سمجھ گئے کہ یہ

صرف اس شخص سے ظاہر ہو سکتے ہیں جس کو اللہ کی مدد حاصل ہو۔ اور اللہ نے اس کی نبوت کی تصدیق کے لئے اس کے ہاتھ پر خرق عادت چیزیں ظاہر کیں تو وہ کسی توقف کے بغیر جلدی مسلمان ہو گئے۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام ایسے دور میں مبعوث ہوئے کہ اس وقت حکمت وطب کا فن عروج پر تھا اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایسے معجزات عطا فرمائے کہ جو حکماء اور اطباء کی دسترس سے باہر تھے کیا کوئی ایسا حکیم ہو سکتا ہے جو مادر زاد اندھوں کو تندرست کر دے۔ اور برص وکوڑھ کی بیماری میں مبتلا اور دائمی مریض کو ٹھیک کر دے۔ اسی طرح مخلوق میں سے کسی کو طاقت ہے کہ وہ کسی کو قبر سے زندہ کر کے باہر کھڑا کر دے۔ ایسے معجزات کو ہر کوئی سمجھ سکتا تھا کہ یہ کسی نبی کے ہاتھ پر ہی ظاہر ہو سکتے ہیں اور اس نبی کو بھیجنے والے کی قدرت وطاقت پر دلالت کرتے ہیں۔

اسی طرح ہمارے نبی کریم ﷺ بھی ایسے دور میں مبعوث ہوئے کہ جب فصاحت و بلاغت زوروں پر تھی اور اسکا زبردست چرچا تھا۔ تو اللہ تعالیٰ نے آپ پر قرآن مجید بطور معجزہ کے نازل فرمایا باطل نہ اس کے سامنے سے آسکتا ہے نہ پیچھے سے وہ حکیم وحمید ذات کی طرف سے نازل کیا گیا ہے اس کے الفاظ معجزہ ہیں تمام جنوں اور انسانوں کو چیلنج کیا گیا کہ اس جیسی کتاب بنا کر لاؤ یا اس جیسی دس سورتیں بنا کر پیش کرو۔ یا اس جیسی ایک ہی سورت بنا دو، پھر اللہ تعالیٰ نے دوٹوک الفاظ میں فرمایا کہ وہ لوگ یہ کام نہ فی الحال کر سکتے ہیں اور نہ آئندہ کسی وقت کر سکیں گے اسی طرح کا کلام بنانے سے ان کی عاجزی صرف اس وجہ سے ہی تھی کہ وہ خالق ومالک کا کلام ہے جس کی ذات وصفات میں اور افعال میں اس کا کوئی مماثل اور ثانی نہیں ہے۔

الغرض مقصد یہ ہے کہ جب عیسیٰ علیہ السلام نے ان پر براہین ودلائل قائم کئے تو ان میں سے اکثر اپنے کفر وعناد اور گمراہی پر اڑے رہے البتہ ان میں سے چند ہی افراد پر مشتمل ایک جماعت نے آپ کی ہدایات کو تسلیم کیا اور وہ آپ کے معاون ومددگار کی حیثیت سے اٹھ کھڑے ہوئے انہوں نے آپ کی بیعت کی اور آپ کی مدد اور خیر خواہی کی۔ بنی اسرائیل نے ایسے حالات میں آپ کو قتل کرنے کا پروگرام بنایا اور بادشاہ وقت سے آپ کی شکایت کی ان کا تو پختہ ارادہ تھا کہ آپ کو قتل کر دیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان کے شر سے بچا لیا اور ان کے درمیان سے اوپر اٹھا لیا اور ان میں سے ایک آدمی کو اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کا ہمشکل بنا دیا تو انہوں نے اسے پکڑ کر قتل کر دیا اور اسے سولی دے دی وہ اسے عیسیٰ علیہ السلام سمجھتے رہے حالانکہ ان کو مغالطہ لگا اور وہ حق کا انکار کرتے رہے۔ عیسائیوں کے ساتھ بہت سے یہودیوں نے بھی ان کے قتل (مسیح علیہ السلام کے سولی دینے) کا دعویٰ تسلیم کر لیا۔ اسی طرح دونوں گروہ غلط فہمی میں مبتلاء ہوئے اور مغالطہ کا شکار ہو گئے۔

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ اور انہوں نے خفیہ تدبیر کی اور اللہ نے بھی خفیہ تدبیر کی اور اللہ بہترین تدبیر کرنے والا ہے۔

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَاِذْ قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ .............. الْكٰفِرُوْنَ (الصّف: ٦ تا ٨)

اور وہ وقت بھی یاد کرو جب مریم کے بیٹے عیسیٰ نے کہا کہ اے بنی اسرائیل میں تمہاری طرف خدا کا بھیجا ہوا آیا ہوں اور جو (کتاب) مجھ سے پہلے آچکی ہے (یعنی) تورات اس کی تصدیق کرتا ہوں اور ایک پیغمبر جو میرے بعد آئیں گے جن کا نام احمد ہوگا ان کی بشارت سناتا ہوں پھر جب وہ ان لوگوں کے پاس کھلی نشانیاں لے کر آئے کہنے لگے یہ تو صریح جادو ہے اور اس سے زیادہ ظالم کون کہ اس کو بلایا تو جائے اسلام کی طرف اور وہ خدا پر جھوٹ کا بہتان باندھے اور خدا ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا یہ چاہتے ہیں کہ خدا کے چراغ کی روشنی کو منہ سے (پھونک مار کر) بجھا دیں حالانکہ خدا اپنی روشنی کو پورا کر کے رہے گا

خواہ کافر ناخوش ہی ہوں۔

پھر اس سورۃ کے آخر میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُوْنُوْا اَنْصَارَ اللّٰہِ.................ظٰھِرِیْنَ (الصف:۱۴)

اے ایمان والوتم اللہ کے مددگار بن جاؤ جس طرح عیسیٰ بن مریم نے حواریوں کو فرمایا کہ کون ہے جو اللہ کی راہ میں میرا مددگار بنے حواریوں نے کہا کہ ہم اللہ کی راہ میں مددگار ہیں پس بنی اسرائیل میں سے ایک جماعت تو ایمان لائی اور ایک جماعت نے کفر کیا تو ہم نے مومنوں کی ان کے دشمنوں کے مقابلہ میں مدد کی پس وہ غالب آ گئے۔ انبیائے بنی اسرائیل کے حضرت عیسیٰ علیہ السلام خاتم ہیں۔ آپ نے ان میں خطبہ ارشاد فرمایا اور ان کو حضور خاتم الانبیا ﷺ کے متعلق خوشخبری سنائی جو ان کے بعد آنے والے تھے۔

ان کو آپ کے نام اور صفات سے آگاہ کیا تا کہ وہ نبی دنیا میں جب مبعوث ہو تو وہ اس کو پہچان کر ایمان سے آئیں اور آپ کی پیروی کریں یہ بشارت اتمام حجت اور احسان عظیم کی حیثیت سے تھی جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

اَلَّذِیْنَ یَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِیَّ الْاُمِّیَّ الَّذِیْ یَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِیْلِ ۡ یَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَیَنْهٰهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَیُحِلُّ لَهُمُ الطَّیِّبٰتِ وَیُحَرِّمُ عَلَیْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَیَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِیْ كَانَتْ عَلَیْهِمْ ؕ فَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِیْۤ اُنْزِلَ مَعَهٗۤ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔

جو لوگ ایسے رسول نبی امی کا اتباع کرتے ہیں جن کے اوصاف کو وہ لوگ اپنے پاس تورات وانجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں۔ وہ انہیں نیک کام کا حکم دیتے ہیں اور برے کام سے روکتے ہیں اور پاک چیزوں کو ان کے لئے حلال کرتے ہیں اور ناپاک چیزوں کو ان پر حرام ٹھہراتے ہیں اور ان پر سے بوجھ اور طوق جو ان (کے سر پر اور گلے میں) تھے اتارتے ہیں تو جو لوگ ان پر ایمان لائے اور ان کی رفاقت کی اور انہیں مدد دی اور جو نور ان کے ساتھ نازل ہوا ہے اس کی پیروی کی وہی مراد پانے والے ہیں۔

محمد بن اسحاق نے اپنی سند کے ساتھ صحابہ کرام سے روایت کی ہے کہ انہوں نے عرض کی یا رسول اللہ آپ ہمیں اپنے متعلق کچھ بتائیے آپ نے فرمایا کہ میں اپنے باپ ابراہیم علیہ السلام کی دعا (اور اپنے بھائی عیسیٰ ابن مریمؑ کی بشارت ہوں۔

جب میں اپنی والدہ کے پیٹ میں تھا تو میری والدہ نے خواب میں دیکھا کہ گویا اس سے بہت بڑی روشنی ظاہر ہوئی جس نے سرزمین شام میں واقع بصریٰ کے محلات روشن کر دیئے۔

حضرت عرباض بن ساریہ اور ابوامامہؓ کے واسطے سے مرفوعاً نبی ﷺ سے مروی ہے اس میں یہ ہے کہ میں اپنے باپ ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور اپنے بھائی عیسیٰ ابن مریم کی بشارت ہوں کیونکہ جب ابراہیم علیہ السلام نے بیت اللہ تعمیر کیا تھا۔ تو بارگاہ الٰہی میں عرض کی یا اللہ کہ ان میں ان ہی میں سے ایک رسول بھیج۔

اور جب بنی اسرائیل میں نبوت کا سلسلہ عیسیٰ علیہ السلام تک پہنچا تو آپ ان میں خطبہ دینے کے لئے کھڑے ہوئے اور ان کو آگاہ کیا کہ نبوت کا سلسلہ ان سے ختم ہو چکا ہے اب میرے بعد نبی امی تشریف لائیں گے وہ تمام انبیاء میں آخری ہوں گے ان کا نام احمد ہوگا۔

وہ اسماعیل بن ابراہیم خلیل اللہ کے سلسلہ خاندان سے ہوں گے ان کا نام ونسب کچھ یوں ہوگا محمد بن عبداللہ بن

عبدالمطلب بن ہاشم۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے اپنے مومن بندوں کو اسلام اور اہل اسلام کی نصرت وتائید پر ابھارا اور ان کو ترغیب دی کہ وہ نبی کریم ﷺ کی مدد کریں اور اسلام اور اقامت دین کے فریضہ کی ادائیگی میں ان کی معاونت کریں۔

اسی طرح قرآن پاک میں ہے کہ فرمایا: اے ایمان والو! اللہ کے دین کے مددگار بن جاؤ جیسے عیسیٰ بن مریم نے حواریوں کو کہا کہ اللہ کی طرف بلانے کے لئے میرے مددگار کون ہیں حواریوں نے کہا ہم اللہ کے دین کے مددگار ہیں۔

یہ واقعہ ناصرہ نامی بستی میں پیش آیا اس کی مناسبت سے ان کا نام نصاریٰ مشہور ہوگیا۔ بنی اسرائیل کا ایک گروہ ان پر ایمان لایا اور ایک گروہ نے انکار کر دیا۔

یعنی جب عیسیٰ علیہ السلام نے بنی اسرائیل اور دوسرے لوگوں کو اللہ کی طرف بلایا تو کچھ لوگ ایمان لے آئے اور کچھ نے کفر کیا۔ ایمان لانے والوں میں انطاکیہ بستی کے تمام لوگ شامل تھے جس طرح کہ بہت سے مؤرخین اور مفسرین نے ذکر کیا ہے آپ نے ان کی طرف اپنے تین قاصد بھیجے ان مین ایک شمعون بن الصفاء بھی تھے وہ سب لوگ ایمان والے بن گئے اور ان سے مراد وہ لوگ نہیں ہیں جن کا تذکرہ سورۃ یٰسین میں ہے اس کی وضاحت سورۃ یٰسین میں اصحاب القریہ کے قصے کے ضمن میں ہم کر چکے ہیں۔

بنی اسرائیل کے بہت سے لوگوں نے آپ کی دعوت کو ٹھکرا دیا اور ان کفر کرنے والوں میں اکثر یہودی شامل تھے پھر اللہ تعالیٰ نے ان کی کافروں کے خلاف مدد کی اور وہ کافروں پر غالب آگئے جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا (اس وقت کو یاد کرو) جب خدا نے فرمایا کہ اے عیسیٰ بن مریم میں تمہاری دنیا میں رہنے کی مدت پوری کر کے تم کو اپنی طرف اٹھالوں گا اور تمہیں کافروں (کی صحبت سے) پاک کردوں گا۔ اور جو لوگ تمہاری پیروی کریں گے ان کو کافروں پر قیامت تک فائق (وغالب) رکھوں گا۔

پس جو اللہ کا زیادہ قریبی ہوگا وہ اپنے سے کم درجے والے پر غالب ہوگا۔

چونکہ مسلمانوں کا نظریہ حضرت عیسیٰ کے بارے میں بلاشبہ برحق ہے کہ وہ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں (اس لئے عیسیٰ علیہ السلام کے سچے مددگار مسلمان ہی ہیں) اسلئے مسلمان عیسائیوں پر غالب ہیں جنہوں نے اپنے دین میں غلو اور زیادتی سے کام لیا اور عیسیٰ علیہ السلام کی تعریف وتوصیف میں شرک کی حد تک مبالغہ اور جو اللہ تعالیٰ نے ان کو مقام ومرتبہ انہوں نے ان کو اس سے اوپر لا کھڑا کیا۔

چونکہ عیسائی یہودی کی نسبت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق عقیدہ کے لحاظ سے عیسیٰ علیہ السلام کے زیادہ قریب تھے اس لئے وہ وحی رک جانے کے دور سے لے کر اسلام اور اور اہل اسلام کے دور تک یہودیوں پر غالب ہے۔

## قرآن مجید میں دسترخوان کا قصہ

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

اِذْ قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ هَلْ يَسْتَطِيْعُ رَبُّكَ ............العلمین (مائدہ:۱۱۲-۱۱۵)

اور وہ وقت بھی یاد کرو جب حواریوں نے کہا اے عیسیٰ بن مریم کیا تمہارا پروردگار ایسا کر سکتا ہے کہ ہم پر آسمان سے

(طعام کا) خوان نازل کرے انہوں نے کہا اگر ایمان رکھتے ہو تو اللہ سے ڈرو۔ وہ بولے کہ ہماری یہ خواہش ہے کہ ہم اس میں سے کھائیں اور ہمارے دل تسلی پائیں اور ہم جان لیں کہ آپ نے ہم سے سچ کہا ہے اور ہم اس (خوان کے نزول) پر گواہ رہیں تب عیسیٰ بن مریم نے دعا کی کہ اے ہمارے پروردگار ہم پر آسمان سے خوان نازل فرما کہ ہمارے لئے وہ دن عید قرار پائے ہمارے اگلوں اور پچھلوں (سب) کے لئے اور وہ تیری طرف سے نشانی ہو اور ہمیں رزق دے تو بہتر رزق دینے والا ہے خدا نے فرمایا کہ میں تم پر ضرور خوان نازل فرماؤں گا لیکن جو اس کے بعد تم میں سے کفر کرے گا تو میں اسے ایسا عذاب دوں گا کہ اہل عالم میں کسی کو ایسا عذاب نہ دوں گا۔

مائدہ (دسترخوان) کے متعلق حضرت ابن عباس حضرت سلمان فارسی اور عمار بن یاسر رضی اللہ عنہم سے مروی آثار ہم اپنی تفسیر میں ذکر کر چکے ہیں۔ اس وقعہ کی تفصیل یہ ہے۔

کہ عیسیٰ علیہ السلام نے حواریوں کو تیس دن روزے رکھنے کا حکم دیا جب انہوں نے روزے مکمل کر لئے تو انہوں نے آسمان سے دسترخوان نازل کرنے کا مطالبہ کیا تا کہ ایک تو کھانے کا انتظام ہو جائے اور دوسرے یہ کہ ان کے دل مطمئن ہو جائیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے روزے قبول کر لئے ہیں اور ان کی درخواست کو شرف قبولیت بخشا ہے اور روزے مکمل ہونے کے بعد یہ ان کے لئے خوشی اور مسرت کا ذریعہ ہوگا اور ان کے اول و آخر اور فقراء، امراء کے لئے کافی ہوگا۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے ان کو کافی وعظ و نصیحت کی کیونکہ آپ کو خطرہ لاحق ہوا کہ وہ اس کا صحیح شکر ادا نہیں کریں گے اور اس پر عائد کردہ شرائط کا لحاظ نہیں رکھیں گے اس کے باوجود وہ اپنے مطالبے پر قائم رہے۔ جب وہ اپنے مطالبہ سے باز نہ آئے اور اصرار کرتے رہے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام بالوں سے بنا ہوا سادہ سا لباس پہن کر اپنی جائے نماز کی طرف کھڑے ہوئے اپنے قدم ملائے اور اپنا سر نیچے لٹکا لیا اور رونے لگ گئے اور نہایت تضرع وزاری اور عجز و انکساری سے بارگاہ الٰہی میں درخواست کی کہ ان کا مطالبہ پورا کر دیا جائے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا قبول فرمائی اور دسترخوان اتارا جب کہ لوگ اس کو دو بادلوں کے درمیان اترا ہوا دیکھ رہے تھے اور وہ آہستہ آہستہ قریب ہوتا چلا گیا۔ جب وہ قریب آ گیا تو عیسیٰ علیہ السلام نے بارگاہ الٰہی میں دعا کی کہ یا اللہ اسے رحمت کا ذریعہ بنانا اور نقمت (سزا) کا سبب نہ بنانا اور اسے برکت و سلامتی والا بنانا وہ قریب ہوتا ہوا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سامنے آ کر ٹھہر گیا اور وہ رومال سے ڈھکا ہوا تھا۔ عیسیٰ علیہ السلام نے بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ کہتے ہوئے اس کے اوپر سے رومال اٹھا لیا دیکھا تو اس میں سات مچھلیاں اور روٹیاں رکھی ہوئی تھیں اور ایک رائے کے مطابق اس میں سرکہ بھی تھا اور ایک روایت کے مطابق اس میں انار اور دیگر پھل بھی تھے۔ اس دسترخوان سے بہت عمدہ قسم کی خوشبو کی لپٹیں آ رہی تھیں اللہ تعالیٰ نے اسے کلمہ کُنْ سے تیار کیا تھا۔

پھر آپ نے ان کو دسترخوان سے کھانے کا حکم دیا ان لوگوں نے کہا کہ جب تک آپ تناول نہیں فرماتے ہم اس میں سے نہیں لیں گے آپ نے فرمایا کہ تم نے خود ہی تو اس کے سوال کی ابتداء کی تھی لیکن انہوں نے آپ سے پہلے کھانے سے انکار کر دیا پھر آپ نے فقیروں ضرورت مندوں مریضوں لاعلاج بیماروں کے متعلق حکم دیا تو ان سب نے کھانا کھا لیا جس کے نتیجے میں دائم المرض لوگ تندرست ہو گئے جب انہوں نے مریضوں کو تندرست ہوتے دیکھا تو کھانا نہ کھانے والے بہت پشیمان ہوئے۔

پھر بیان کیا گیا ہے کہ وہ ہر روز ایک مرتبہ ان پر نازل ہوتا تو اول اور بعد والے تمام لوگ اس سے کھانا کھا لیتے حتیٰ کہ بیان کیا گیا ہے کہ سات ہزار آدمی اس سے سیر ہو کر کھا لیتے پھر وہ ایک دن کے ناغے سے اترتا رہا جیسے کہ صالح علیہ السلام

کی اونٹنی کا دودھ وہ لوگ ایک دن کے ناغے سے پیتے تھے۔

پھر اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا کہ اب اس دسترخوان سے صرف فقراء اور ضرورت مند لوگ ہی کھانا کھائیں گے۔ مالدار لوگ اس کے قریب نہ آئیں تو بہت سے لوگوں پر یہ بات ناگوار گذری اور منافق قسم کے لوگوں نے اس کے متعلق چہ میگوئیاں شروع کر دیں جس کے نتیجے میں دسترخوان اٹھالیا گیا اور اعتراض کرنے والوں کو سور بنا دیا گیا۔

ابن ابی حاتم نے اور ابن جریر نے (اپنی سند سے) حضرت عمار بن یاسر سے بیان کیا ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ آسمان سے روٹی اور گوشت والا دسترخوان اتارا گیا اور ان کو حکم ہوا کہ بددیانتی نہ کریں کل کے لئے جمع کر کے نہ رکھیں انہوں نے اس کی کوئی پرواہ نہ کی اور انہوں نے خیانت کی تو ان کی شکلیں تبدیل کر کے ان کو بندر اور خنزیر بنا دیا گیا۔

ابن جریر نے روایت موقوف بھی بیان کی ہے اور فرمایا کہ موقوف زیادہ صحیح ہے اس موقوف روایت میں بھی خلاس راوی حضرت عمار سے بیان کرتا ہے اور یہ منقطع ہے اگر یہ مرفوع روایت صحیح ہوتی تو اس واقعہ کے متعلق فیصلہ کن ہوتی کیونکہ علماء کا اس بارے میں اختلاف ہے کہ مائدہ نازل ہوا تھا یا کہ نہیں۔ جمہور علماء کا خیال ہے نازل ہوا تھا اس پر مذکورہ آثار دلالت کرتے ہیں نیز قرآن مجید کا ظاہری سیاق خصوصی طور پر یہ آیت **انی منزلھا علیکم** یقیناً میں وہ تم پر نازل کروں گا بھی اس پر دلالت کرتی ہے اور ابن جریرؒ نے اس کو ثابت کیا ہے۔

ابن جریر نے مجاہد اور حسن بن ابی الحسن بصری سے صحیح سند کے ساتھ بیان کیا ہے کہ انہوں نے کہا کہ دسترخوان نازل نہیں ہوا تھا۔ کیونکہ جب اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تم میں سے جو اس کے بعد تم میں سے کفر کرے گا تو میں اسے ایسی سزا دوں گا کہ اہل جہاں میں سے کسی کو ایسی سزا نہ دوں گا تو انہوں نے کہا کہ میں ایسے مائدہ کے نازل ہونے کی ضرورت نہیں۔ اسی لئے کہا جاتا ہے کہ عیسائی قصہ مائدہ کو نہیں جانتے اور نہ اس کا تذکرہ ان کی کتب میں ملتا ہے حالانکہ اس قصہ کے نقل کرنے کے بہت سے اسباب و دواعی ہیں۔

ہم نے اس قصہ متعلق اپنی تفسیر میں سیر حاصل بحث کی ہے تفصیل کے خواہاں اس کی طرف رجوع کریں۔ **ولـلـه الحمد والمنة۔**

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعض مختصر حالات اور وعظ و نصیحت کا بیان

حضرت ابوبکر بن ابی الدنیا نے اپنی سند کے ساتھ بکر بن عبداللہ قرنی سے روایت کی ہے کہ حواریوں نے ایک دن اپنے نبی عیسیٰ علیہ السلام کو گم پایا تو ان کو بتایا گیا کہ وہ سمندر کی طرف گئے ہیں۔ تو وہ آپ کو تلاش کرتے ہوئے سمندر تک جا پہنچے اور دیکھا کہ آپ سمندر میں پانی پر چل رہے ہیں پانی کی موجیں کبھی آپ کو اوپر اٹھاتی ہیں اور کبھی نیچے کرتی ہیں اور آپ نے ایک چادر اوڑھ رکھی ہے جس کا آدھا حصہ اوپر لیا ہوا ہے اور آدھا حصہ نیچے پہن رکھا ہے وہ لوگ یہ منظر دیکھتے رہے یہاں تک کہ آپ بذات خود ان کے پاس تشریف لے آئے ان میں سے ایک آدمی نے کہا (ابو بلال راوی کہتے ہیں کہ میرا خیال ہے کہ یہ بات کرنے والا ان میں سے افضل افراد میں سے تھا) اے اللہ کے نبی کیا میں آپ کی طرف آؤں آپ نے فرمایا کہ ہاں آؤ تو اس نے اپنا ایک پاؤں پانی پر رکھا پھر جب دوسرا پاؤں پانی پر رکھنے لگا تو وہ بول اٹھا کہ "اوہ" میں تو غرق ہو گیا اے اللہ کے نبی! آپ نے فرمایا اے کم ایمان والے مجھے اپنا ہاتھ دکھاؤ۔ اگر آدم کے بیٹے کے پاس جو کے دانے کے برابر بھی ایمان و

یقین ہوتو وہ پانی پر چل سکتا ہے۔

حضرت فضیل بن عیاضؒ سے ابن ابی الدنیا نے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ اے عیسی بن مریم آپ کس چیز کے ذریعہ پانی پر چلتے ہیں؟

آپ نے ارشادفرمایا کہ ایمان ویقین کے ساتھ تو وہ لوگ کہنے لگے ہم بھی آپ کی طرح ایمان ویقین رکھتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ پھر چلو دیر کس بات کی ہے۔

راوی کہتے ہیں کہ وہ آپ کے ساتھ پانی میں چلنے لگے کہ ڈوبنے لگ گئے حضرت عیسی علیہ السلام نے دریافت فرمایا کہ کیا بات ہے انہوں نے کہا کہ موجوں سے ڈرلگتا ہے آپ نے ارشادفرمایا کہ تم لوگ موجوں کے رب سے کیوں نہیں ڈرتے پھر آپ نے ان کو پانی سے نکالا۔ پھر آپ نے اپنے دونوں ہاتھ زمین پر مارے پھر بند کر کے ان کو کھولا تو آپ کے ایک ہاتھ سونا اور ایک ہاتھ میں مٹی یا کنکریاں تھیں پھر آپ نے ان لوگوں سے دریافت فرمایا کہ ان دونوں چیزوں میں سے دلی طور پر زیادہ پسندیدہ چیز تمہارے نزدیک کون سی ہے ان لوگوں نے جواب دیا کہ سونا زیادہ پسندیدہ ہے آپ نے فرمایا کہ میرے نزدیک دونوں چیزیں برابر ہیں۔

یحیٰ بن زکریا علیہما السلام کے قصے میں ہم بعض سلف سے بیان کر چکے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام بالوں کے کپڑے پہنتے اور درختوں کے پتے کھا کر گذارہ کر لیتے ان کا کوئی گھر بار مال اور اہل وعیال نہ تھا وہ کل کے لئے کچھ نہیں چھوڑتے تھے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ وہ اپنی والدہ مریم علیہم السلام کے سوت کاتنے کی محنت سے کھاتے تھے ان پر اللہ کی بے شمار رحمتیں اور سلام نازل ہوں۔

ابن عساکر نے شعبی سے روایت کی ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام کے پاس جب قیامت کا ذکر ہوتا تو آپ زاروقطار روتے اور فرماتے کہ ابن مریم کے لائق ہی نہیں کہ اس کے پاس قیامت کا تذکرہ ہو اور اس کو رونا نہ آئے۔

حضرت عبدالمالک بن سعید بن الجبیر سے روایت ہے کہ جب حضرت عیسی علیہ السلام وعظ ونصیحت کی باتیں سنتے تو اس طرح روتے جس طرح گم شدہ بچے کی ماں روتی ہے۔

حضرت جعفر بن بلقان فرماتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ میری حالت یہ ہے کہ میں اپنی ناپسند کو اپنے سے دور نہیں کرسکتا اور جس چیز کی تمنا کرتا ہوں اس کے فائدے پر قدرت نہیں رکھتا میرا مقابلہ میرے اختیار میں نہیں ہے اور میں اپنے عمل کے ساتھ گروی ہوں مجھ سے بڑھ کر کوئی فقیر نہیں۔ اے اللہ میرے ساتھ میرے دشمن کو خوش نہ کر اور میرے دوست کو میری وجہ سے غمگین نہ کر میرے دین میں کوئی مصیبت نہ آنے دے۔ اور مجھ پر ایسا شخص مسلط نہ کر جو مجھ پر رحم نہ کرے۔

حضرت فضیل بن عیاض حضرت یونس بن عبید سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ کوئی آدمی ایمان کی حقیقت تک رسائی حاصل نہیں کرسکتا جب تک کہ وہ دنیا سے فائدہ اٹھانے والوں سے بے پرواہ ہوجائے۔

حضرت فضیل بن عیاض بیان کرتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام فرمایا کرتے کہ میں مخلوق پر غوروفکر کے بعد اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ پیدا نہ کئے گئے میرے نزدیک پیدا شدہ سے زیادہ قابل رشک ہیں۔

حضرت حسنؒ بیان فرماتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام قیامت کے دن زاہدوں کے سردار ہوں گے اور گناہوں

سے بھاگنے والے حضرت عیسی علیہ السلام کے ساتھ ہوں گے۔

کہا گیا ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام ایک دن پتھر کا تکیہ بنا کر نیند کی لذت میں محو استراحت تھے کہ ابلیس کا وہاں سے گذر ہوا کہنے لگا اے عیسی تو کہتا ہے کہ مجھے دنیا کے سامان کی ضرورت نہیں ہے اور یہ پتھر بھی تو دنیا کے سامان میں سے ہے تو عیسی علیہ السلام کھڑے ہوئے اور پتھر پکڑ کر اس کی طرف پھینکا اور کہا: دنیا کے ساتھ یہ پتھر بھی تم ہی لے لو۔ معتمر بن سلیمانؒ بیان کرتے ہیں۔ کہ عیسی علیہ السلام اپنے ساتھیوں کے پاس آئے جبکہ آپ پر اون کا جبہ ایک چادر اور نیچے جانگیا تھا۔ آپ پاؤں سے ننگے اور پراگندہ بالوں والے تھے بھوک کی وجہ سے آپ کا رنگ زرد اور پیاس کی وجہ سے ہونٹ خشک تھے۔ آپ نے فرمایا۔ اے بنی اسرائیل! تم پر سلامتی ہو دنیا کو میں نے اس کا صحیح مقام دیا ہے۔ اور اس میں کوئی فخر وغرور ہیں۔

جانتے ہو میرا گھر کہاں ہے؟ انہوں نے جواب دیا! اے روح اللہ! آپ خود ہی بتادیں آپ کا گھر کہاں ہے۔ فرمایا میرا گھر مساجد میری خوشبو پانی، میرا سالن بھوک، میرا چراغ رات کو چمکتا چاند، میرا شعار رب العالمین کا خوف، میرے ہم نشین ہمیشہ کے بیمار اور مساکین ہیں۔ میرے پاس نہ صبح کو کچھ ہوتا ہے اور نہ شام کو کچھ ہوتا ہے اس کے باوجود میں خوش وخرم ہوتا ہوں۔ اور مجھے کسی چیز کی پرواہ نہیں ہوتی۔ تو مجھ سے زیادہ غنی اور زیادہ نفع والا کون ہوسکتا ہے۔

حضرت ابوہریرہؓ نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں۔ کہ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے عیسی علیہ السلام کی طرف وحی کی کہ اے عیسی! ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتے رہیئے۔ تا کہ لوگ آپ کو پہچان کر آپ کو تکلیف نہ دیں۔ مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم ہے کہ میں تیری ایک ہزار حوروں سے شادی کروں گا اور چار سو سال تک تیرا ولیمہ کروں گا۔

اس کا مرفوع ہونا عجیب وغریب ہے البتہ یہ روایت کعب الاحبار جیسے اسرائیلیات سے بیان کرنے والوں تک موقوف ہوسکتی ہے۔

خلف بن حوشب فرماتے ہیں کہ عیسی علیہ السلام نے حواریوں سے فرمایا کہ بادشاہوں نے تمہارے لئے حکمت ودانائی چھوڑ دی ہے تو تم ان کے لئے دنیا چھوڑ دو۔

حضرت قتادہؓ فرماتے ہیں کہ عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ مجھ سے پوچھو میں نرم دل ہوں اور میں اپنے آپ کو چھوٹا خیال کرتا ہوں۔

حضرت ابن عمر سے مروی ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام نے حواریوں سے فرمایا کہ جو کی روٹی کھاؤ اور صاف پانی پیو اور دنیا سے امن وسلامتی کی حالت میں اس سے الگ ہوجاؤ میں تم سے برحق بات کرتا ہوں کہ دنیا کا مٹھاس آخرت کی تلخی ہے اور دنیا کی تلخی سے آخرت کا مٹھاس حاصل ہوگا اللہ کے بندے نازونعمت والی زندگی نہیں گذارتے میں تم سے برحق بات کرتا ہوں کہ وہ عالم تم میں سے بہت برا ہے جو اپنے علم پر اپنی خواہش کو ترجیح دے اور وہ سمجھتا ہے کہ تمام لوگ اسی جیسے ہیں حالانکہ جاہل آدمی عالم کے مقابلہ میں کیا حیثیت رکھتا ہے۔ اسی طرح کی روایت حضرت ابوہریرہؓ سے بھی مروی ہے۔

حضرت امام مالک فرماتے ہیں کہ مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ عیسی علیہ السلام فرمایا کرتے تھے اے بنی اسرائیل تم پر لازم ہے کہ صاف پانی پیو اور تازہ سبزی کھاؤ اور گندم کی روٹی سے پرہیز کرو کیونکہ تم اس کا شکر ادا نہیں کرسکتے۔

حضرت یحیٰی بن سعید فرماتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ دنیا سے گذر جاؤ اور اس کو آباد نہ کرو اور فرمایا کہ دنیا کی محبت ہر برائی کی جڑ ہے اور بدنگاہی دل میں شہوت کو ابھارتی ہے۔

حضرت وھب بن الورد نے بھی اسی طرح روایت بیان کی ہے اور اس سے کچھ زائد بیان کیا ہے کہ بار بار شہوت آدمی کو حزن وغم میں مبتلا کر دیتی ہے حضرت عیسی علیہ السلام سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اے آدم کے بیٹے تو جس جگہ بھی ہو اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہ دنیا میں مہمان کی طرح زندگی گزار۔ مساجد کو اپنا گھر بنا اور اپنی آنکھ کو رونا سکھادے اور اپنے جسم کو صبر کا عادی بنا دل کو غور وفکر کا پر لگا اور کل کے کھانے کی فکر نہ کر کیونکہ یہ غلطی ہے رزق کی فکر اس وقت غلطی ہے جب رزق دینے والے کے متعلق شک پیدا ہو جائے (باقی حصول رزق کے لئے ضرورت کے مطابق محنت کرنا عین شریعت محمدی کے مطابق ہے)

حضرت عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ جیسے آدمی سمندر کی موج پر گھر نہیں بنا سکتا اسی طرح آدمی دنیا کو ہمیشہ کا گھر نہ سمجھے۔

اور اس کے متعلق سابق البربری فرماتے ہیں کہ

لكم بيوت في بمستن السيوف وهل  يبني على الماء بيت أسه مدرا

تمہارے گھر اس جگہ ہیں جہاں تلواریں حرکت میں رہتی ہیں۔ بھلا کوئی پانی کی موجوں پر اینٹوں کا گھر بنا سکتا ہے۔

سفیان ثوری فرماتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ مومن کے دل میں دنیا اور آخرت کی محبت کبھی اکٹھی نہیں ہوسکتیں۔ جیسے ایک برتن میں پانی اور آگ اکٹھے نہیں ہوسکتے۔

حضرت ابو عبداللہ الصوفی نے عیسی علیہ السلام سے نقل کیا ہے کہ دنیا کا طالب سمندر کا پانی پینے والے کی طرح ہے وہ جتنا پانی پئے گا اتنا ہی زیادہ پیاس میں زیادتی ہوگی اور اس کا نتیجہ تباہی ہوگا۔

حضرت عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ شیطان دنیا کے ساتھ ہے اور اس کے مکر وفریب مال و دولت کے ساتھ ہیں۔ اور اس کی تزئین وآرائش خواہش کے ساتھ ہے اور اس کا غلبہ شہوت کے ساتھ ہوتا ہے۔

حضرت امام اعمش نے حضرت خیثمہ سے روایت کی ہے کہ عیسی علیہ السلام اپنے ساتھیوں کے لئے کھانا رکھ دیتے اور ان کے پاس کھڑے ہو جاتے اور فرماتے تم بھی اسی طرح مہمانی کیا کرو۔

ایک دفعہ ایک عورت نے آپ کو کہا کہ تجھے اٹھانے والی گود اور تجھے دودھ پلانے والی چھاتی کتنی مبارک ہے آپ نے فرمایا کہ مبارک اس شخص کے لئے ہے جس نے اللہ کی کتاب پڑھی اور اس پر عمل کیا۔

آپ سے مروی ہے کہ وہ آدمی کتنی سعادت مند ہے جو اپنی غلطی یاد کر کے رویا اور اپنی زبان کی حفاظت کی اور اس کا گھر اس کے لئے کافی ہوا۔

آپ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اس آنکھ کے لئے مبارک ہے جو سوئی رہی اور گناہ کے بارے میں اس کے دل میں خیال نہیں آیا۔ اور وہ گناہ میں ملوث ہوئے بغیر بیدار ہوئی۔

حضرت مالک بن دینار فرماتے ہیں کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام اور آپ کے ساتھی ایک مردار پر گزرے تو انہوں نے کہا کہ اس سے کتنی سخت بدبو آرہی ہے آپ نے فرمایا کہ دیکھو اس کے دانت کتنے سفید ہیں انہوں نے غیبت سے روکنے کے لئے یہ بات کہی۔

حضرت زکریا بن عدی بیان فرماتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ اے حواریوں کی جماعت دین کو سلامت رکھ کر نکمی دنیا سے راضی رہو جیسے دنیا دار دنیا کو قائم اور سلامت رکھ کر گھٹیا پن کے ساتھ راضی ہو جاتے ہیں۔

زکریا راوی کہتے ہی کہ اس کے متعلق ایک شاعر کہتا ہے

اری رجالا بادنی الدین قد قنعوا

ولا اراھـــم رضـــوا فـــی الـــعیـــــش بـــالـــدون

فـــاستـغـــن بـــاالـــدیـــن عـــن دنیـــا الـــمـلـــوك كـــمـــا

استـــغـــن الـــمـــلـــوك بـــدنیـــا ھـــم عـــن الـــدیـــن

میں لوگوں کو دیکھتا ہوں کہ وہ تھوڑے دین کے ساتھ راضی ہوجاتے ہیں لیکن تھوڑی مالی عیش وعشرت پر راضی نہیں ہوتے۔ پس دین حاصل کر کے بادشاہوں کی دنیا سے بے پرواہ ہوجاؤ جیسے بادشاہ دنیا حاصل کر کے دین سے لاپرواہ ہوگئے ہیں

حضرت ابومصعب مالکؒ سے روایت کرتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ کے ذکر کے سوا زیادہ باتیں نہ کیا کرو کیونکہ کثرت کلام سے دل سخت ہوجاتے ہیں اور سخت دل اللہ سے دور ہوتا ہے لیکن تمہیں اس کا علم نہیں ہے بندوں کے گناہوں کی طرف نہ دیکھو گویا تم ان کے رب ہو بلکہ ان کے گناہوں کو اس طرح دیکھو گویا کہ تم غلام ہو۔ کیونکہ لوگ دو طرح کے ہیں کچھ لوگوں کے گناہ معاف کر دیئے گئے اور کچھ مصیبت زدہ گناہوں میں مبتلا ہیں۔ لہذا مصیبت زدہ پر رحم کرو اور عافیت پر اللہ تعالیٰ کا شکر کرو اور اس کی تعریف کرو۔

حضرت ابراہیم تیمی فرماتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ میں تمہیں برحق طور پر کہتا ہوں کہ جنت الفردوس کے طلبگار کے لئے جو کی روٹی اور کوڑے کے ڈھیروں پر کتوں کے ساتھ سوجانا کافی ہے۔

حضرت مالک بن دینار فرماتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ راکھ کے ساتھ جولتھڑی ہوئی جو کی روٹی اور کوڑے کے ڈھیر میں کتوں کے ساتھ سوجانا جنت کے لئے تھوڑا سا عمل ہے۔

حضرت سالم بن ابی الجعد فرماتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ کے کام کرو نہ کہ اپنے پیٹوں کے لئے پرندوں پر غور کرو کہ وہ صبح سویرے اپنے گھونسلوں سے نکلتے ہیں۔ اور شام کو بھرے ہوئے پیٹ سے واپس آتے ہیں ان کا کھیتی باڑی کا کوئی کاروبار نہیں اللہ تعالیٰ ہی ان کو رزق دیتے ہیں اگر تم کہو کہ ہمارے پیٹ پرندوں سے بڑے ہیں تو جنگلی گائے اور گدھوں کی طرف دیکھ لو وہ بھی صبح کو نکلتے ہیں اور شام کو بھرے پیٹ اپنے ٹھکانوں کی طرف واپس آتے ہیں ان کا کاشت کاری اور فصل کاٹنے کا کوئی نظام نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی ان کو رزق دیتا ہے۔

یزید بن میسرہ فرماتے ہی کہ حواریوں نے عیسیٰ علیہ السلام کو کہا کہ اے مسیح اللہ کی مسجدوں کی طرف دیکھیں یہ کیسی خوبصورت ہیں فرمایا ہاں ٹھیک ہے لیکن میں آپ لوگوں سے سچی بات کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ لوگوں کے گناہوں کی وجہ سے اس مسجد کا ایک پتھر بھی نہیں چھوڑے گا سب کو تباہ کر دے گا اللہ تعالیٰ سونے چاندی اور تمہارے پتھروں کو کیا کرے گا اللہ کو نیک اور صاف ستھرے دل زیادہ پسند ہیں اور ان کے ساتھ اللہ زمین کو آباد کرتا ہے اگر ان میں خرابیاں آجائیں تو وہ زمین کو ویران کر دیتا ہے۔

حافظ ابن عساکر نے اپنی سند کے ساتھ ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ایک ویران شہر سے گذرے تو اس کی عمارتیں آپ کو بہت پسند آئیں تو آپ نے اللہ سے دعا کی کہ یا اللہ اس شہر کو حکم دے کہ وہ میرے سوالوں کا جواب دے۔ اللہ تعالیٰ نے اس غیر آباد شہر کو حکم دیا کہ عیسیٰ علیہ السلام کو سوالوں کا جواب دے شہر نے کہا کہ اے میرے حبیب عیسیٰ علیہ السلام آپ کیا دریافت فرمانا چاہتے ہیں۔ آپ نے فرمایا تیرے درختوں اور نہروں کا کیا بنا اور تیرے مکین کہاں گئے۔

شہر نے جواب دیا کہ اے میرے پیارے اللہ کا سچا وعدہ آگیا تو درخت خشک ہوگئے نہروں کا پانی زمین میں جذب

ہو گیا اور میرے مکین فوت ہو گئے۔

آپ نے دریافت کیا کہ ان کا مال و دولت کہاں گیا۔ شہر نے جواب میں کہا کہ ان کا جمع کیا ہوا حلال و حرام ہر قسم کا مال میرے اندر مدفون ہے آسمان اور زمین کی وراثت سب اللہ کے لئے ہے۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بلند آواز سے فرمایا کہ مجھے تین آدمیوں سے تعجب ہوتا ہے۔

(۱) دنیا کے تلاش کرنے والے سے جب کہ موت اس کو تلاش کر رہی ہے۔

(۲) محلات تعمیر کرنے والے سے حالانکہ قبر اس کا اصل ٹھکانا ہے۔

(۳) قہقہہ لگا کر ہنسنے والے سے حالانکہ آگ اس کے آگے ہے۔

اے آدم کے بیٹے تو زیادہ کے ساتھ سیر نہیں ہوتا اور تھوڑے سے راضی نہیں ہوتا۔ تو اس شخص کے لئے مال جمع کرتا ہے جو تیری تعریف نہیں کرتا تو پروردگار کے پاس جا رہا ہے جو تیرا عذر قبول نہیں کرے گا تو تو اپنے پیٹ اور اپنی خواہش کا بندہ ہے قبر میں جا کر تیرا پیٹ بھرے گا۔

اور اے ابن آدم تو اپنا سارا مال دوسرے کے ترازو میں دیکھے گا۔

یہ روایت بہت زیادہ غریب ہے لیکن اس میں اچھی اچھی نصیحتیں ہیں جن کی وجہ سے ہم نے اس کو یہاں لکھنا مناسب سمجھا۔

ابراہیم تیمی فرماتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے حواریوں کو ارشاد فرمایا کہ اپنے خزانے کو آسمان میں خیال کرو کیونکہ آدمی کا دل اپنے خزانے کی جگہ ہوتا ہے۔

عبدالعزیز بن ظبیان کا ارشاد ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ جو آدمی علم سیکھے اور سکھائے اور اس پر عمل کرے اسے ا سمان کی بادشاہت میں "عظیم" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

ابوکریب فرماتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اس علم میں کوئی بھلائی نہیں ہے جو تجھ کو وادی جہنم عبور نہ کرا سکے اور تیرے ساتھ لوگ عبرت حاصل کریں۔

ابن عساکر نے سند غریب کے ساتھ حضرت ابن عباس سے مرفوعاً روایت کی ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل میں کھڑے ہوئے اور فرمایا اے حواریوں کی جماعت حکومت اور فیصلے کی ذمہ داری صاحب اہلیت لوگوں کے سپرد کرو اگر تم غیر اہل لوگوں کے سپرد کرو گے تو وہ زیادتی کریں گے اور تم ان کو اس سے روک نہیں سکو گے اس طرح گویا تم خود لوگوں پر ظلم کرو گے۔

## معاملات تین طرح کے ہیں

(۱) وہ معاملہ جس کا درست اور صحیح ہونا بالکل واضح ہو اس کی اتباع کرو

(۲) جس معاملہ کا غلط ہونا واضح ہے تو اس سے بچ جاؤ

(۳) جس معاملہ میں اختلاف ہے اس کو اللہ کے سپرد کر دو۔

حضرت عکرمہ فرماتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا موتی خنزیر کے سامنے مت پھینکو کیونکہ وہ اس کے کسی کام نہ آئیں گے اس طرح حکمت و دانائی کی بات اس شخص سے مت کرو جو اس کا ارادہ نہیں رکھتا حکمت کی بات موتی سے زیادہ اچھی ہے اور جو اس کو نہیں چاہتا وہ خنزیر سے بھی بدتر ہے۔

اسی طرح وہب وغیرہ نے بیان کیا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ تم زمین کا نمک ہو اگر تم خراب ہو گئے تو تمہارا کوئی علاج نہیں ہو گا تمہارے اندر جہالت کی دو خصلتیں ہیں بغیر تعجب کے ہنسنا اور شب بیداری کے بغیر صبح کرنا۔

انہی سے مروی ہے کہ آپ سے دریافت کیا گیا کہ سب سے زیادہ فتنہ میں مبتلا شخص کون ہے؟

آپ نے فرمایا کہ عالم کا ٹھوکر کھا جانا کیونکہ عالم جب پھسلتا ہے تو اس کی وجہ سے بہت سے لوگ پھسل جاتے ہیں۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اے علمائے سوء تم نے دنیا اپنے سروں پر رکھ لی اور آخرت اپنے قدموں کے نیچے تمہارے اقوال تو شفاء ہیں لیکن تمہارے اعمال بیمار ہیں تم ایلوے (مصبر) کی طرح ہو جو دیکھنے میں خوبصورت ہوتا ہے اور کھانے میں زہر قاتل۔

حضرت وہب بیان کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اے علمائے سوء تم جنت کے دروازے پر بیٹھے ہو لیکن اس میں داخل نہیں ہوتے اور مساکین کو چھوڑ رہے ہو اور وہ جنت میں داخل ہو رہے ہیں۔ اللہ کے ہاں بدترین عالم وہ ہے جو اپنے علم سے دنیا طلب کرے حضرت مکحول فرماتے ہیں کہ حضرت یحییٰ وعیسیٰ علیہ السلام کی آپس میں ملاقات ہوئی تو عیسیٰ علیہ السلام نے ان سے مسکراتے ہوئے مصافحہ کیا یحیٰی علیہ السلام نے فرمایا کہ اے خالہ زاد بھائی کیا بات ہے میں آپ کو ہنستا ہوا دیکھ رہا ہوں شاید آپ بے خوف ہو گئے ہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ کیا بات ہے میں آپ کو بجھے ہوئے چہرے والا دیکھ رہا ہوں گویا کہ آپ مایوس ہو گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان دونوں کی طرف وحی فرمائی کہ تم میں سے زیادہ محبوب مجھے وہ ہے جو اپنے ساتھی کے ساتھ زیادہ ہنس مکھ رہے۔

یعنی مسکراتے ہوئے چہرہ سے ملنے والا ہے

حضرت وہب بن منبہؒ فرماتے ہیں کہ

حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور آپ کے ساتھی ایک ایسی قبر کے پاس کھڑے ہوئے تھے کہ جس میں آپ کا ساتھی اتارا جا رہا تھا پھر آپ نے قبر کا ذکر اور اس کی تنگی کا ذکر شروع کر دیا آپ نے فرمایا کہ تم اس سے زیادہ تنگ جگہ اپنی ماؤں کے پیٹوں میں تھے۔ جب اللہ تعالیٰ نے چاہا تو اس کو کھلا کر دیا۔

ابو عمر الضریر بیان فرماتے ہیں کہ حافظ ابن عساکر نے اس طرح کے بہت سے اقوال زرین حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بیان فرمائے ہیں مگر ہم نے ان میں تھوڑے سے ذکر کیے ہیں۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا آسمان پر اٹھایا جانا

اس میں یہ بیان کیا جائے گا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آسمان پر اٹھالیا اور آپ کو یہودیوں کے بُرے ارادوں سے محفوظ فرمالیا اور آپ کو سولی دینے کے بارے میں یہودیوں اور عیسائیوں کا دعویٰ جھوٹا ہے۔

اسی کے متعلق اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے کہ:

(وَمَكَرُوْ وَمَكَرَاللّٰهُ............تَخْتَلِفُوْنَ) (العمران:۵۴ تا ۵۵)

آپ جس کی شفاعت فرمائیں گے وہ بخشا جائے گا۔
یہ سن کر حضور نبی کریم ﷺ کا دِل خوش ہوا اور امت کی طرف سے غم رفع ہوا، سبحان اللہ! کیا مہربان، رؤف ورحیم نبی ﷺ ہماری ہدایت کے لئے بھیجے گئے ہیں۔

## تاریخِ وصال:

سرورِ انس وجاں، رحمت عالمیاں، شفیع المذنبین، سیّد المرسلین ﷺ تریسٹھ سال کی عمر میں بارہ ربیع الاوّل گیارہ ہجری میں چاشت کے وقت خالق حقیقی سے جا ملے۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ۔

## صحابہ کرامؓ مدہوشی کے عالم میں:

اِس حدیث جاں گزا سے بعض صحابہ کرامؓ ایسے مدہوش ہو گئے کہ حضور نبی کریم ﷺ کی وفات کا انکار کرنے لگے۔ چنانچہ عمر فاروقؓ کا یہی حال ہو گیا تھا اور حضرت عثمانِ غنیؓ بیہوش ہو گئے تھے اور حضرت علی المرتضیٰؓ کو سکتہ ہو گیا تھا۔ تمام صحابہ کرامؓ میں سے سوائے حضرت عباس اور حضرت ابوبکر صدیقؓ کے کسی کے ہوش بجا نہ رہے تھے۔ حضور ﷺ کا وصالِ مبارک حضرت عائشہ صدیقہؓ کے گھر میں ہوا۔ آپ ﷺ وہیں مدفون ہوئے۔ آپ ﷺ کے بعد حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بھی وہیں مدفون ہوئے۔

# معجزات رسولِ عربی ﷺ

## قرآن سب سے بڑا معجزہ:

حضور نبی کریم ﷺ کے معجزوں میں بڑا معجزہ قرآن شریف ہے کہ جس کی ایک سورۃ کے برابر عبارت بھی کوئی نہیں بنا سکتا اور قرآن شریف میں گزری ہوئی اور آئندہ کی سچی سچی غیب کی خبریں بھی موجود ہیں۔

## بیت المقدس آنکھوں کے سامنے:

حضور نبی کریم ﷺ جب معراج شریف سے مشرف ہو کر لوگوں سے بیان کرنے لگے اور بیت المقدس تک اپنے جانے کی خبر دی تو کفار نے اس کو جھٹلایا اور بیت المقدس کی نشانیاں پوچھنے لگے تو بعض ایسی علامات پوچھیں کہ جس میں شب کو آپ نے غور نہ فرمایا تھا، تب اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس کا منظر آپ ﷺ کے روبرو ظاہر کر دیا تو آپ نے خوش ہو کر صاف صاف نشانیاں اس کی بیان فرما کر سب کو شرمندہ کر دیا۔

## چاند کا دو ٹکڑے ہونا:

حضور نبی کریم ﷺ نے اپنے انگشت مبارک سے اشارہ کر کے چاند کو دو ٹکڑے کر دیا۔

## سروں پر مٹی:

جب مشرکین مکہ حضور نبی کریم ﷺ کو شہید کر دینے کے ارادے سے آپ ﷺ کے گھر پر جمع ہوئے، تب آپ ﷺ کے

نکلتے ہی سب نے سر نیچے کر لئے اور ان سب کی ٹھوڑیاں ان کے سینوں تک جا لگیں تو آپ ﷺ نے ایک مٹھی خاک لے کر ان کے سروں پر ڈال کر فرمایا: (شَاهَتِ الْوُجُوْهُ) یعنی برے ہو جائیں منہ ان کے، آخر ایسا ہی ہوا کہ جن کے سروں پر وہ مٹی پڑی وہ سب کے سب جنگ بدر میں مارے گئے۔

## جنگ میں کافروں کو شکست:

حضور نبی کریم ﷺ نے جنگ حنین میں ایک مٹھی خاک اپنے دشمنوں کے منہ پر پھینکی تو اللہ تعالیٰ نے ان سب کو شکست فاش دی۔

## مکڑی کا جالا بنانا:

حضور نبی کریم ﷺ جب غار میں جا کر چھپے تو مکڑی نے اس غار کے منہ پر جال لا دیا تا کہ دیکھنے والوں کو معلوم ہو کہ اس میں کوئی نہیں ہے۔

## سراقہ کا زمین میں دھنسنا:

حضور نبی کریم ﷺ جب مدینہ منورہ جانے کے لئے نکلے تو آپ ﷺ کو پکڑنے کے لئے سراقہ بن مالک آپ ﷺ کے پیچھے نکلا جب قریب پہنچا تو اس گھوڑے کے پاؤں سخت زمین میں دھنس گئے اور آگے نہ بڑھ سکا۔

## دستِ نبوت کا کمال:

ایک بار حضور نبی کریم ﷺ نے ایسی بکری کی پیٹھ پر ہاتھ پھیرا کہ جس نے ابھی نر کی صورت نہیں دیکھی تھی تو وہ آپ ﷺ کے دست مبارک کی برکت سے دودھ دینے لگی۔

## امّ معبد کی بکریاں دودھ سے لبریز:

مدینہ منورہ کے راستہ میں ایک بڑھیا، امّ معبد نام کی بکری جو بالکل ضعیف تھی، آپ ﷺ کے دست مبارک اس پر پھیرنے سے بہت دودھ دینے لگی حالانکہ اس میں اس سے پہلے کچھ دودھ نہیں تھا۔

## آنکھیں ٹھیک ہو گئیں:

حضرت قتادہ بن نعمانؓ کی آنکھوں میں زخم ہو کر پانی رخسار پر بہنے لگا۔ آپ ﷺ نے اس کو اٹھا کر اپنے دست مبارک سے اس کی جگہ پر رکھ دیا تو آپ کے دست مبارک کی برکت سے ان کی آنکھیں اچھی ہو گئیں بلکہ پہلے سے زیادہ بہتر اور جمال والی ہو گئیں۔

## اُنگلیوں سے چشمے اُبل پڑے:

حضور نبی کریم ﷺ غزوۂ حدیبیہ میں مکہ معظمہ کے قریب جنگل میں تشریف فرما تھے، ایک ہزار پانچ سو صحابہ کرامؓ حضور

نبی کریم ﷺ کے ساتھ تھے۔ جب عصر کی نماز کا وقت آیا، حضور نبی کریم ﷺ نے وضو کے لئے پانی طلب کیا۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ! سارے لشکر میں پانی موجود نہیں۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جس قدر ممکن ہو سکے پانی لشکر میں جمع کرو، نہایت مشکل سے سارے لشکر کی مشکوں سے پانی کے برتن نچوڑ کر ایک پیالہ پانی جمع ہوا، وہی حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر کیا گیا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ''بسم اللہ'' کہہ کر اپنا دست مبارک پیالہ میں رکھا، آپ ﷺ کا ہاتھ رکھنا تھا کہ حضور نبی کریم ﷺ کی ہاتھ کی برکت سے پیالہ سے پانی کا چشمہ جاری ہوا، سارے لشکر والوں نے مشکیں اور پانی کے برتن بھر لئے، سب نے وضو کیا، کسی نے حضرت جابرؓ سے پوچھا: بھلا تم کتنے آدمی تھے جو پانی پینے میں شامل تھے۔ حضرت جابرؓ نے فرمایا: ہم تو کل ایک ہزار پانچ سو تھے لیکن اگر ایک لاکھ بھی ہوتے تو وہ رحمت کا پانی سب کو کافی تھا۔

## فائدہ:

علمائے کرام فرماتے ہیں یہ پانی آبِ زمزم سے بھی افضل ہے کیونکہ زمزم حضرت جبرئیلؑ کے ہاتھ سے مکہ کی زمین سے نکالا ہوا ہے، مگر یہ پانی حضور نبی کریم ﷺ کے اندر جسم اطہر کے درمیان سے نکلا ہے۔

زمزم حضرت جبرئیلؑ کے پر نے کھودا، یہ پانی حضور نبی کریم ﷺ کے ہاتھ سے جاری ہوا۔

زمزم زمین سے نکلا، یہ خاص حضور نبی کریم ﷺ کے جسدِ اطہر سے نکلا۔

پس جیسا فرق زمین کو اور حضور نبی کریم ﷺ کے جسم اطہر کو ہے وہی فرق آبِ زمزم اور اس معجزہ کے پانی کو ہے۔

یہ پانی کوثر کے پانی سے بہتر ہے، وہ فرشتوں کے ہاتھ سے پیدا ہوا اور یہ سیّد اوّلین و آخرین کے دست مبارک سے پیدا ہوا، پس جو فرق ملائکہ کے مرتبہ کو حضور نبی کریم ﷺ کے مرتبہ سے ہے، وہی فرق کوثر کے پانی کو اس معجزہ کے پانی سے ہے۔ اگلے انبیاءؑ نے پتھروں سے پانی نکالا، درختوں سے پانی نکالا مگر جسم اطہر سے کسی پیغمبر نے پانی نہیں نکالا، حضور نبی کریم ﷺ کے ہاتھ سے اُمت کے لئے اس طرح پانی نکلا، جیسے مہربان ماں کے سینے سے بچے کے لئے دودھ نکلتا ہے، اسی لئے صحابہ کرامؓ کو آپس میں سگے بھائیوں سے زیادہ باہم محبت تھی اور حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ صحابہ کرامؓ کو اپنے ماں باپ سے زیادہ الفت تھی، سارے صحابہؓ باہم گویا دودھ شریک بھائی ہو گئے تھے اور حضور نبی کریم ﷺ ماں باپ سے زیادہ امت پر شفیق ہیں۔ سبحان اللہ! حضور نبی کریم ﷺ کیا رحمت والے نبی تھے۔

## بارانِ رحمت کا نزول:

مدینہ طیبہ میں ایک سال قحط سالی ہوگئی، مینہ نہ برسا، حضور نبی کریم ﷺ جمعہ کے روز خطبہ ارشاد فرما رہے تھے۔ ایک اعرابی نے حاضر ہو کر عرض کیا: یارسول اللہ! جانور ہلاک ہو گئے، کھیت، درخت خشک ہو گئے۔ غریب لوگوں کے بچے فاقہ سے مرنے لگے۔ یارسول اللہ! دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مینہ برسائے۔ یہ سن کر حضور نبی کریم ﷺ نے خطبہ میں اپنے ہاتھ آسمان کی طرف اٹھا کر فرمایا:

''اے اللہ! بارش برسا دے، خشک زمین کو تر، سوکھے کھیتوں، مردہ زمین کو زندہ کر دے۔''

صحابہ کرامؓ کہتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ کے ہاتھ اُٹھانے سے پہلے آسمان پر ابر کا نام و نشان نہ تھا، حضور نبی کریم ﷺ کے ہاتھ اٹھاتے ہی پہاڑوں کی طرح بادل اُٹھ کر آئے اور اسی وقت برسنے لگے اور مسجد نبوی سے پانی ٹپک کر حضور نبی کریم ﷺ کے سر مبارک سے بہتا ہوا ریش مبارک سے ہوتا ہوا حضور نبی کریم ﷺ کے لباس پر گرتا تھا، اس جمعۃ المبارک سے برابر

جمعۃ المبارک تک مینہ برستا رہا۔ جب دوسرے جمعۃ المبارک کو حضور نبی کریم ﷺ جمعہ کا خطبہ فرمانے کھڑے ہوئے تو پھر ایک اعرابی نے عرض کیا: یارسول اللہ! بارش کی کثرت سے اندیشہ ہلاکت ہے۔ یہ سن کر حضور نبی کریم ﷺ نے خطبہ میں دعا فرمائی۔ مولیٰ کریم! مدینہ کی بستی میں کھل جائے، جنگلوں میں برسے، دریامیں برسے، ضرورت کے موقع پر برسے۔

## فائدہ:

ابوطالب کو خشک زمین سے شیریں پانی پلانا، جس مبارک نبی ﷺ کا ادنیٰ فریض تھا، بلاحشر میں جب حضور نبی کریم ﷺ حوض کوثر پر ہوں گے اور آپ ﷺ کی امت کے مسلمان پیاسے، حشر کی پیاس (کی شکایت) کرتے ہوئے حضور ﷺ کے پاس حاضر ہوں گے، تب کس طرح آپ ﷺ ہر ایک پیاسے کو شاد نہ فرمائیں گے، آپ ﷺ ضرور سیراب فرمائیں گے، پچاس ہزار برس کی پیاس ضرور بجھائیں گے۔

## درختوں کا اکٹھے ہونا:

ایک دن سفر کے موقع پر حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت اسامہؓ سے فرمایا: اے اسامہ! استنجاء کرنے کے قابل کوئی پردہ کی جگہ ہے؟ حضرت اسامہؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ! دور تک صحابہ کا لشکر ٹھہرا ہوا ہے اور یہاں قریب میں کوئی جگہ قابل پردہ نظر نہیں آتی۔ یہ سن کر حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: دیکھو اے اسامہ! یہ درخت کھجور کے جو الگ الگ کھڑے نظر آتے ہیں اور یہ پتھر جو دور دور سے پڑے دکھائی دیتے ہیں، ان کو حکم دو، ان سے جا کر کہو: رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں تم آپس میں مل جاؤ اور پتھروں تم درختوں کے بیچ میں دیوار بنا دو، حضور نبی کریم ﷺ تمہارے پیچھے استنجاء فرمائیں گے۔

حضرت اسامہؓ کہتے ہیں کہ میں حضور نبی کریم ﷺ کا یہ پیغام لے کر درختوں، پتھروں کے پاس گیا، حضور نبی کریم ﷺ کا حکم سنتے ہی فوراً کھجوروں کے درخت آپس میں مل گئے اور درختوں کے درمیان جگہ خالی رہی تھی، اس میں پتھروں نے جمع ہو کر دیوار بنائی۔ جب حضور نبی کریم ﷺ استنجے سے فارغ ہوئے تو فرمایا: اسامہ ان سے کہو کہ وہ سب اپنی اپنی جگہ واپس ہو جائیں۔ یہ سن کر حضرت اسامہؓ نے اشارہ کیا، پتھر، درخت سب الگ الگ ہو کر اپنی جگہ پر چلے گئے۔

## فائدہ:

درختوں، پتھروں نے حضور نبی کریم ﷺ کے خادم کے حکم سے حضور نبی کریم ﷺ کے لئے صف بستہ ہو کر پردہ کی دیوار تیار کر دی، ہم انسان ہو کر پھر مدعی اسلام ہو کر۔ افسوس! ہم نے دنیا میں آ کر گھاس پھونس، درختوں، پتھروں کے برابر بھی خدا کے سچے رسول ﷺ کی اطاعت نہ کی، شرم کی جگہ، غیرت کا مقام ہے۔

## درخت کا طواف کرنا:

حضور نبی کریم ﷺ ہجرت فرما کر مدینہ طیبہ تشریف لے گئے، جب حضور نبی کریم ﷺ کو خطبہ فرمانے کی ضرورت ہوتی آپ ﷺ مسجد کے ستون سے جو خشک کھجور کا درخت تھا، پشت مبارک لگا کر خطبہ فرماتے تھے، ایک دن ایک انصاری عورت نے عرض کیا، یارسول اللہ! اگر آپ فرمائیں تو یہ انصاری اپنے غلام سے جو بڑھئی کا کام جانتا ہے، آقا کے لئے ایک لکڑی کا منبر بنوا

دے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اچھا!'' یہ سن کر وہ عورت چلی گئی اور دو تین روز کے بعد تین سیڑھی کا منبر بنوا کر لائی اور حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں پیش کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ اس قدیمی لکڑی کو چھوڑ کر منبر پر جلوہ فرما ہوئے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے تھوڑا سا خطبہ فرمایا تھا کہ اس خشک ستون سے رونے کی آوازیں، چیخیں مارنے کی صدائیں بلند ہوئیں، ہچکیاں لینا، سسکیاں بھرنا، بچہ کی طرح ماں کی جدائی میں چیخیں مار کر رونا، غل مچانا شروع کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ ستون کے رونے سے بے چین ہو گئے۔ منبر سے اتر کر اس رونے والے اور عشقِ رسول میں جان کھو دینے والے ستون کے پاس آئے، اسے گلے لگا کر بہت تسلی دی۔ اس سے کلام کیا، اسے خاموش کی۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''اے ستون! تیرا کیا مطلب ہے؟ تو کیوں روتا ہے؟'' ستون نے عرض کیا: ''یا رسول اللہ! رونے کا سبب، جان دینے کے باعث، محبوب ﷺ دو جہاں کی جدائی ہے۔ یا رسول اللہ! پہلے تو آپ ﷺ مجھ سے کمر لگا کر خطبہ فرماتے تھے اور میں آپ ﷺ کے جمال اور حبیب ربّ العالمین کے وصال سے مشرف رہا کرتا تھا مگر اب میری کم نصیبی، محرومی قسمت سے آپ ﷺ مجھے چھوڑ کر منبر پر اجلاس فرمانے تشریف لے گئے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''اے ستون! اگر تو چاہے تو اللہ تجھے دنیا میں سرسبز کر دے، جہاں تیرے پھل اولیاء اللہ کھائیں گے، اس ستون نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں وہی بات پسند کرتا ہوں جس کی بقاء ہمیشہ رہے، میں فانی بقاء کو پسند نہیں کرتا بلکہ مجھے آخرت کی زندگی ملنی چاہیے جہاں میرے پھل اولیاء اللہ کھائیں۔

## فائدہ:

سبحان اللہ! کیا حضور نبی کریم ﷺ کا روحانی فیض تھا، چند مرتبہ ایک خشک لکڑی سے کمر لگا کر خطبہ فرمایا تھا، حضور نبی کریم ﷺ کی پشت مبارک کی تاثیر سے مردہ درخت میں اعلیٰ درجہ کا عشق، درجہ کا فہم، اعلیٰ درجہ کی حق شناسی، اعلیٰ درجہ کی فانی اور باقی میں تمیز پیدا ہوئی۔ جب پشت کی لکڑیوں کا اتنا فیض تھا، تب جو حضور نبی کریم ﷺ کے چہرۂ انور کے سامنے بیٹھ کر فیض لیتے اور خطبہ سنتے اور زیارت کرتے تھے وہ کس قدر آگاہ اور بارگاہِ خدا ہوئے ہوں گے۔

چونکہ یہ درخت عاشقِ رسول تھا اس لئے اس نے پھلوں کا ولیوں کو، نبیوں کو کھلانا پسند کیا۔ یہ درخت بھی عاشق تھا، اولیاء اللہ بھی عاشقِ خدا ہوتے ہیں۔ سچ ہے کہ ہر چیز اپنی جنس کی طرف مائل ہوتی ہے۔ ہمیں بھی حبیب خداؐ کا عاشق ہونا چاہیے اور ایک خشک درخت سے عبرت حاصل کرنی چاہیے۔

## لعابِ دہن کی برکت سے آنکھیں روشن:

حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں قدیک نامی نابینا نے حاضر ہو کر اپنی بینائی کے جاتے رہنے کی شکایت کی۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اس اندھے کی آنکھوں پر دَم کیا، اپنا لعاب مبارک اس کی اندھی آنکھوں میں لگایا، حضور نبی کریم ﷺ کے دَم کرتے ہی فوراً اس کی آنکھیں روشن ہو گئیں اور تیز بصارت اللہ نے اسے عطا فرمائی کہ اسّی برس کی عمر میں باریک سوئی میں دھاگا ڈال لیتے تھے۔

## حلیہ مبارک:

تاریخ نے آپ کی ہر ہر نقل و حرکت کو اپنے سینہ میں محفوظ رکھا ہے۔ آپ کے حلیہ نگاروں نے آپ کا حلیہ اس طرح بیان

کیا ہے کہ ایک سچے عاشق رسول کے لئے آپ کی صحیح صورت سامنے آجاتی ہے۔ چنانچہ آپ کے مشہور حلیہ نگار ہند ابن ابی ہالہ آپ کا حلیہ اس طرح بیان کرتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ معزز اور ذی شان تھے۔ آپ کا چہرہ چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتا تھا۔ آپ میانہ قد والے آدمی سے قدرے لانبے اور دراز قد آدمی سے قدرے پست تھے۔ آپ کا سر قدرے بڑا تھا۔ بال پر پیچ اگر بالوں کی مانگ نکل جاتی تو نکلی رہنے دیتے ورنہ نہیں۔ جب آپ بالوں کو بڑھاتے تو آپ کے بال کانوں کی لو سے قدرے متجاوز ہو جاتے۔ آپ کا رنگ چمکدار، کشادہ پیشانی، ابرو قدرے خمیدہ، باریک، گھنے اور غیر پیوستہ تھے۔ ان کے درمیان ایک رگ تھی جو غصہ کے وقت ابھر جاتی۔ ناک قدرے بلندی مائل، جس پر ایک نور نمایاں تھا۔ جو آپ کو بغور دیکھتا وہ آپ کو بلند بینی والا سمجھتا۔ گھنی داڑھی، نرم اور ہموار رخسار، کشادہ دہن، کشادہ دندان مبارک، سینے سے ناف تک بالوں کی ایک باریک لکیر، آپ کی گردن گویا گڑیا کی گردن تھی۔ صفائی میں چاندی جیسی۔ آپ متناسب الاعضاء پر گوشت اور گٹھیلے بدن کے تھے۔ شکم اور سینہ ہموار، چوڑا، سینہ کندھوں کے درمیان کافی فاصلہ، موٹے جوڑ، بدن کا کھلا حصہ بھی چمکدار، سینہ سے ناف تک بالوں کی ایک باریک لکیر تھی جو ان کو ملاتی تھی۔ چھاتیاں اور شکم بالوں سے خالی۔ سوائے اس لکیر کے کلائیوں، کندھوں اور سینہ کے بالائی حصہ پر قدرے بال تھے۔ کلائیاں دراز، ہتھیلی کشادہ۔ ہتھیلیاں اور قدم پر گوشت ہاتھ اور پاؤں کی انگلیاں متناسب طور پر لانبی تھی۔ آپ کے تلوے قدرے گہرے تھے۔ قدم ہموار تھے جن پر پانی نہیں ٹھہرتا تھا۔ جب چلتے تو قوت اور زور سے پاؤں اٹھاتے۔ اور جب رکھتے تو ذرا جھک کر آہستہ قدم رکھتے۔ قدم کشادہ کر کے چلتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ گویا آپ بلندی سے نشیب میں اتر رہے ہوں۔ اور کسی کی طرف دیکھتے تو پورا دیکھتے۔ نگاہ نیچی رکھتے۔ آپ کی نگاہ بہ نسبت آسمان کے زیادہ تر زمین پر رہتی۔ آپ اکثر گوشہ چشم سے دیکھتے، (ایسا عام حالات میں نہیں بلکہ مخصوص اوقات میں ہوتا۔ مثلاً عبادت کے اوقات میں۔ مرقات ملا علی قاری)۔ چلنے میں آپ اپنے اصحاب کو آگے رکھتے، جس سے ملتے اس کو پہلے سلام کرتے۔ (شمائل ترمذی، باب ماجاء فی خلق رسول اللہ ﷺ)

حضرت علیؓ آپ کا حلیہ بیان کرتے ہیں۔

آپ ﷺ نہ بہت زیادہ لانبے تھے اور نہ بہت ٹھگنے۔ آپ ﷺ لوگوں میں میانہ قد تھے۔ آپ کے بال نہ بہت زیادہ مڑے ہوئے اور نہ بالکل سیدھے تھے (بلکہ خمدار تھے)۔ نہ آپ زیادہ پر گوشت تھے اور نہ بالکل آپ کا چہرہ گول تھا۔ البتہ آپ ﷺ کے چہرے میں قدرے گولائی تھی۔ آپ ﷺ سفید رنگ سرخی مائل، آنکھیں سیاہ سرگیں تھیں۔ پلکیں دراز، موٹے جوڑ اور کندھوں کے درمیان کی جگہ عام بالوں سے خالی، سینہ سے ناف تک بالوں کی ایک لمبی لکیر، ہتھیلیاں اور قدم پر گوشت تھے۔ جب آپ ﷺ چلتے تو سختی سے پاؤں اٹھاتے۔ گویا آپ ﷺ بلندی سے نشیب میں اتر رہے ہوں، اور کسی کی طرف متوجہ ہوتے تو پورے متوجہ ہوتے۔ آپ ﷺ کے شانوں کے درمیان مہر نبوت تھی اور وہ مہر نبیوں کو ختم کرنے والی تھی۔ آپ دل کے بڑے سخی اور زبان کے نہایت سچے تھے۔ نرم طبیعت، نرم خو، شریف گھرانے کے تھے۔ جو آپ ﷺ کو یکایک دیکھتا تو ہیبت کھا جاتا، اور جو جان پہچان کر میل جول کرتا وہ آپ ﷺ کو محبوب بنا لیتا۔ آپ ﷺ کا حلیہ نگار کہتا ہے کہ میں نے آپ ﷺ جیسا نہ آپ ﷺ سے پہلے دیکھا اور نہ آپ ﷺ کے بعد۔ (شمائل ترمذی باب ماجاء خلق رسول اللہ ﷺ)

جابر بن سمرہ کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ میں نے آپ کو چودھویں رات میں دیکھا۔ آپ یمنی چادر میں ملبوس تھے۔ میں آپ کو اور چاند کو دیکھ رہا تھا۔ تو آپ چاند سے زیادہ خوب صورت تھے۔ (شمائل ترمذی)

# قبل بعثت کے احوال

جس وقت آپ کو نبوت سے سرفراز کیا اس وقت تمام عرب بت پرستی کی مسموم فضاؤں سے بری طرح متاثر تھا۔ کلمۂ توحید کا زبان پر لانا جوئے شیر لانے کے مترادف تھا۔ زنا کاری، شراب نوشی حتیٰ کہ اولاد کو زندہ درگور کر دینا ان کے نزدیک کوئی جرم نہیں تھا۔ ان کی اس ضلالت و گمراہی کا تذکرہ قرآن نے اس طرح کیا ہے۔

وَ جَعَلُوْا لِلّٰهِ مِمَّا ذَرَأَ مِنَ الْحَرْثِ وَالْاَنْعَامِ نَصِيْبًا فَقَالُوْا هٰذَا لِلّٰهِ بِزَعْمِهِمْ وَ هٰذَا لِشُرَكَآئِنَا فَمَا كَانَ لِشُرَكَآئِهِمْ فَلَا يَصِلُ اِلَى اللّٰهِ وَمَا كَانَ لِلّٰهِ فَهُوَ يَصِلُ اِلٰى شُرَكَآئِهِمْ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ۔

وَ كَذٰلِكَ زَيَّنَ لِكَثِيْرٍ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ قَتْلَ اَوْلَادِهِمْ شُرَكَآؤُهُمْ لِيُرْدُوْهُمْ وَ لِيَلْبِسُوْا عَلَيْهِمْ دِيْنَهُمْ وَلَوْشَآءَ اللّٰهُ مَا فَعَلُوْهُ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ وَ قَالُوْا هٰذِهٖ اَنْعَامٌ وَّ حَرْثٌ حِجْرٌ لَّا يَطْعَمُهَا اِلَّا مَنْ نَّشَآءُ بِزَعْمِهِمْ وَ اَنْعَامٌ حُرِّمَتْ ظُهُوْرُهَا وَ اَنْعَامٌ لَّا يَذْكُرُوْنَ اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهَا افْتِرَآءً عَلَيْهِ سَيَجْزِيْهِمْ بِمَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ وَ قَالُوْا مَا فِيْ بُطُوْنِ هٰذِهِ الْاَنْعَامِ خَالِصَةٌ لِّذُكُوْرِنَا وَ مُحَرَّمٌ عَلٰى اَزْوَاجِنَا وَ اِنْ يَّكُنْ مَّيْتَةً فَهُمْ فِيْهِ شُرَكَآءُ سَيَجْزِيْهِمْ وَصْفَهُمْ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ۔

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ قَتَلُوْا اَوْلَادَهُمْ سَفَهًا بِغَيْرِ عِلْمٍ وَ حَرَّمُوْا مَا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ افْتِرَآءً عَلَيْهِ قَدْ ضَلُّوْا وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ۔

''اور یہ لوگ اللہ کی پیدا کی ہوئی کھیتی میں اللہ کا حصہ مقرر کرتے ہیں اور بزعم خود کہتے ہیں کہ یہ اللہ کا ہے اور یہ ہمارے شرکاء کا ہے، تو جو ان کے شرکاء کا ہے وہ اللہ کے پاس نہیں پہنچتا، اور جو اللہ کا ہے وہ ان کے شرکاء کے پاس پہنچ جاتا ہے۔ کتنا برا فیصلہ کرتے ہیں۔

اور اس طرح بہت سے مشرکین کی نگاہوں میں ان کے شرکاء نے اپنی اولاد کے قتل کر دینے کو مزین کر دیا ہے تاکہ وہ ان کو ہلاک اور خلط ملط کر دیں اور اگر اللہ چاہتے تو یہ ایسا نہ کرتے تو ان کو چھوڑ اور ان کے جھوٹ کو کفار کہتے ہیں کہ یہ مویشی اور کھیتی ممنوع ہیں، اس میں سے وہی کھائے گا جس کو ہم چاہیں گے اپنے گمان میں اور بعض مویشی کی پیٹھوں کو حرام کر دیا اور کچھ مویشی ایسے ہیں جن پر ذبح کے وقت اللہ کا نام نہیں لیتے اللہ پر بہتان باندھتے ہوئے، عنقریب انہیں اس جھوٹ کی سزا ملے گی۔ وہ کہتے ہیں کہ جو ان مویشیوں کے پیٹ میں ہیں وہ تو خالص ہمارے مردوں کے لئے ہیں اور ہماری عورتوں پر وہ حرام ہیں اور اگر وہ بچہ مردہ ہو تو اس میں سب شریک ہیں، اللہ تعالیٰ ان کو غلط بیانی کی سزا دیں گے، وہ بڑے حکمت والے جاننے والے ہیں۔

جو لوگ اپنی اولاد کو نادانی میں بغیر سمجھے قتل کرتے ہیں وہ خسارہ میں ہیں، اور جنہوں نے اللہ کے دیئے ہوئے رزق کو حرام کر لیا اللہ پر بہتان باندھ کر وہ لوگ گمراہ ہیں، وہ راہ یاب نہیں ہیں۔''

## دعوت

رسول اللہ ﷺ نے غار حراء کے بعد دعوت وارشاد کا کام شروع کر دیا۔ سب سے پہلے آپ ﷺ پر آپ ﷺ کی اہلیہ خدیجہ بنت خویلد ایمان لائیں۔ مردوں میں حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت علیؓ اور حضرت زیدؓ بن حارثہؓ ایمان لائے۔ آپ ﷺ آہستہ آہستہ

خفیہ طور پر تبلیغ کا کام کیا کرتے تھے۔ غار حراء کے واقعہ کے بعد وحی کا سلسلہ ایک زمانہ کے لئے بند ہو گیا جس کو مفسرین نے ''فترۃ الوحی'' کا زمانہ قرار دیا ہے۔ مشرکین کہنے لگے لیجئے محمد کو اس کے رب نے رخصت کر دیا۔ آپ اس فترت کے زمانے میں بڑے مغموم اور مضطرب رہتے تھے۔ بعض احادیث صحیحہ میں ہے کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ بیماری کی وجہ سے تین رات تک نہ اٹھ سکے تو ایک مشرکہ عورت کہنے لگی کہ اے محمد معلوم ہوتا ہے کہ تیرے شیطان نے تجھے چھوڑ دیا ہے۔ ان خرافات کا جواب اللہ نے سورۂ ضحیٰ میں دیا ہے۔

وَالضُّحٰی وَاللَّیْلِ اِذَا سَجٰی مَا وَدَّعَکَ رَبُّکَ وَمَا قَلٰی وَلَلْاٰخِرَۃُ خَیْرٌ لَّکَ مِنَ الْاُوْلٰی وَ لَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی۔

''دھوپ کے چڑھتے ہوئے وقت کی قسم اور رات کی قسم جب وہ چھا جائے، تیرے رب نے نہ تجھے رخصت کیا اور نہ بیزار ہوا، البتہ آخرت تیرے لئے دنیا سے بہتر ہے، اور تیرا رب تجھ کو (اتنا) دے گا کہ تو راضی ہو جائے گا۔''

آپ ابھی تک چھپ چھپ کر دعوت و ارشاد کا کام انجام دے رہے تھے۔ لیکن بعثت نبوی ﷺ کے تین سال بعد آپ کو علی الاعلان دعوت کا حکم دیا گیا اور وحی نازل ہوئی۔

فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَأَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِکِیْنَ وَ اَنْذِرْ عَشِیْرَتَکَ الْاَقْرَبِیْنَ وَاخْفِضْ جَنَاحَکَ لِمَنِ اتَّبَعَکَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ قُلْ اِنِّیْ اَنَا النَّذِیْرُ الْمُبِیْنُ۔

''جس چیز کا تجھے حکم ہوا ہے اس کو کھول کھول کر سنا دے اور مشرکین کی پروانہ کر۔ اپنے قریبی خاندان کو ڈرایئے، اور اپنے بازو مومنین متقین کے لئے بچھا دیجئے اور کہیئے کہ میں صاف صاف ڈرانے والا ہوں۔''

آپ نے اس حکم کی تعمیل کی غرض سے کوہ صفا پر چڑھ کر سب لوگوں کو خاص کر قبیلۂ قریش کو آپ نے نام بنام پکارا۔ جب سب جمع ہو گئے، آپ نے وہاں پر جو عام اجلاس میں اللہ کا پیغام سنایا تاریخ نے اس کو اپنے سینے میں محفوظ رکھا ہے۔ آپؐ نے فرمایا، لوگو! اگر میں تم سے یہ کہوں کہ اس پہاڑی کی پشت پر ایک لشکر جرار جمع ہے اور تم پر حملہ کے لئے آمادہ ہے تو کیا تم مجھ کو صادق سمجھو گے۔ لوگوں نے کہا ہم نے آپ کو الصادق الامین پایا ہے۔ تو جو بات آپ کہیں گے وہ حق و صداقت پر مبنی ہوگی۔ تب آپ نے فرمایا، لوگو میں تم کو خدائے واحد کی طرف بلاتا ہوں اور اصنام پرستی ترک کرنے کا حکم دیتا ہوں۔ تم اس دن سے ڈرو جب خدا کے سامنے حاضر ہو کر اپنے اعمال کا حساب دینا ہوگا۔ یہ صدا جب قریش کے کانوں میں پہنچی تو وہ حیران رہ گئے اور باپ دادا کے دین کی توہین سن کر برافروختہ ہو گئے۔ اس آواز نے کفر کے ایوانوں میں زلزلہ پیدا کر دیا۔ آپ کا حقیقی چچا ابولہب فرط غضب میں بولا۔

تَبًّا لَکَ سَائِرَ الْیَوْمِ اَمَا دَعَوْتَنَا اِلَّا لِھٰذَا۔

''تو ہمیشہ ہلاکت و رسوائی کا منہ دیکھے، کیا تو نے اس لئے ہم کو جمع کیا ہے۔''

تینتالیس سالہ مدت تک جس کو لوگ الصادق الامین کہتے چلے آئے جب اس نے صدائے حق سے لوگوں کو روشناس کرایا تو وہی الصادق الامین جھوٹا قابل نفرت بن گیا۔ ابولہب کی اس گفتگو سے آپ دل برداشتہ ہوئے۔ اللہ نے آپ کی تسلی کے لئے یہ آیت نازل فرمائی۔

تَبَّتْ یَدَا اَبِیْ لَھَبٍ وَّ تَبَّ مَا اَغْنٰی عَنْہُ مَالُہٗ وَمَا کَسَبَ سَیَصْلٰی نَارًا ذَاتَ لَھَبٍ وَّ امْرَاَتُہٗ حَمَّالَۃَ الْحَطَبِ فِیْ جِیْدِھَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ۔

''ابولہب کے ہاتھ ٹوٹ جائیں، وہ برباد ہو، نہ اس کا مال اس کے کام آیا اور نہ کمائی ہی آئی، عنقریب وہ دہکتے شعلوں کی

آگ میں داخل ہوگا اور اس کی بیوی جو لکڑیاں لا د کر لاتی ہے اس کے گلے میں ایک خوب بٹی ہوئی رسی ہوگی۔"

اس کے بعد رسول اکرم ﷺ کو دعوت عمومی کا حکم دیا گیا جو محمد ﷺ عربی کا طرۂ امتیاز ہے۔

وَمَا اَرْسَلْنَاكَ اِلَّا كَافَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا۔ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ۔

"اور ہم نے تمہیں تمام کائنات انسانی کے لئے پیغمبر بنا کر بشارت دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے، لیکن اکثر لوگ اس حقیقت کو نہیں سمجھتے۔"

## قرآنی تعلیمات

رسول اکرم ﷺ کی دعوت کا اجمالی خاکہ۔

آپ کی تعلیمات کا خلاصہ قرآن کریم نے اس طرح پیش کیا ہے:

قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَلَا تَقْتُلُوْا اَوْلَادَكُمْ مِّنْ اِمْلَاقٍ نَحْنُ نَرْزُقُكُمْ وَ اِيَّاهُمْ وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ذَالِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ وَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا وَ اِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى وَ بِعَهْدِ اللّٰهِ اَوْفُوْا ذَالِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ وَ اَنَّ هٰذَا صِرَاطِيْ مُسْتَقِيْمًا فَاتَّبِعُوْهُ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ ذَالِكُمْ وَ صّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ۔

"تم کہہ دو کہ آؤ میں تمہیں بتاؤں کہ تمہارے رب نے تم پر کیا کیا چیزیں حرام کی ہیں۔ یہ کہ تم اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ، والدین کے ساتھ بھلائی کا معاملہ کرو، اپنی اولاد کو مفلسی کے خوف سے نہ مارو، ہم تم کو بھی رزق دیتے ہیں اور ان کو بھی رزق دیں گے، اور بے حیائی کے قریب بھی مت جاؤ اور جس جان کو اللہ نے حرام کیا ہے اس کو ناحق مت مار ڈالو۔ اللہ تم کو ان باتوں کا حکم دیتا ہے تاکہ تم سمجھو اور یتیموں کے مال کے پاس مت جاؤ مگر اس طرح سے جو بہتر ہو، حتیٰ کہ وہ اپنی جوانی کو پہنچ جائیں، اور پورا ناپ تول کر انصاف سے دو، ہم کسی کے ذمہ اسی کو لازم کرتے ہیں جس کی اس میں طاقت ہو، اور جب تم کوئی بات کہو تو حق کی کہو اگرچہ اپنا قریبی ہی کیوں نہ ہو، اور اللہ کا عہد پورا کرو، اللہ تم کو اس بات کا حکم دیتا ہے تاکہ نصیحت حاصل کرو۔ بلاشبہ یہی میرا سیدھا راستہ ہے۔ تو تم اس کی اتباع کرو۔ دوسری راہوں پر مت چلو کیونکہ وہ تم کو اللہ کے راستے سے جدا کر دیں گے، اللہ تمہیں اس بات کا حکم دیتے ہیں تاکہ تم پرہیزگار بن جاؤ۔"

## کفار کی ایذائیں

یہ تھا آپ ﷺ کی تعلیمات کا خلاصہ جس کو آپ ﷺ نے لوگوں کے سامنے پیش کیا، جس کو سن کر لوگ آپ ﷺ کے دشمن ہو گئے اور آپ ﷺ کے متبعین کو طرح طرح کی ایذائیں پہنچانی شروع کر دیں۔

کسی نے آپ ﷺ کو کاہن کہا، کسی نے آپ ﷺ کو ساحر کہا، کسی نے مجنوں اور پاگل کہا، کسی نے شاعر کہا۔ غرض کہ جو کچھ ان لوگوں سے ہو سکتا تھا کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ جب آپ ﷺ کلام اللہ کی تلاوت کرتے تو وہ ٹھٹھا کرتے۔ شور وغل کرتے

تا کہ آپ ﷺ تلاوت نہ کر سکیں۔ جب آپ ﷺ ان کی اصلاح کے لئے قرآن کریم کو سناتے تو یہ کہہ کر اس کو رد کر دیتے کہ یہ تو اگلوں کے قصے کہانیاں ہیں۔ کوئی کہتا کہ ہم تم پر اس وقت ایمان لا سکتے ہیں جب تم ہمارے لئے زمین سے ایک چشمہ جاری کر دو یا تمہارے ہی پاس کھجوروں اور انگوروں کا باغ ہو جس میں نہر بہہ رہی ہوں، یا تم ہم پر آسمان کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے گرا دو جیسا کہ تمہارا خیال ہے یا ہمارے سامنے اللہ اور فرشتوں کو لے آؤ یا تمہارا ہی کوئی سونے کا گھر ہو یا آسمان پر چڑھ جاؤ، تمہارے چڑھنے کو بھی ہم نہیں مانیں گے حتی کہ ہمارے پاس کوئی کتاب نہ نازل ہو جائے جس کو ہم پڑھ لیں۔ کفار کی ان لغویات کا جواب قرآن نے دو لفظوں میں اس طرح دے دیا ہے۔

قُلْ سُبْحَانَ رَبِّیْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا۔ (بنی اسرائیل)

''آپ کہہ دیجئے، سبحان اللہ، میں تو صرف ایک انسان ہوں، خدا کا پیغمبر ہوں۔''

آپ نے واضح الفاظ میں کہہ دیا کہ میں خدا کا پیغمبر ہوں مداری نہیں ہوں کہ تمہارے حسب منشا کرتب دکھاتا پھروں۔ جب آپ قیامت کا تذکرہ فرماتے اور کہتے کہ دنیوی زندگی کے بعد بھی تم اٹھائے جاؤ گے اور ایک دوسری نئی زندگی ملے گی جس میں انسانی اعمال کا احتساب ہوگا تو کفار آپ کا استہزاء کرتے اور کہتے بھلا ہم مر جائیں گے اور مٹی میں مل جائیں گے تو کیا پھر بھی ہم دوبارہ زندہ کر کے اٹھائے جائیں گے۔

اللہ تعالیٰ نے ان کا جواب قرآن میں اس طرح دیا ہے۔

ءَاَنْتُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمِ السَّمَآءُ بَنٰهَا۔

''کیا تمہیں پیدا کرنا زیادہ مشکل ہے یا آسمانوں کو جو اللہ نے ان کو بنایا۔''

بھلا جس خدا نے تم کو پہلی مرتبہ پیدا کیا جب کہ کوئی نمونہ نہیں تھا تو دوبارہ پیدا کرنے میں کونسی دقت و پریشانی ہے۔ جب آپ طائف تشریف لے گئے تو وہاں کے کج طبع لوگوں نے آپ پر ایمان لانے کے بجائے آپ کا تمسخر کیا اور کہا اللہ کو کوئی اور آدمی منصب نبوت کا اہل نہیں ملا تھا۔ طائف و مکہ کی بڑی بستیوں میں سے کسی عظیم آدمی کا انتخاب کیا جاتا۔ اللہ نے ان کو بھی آڑے ہاتھوں لیا۔ فرمایا کہ کیا یہ لوگ اللہ کی رحمت کو تقسیم کر رہے ہیں۔ ہم ہی لوگوں کو دنیوی زندگی میں اسباب حیات تقسیم کرتے ہیں اور بعض کو بعض پر فوقیت بخشتے ہیں۔ امیہ ابن خلف جب آپ کو دیکھتا تو آپ کو لعن طعن کرتا، اللہ نے اس کے بارے میں فرمایا۔

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۣ الَّذِیْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗۤ اَخْلَدَهٗ كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ فِی الْحُطَمَةِ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ الَّتِیْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْئِدَةِ۔

''طعنہ زن اور عیب جو کے لئے ہلاکت ہے جس نے مال کو سمیٹا اور گن گن کر رکھا۔ وہ سمجھتا ہے کہ اس کا مال ہمیشہ رہے گا۔ ہرگز نہیں۔ وہ ایک روند دینے والی چیز میں پھینک دیا جائے گا اور تجھے کیا پتہ روند دینے والی کیا چیز ہے۔ وہ اللہ کی دہکتی ہوئی آگ جس کی تمازت دلوں تک پہنچتی ہے۔''

## ازواج مطہرات

آپ نے کل تیرہ نکاح فرمائے۔ آپ کی ازواج کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔

حضرت خدیجہ[1] بنت خویلد، حضرت عائشہ[2] بنت ابی بکر الصدیق، حضرت سودہ[3] بنت زمعہ، حضرت زینب[4] بنت جحش،

حضرت ام سلمہ [۵] بنت ابی امیہ، حضرت حفصہ [۶] بنت عمر بن الخطاب، حضرت ام حبیبہ [۷] بنت ابی سفیان، حضرت جویریہ [۸] بنت الحارث، حضرت صفیہ [۹] بنت حیی بن اخطب، حضرت میمونہ [۱۰] بنت الحارث، حضرت زینب [۱۱]۔

آخر الذکر دو بیویوں سے آپ نے نکاح فرمایا لیکن ان سے شب زفاف کی نوبت نہ آئی، پہلے ہی طلاق ہو گئی۔

بوقت وفات آپ کی نو (۹) بیویاں تھیں۔ دو بیویوں کا انتقال آپ کی زندگی میں ہی ہو گیا تھا۔ اللہ نے ازواج مطہرات کو تمام مومنوں کی ماں قرار دیا ہے۔

اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَ اَزْوَاجُهٗ اُمَّهٰتُهُمْ۔

''ایمان والوں کو نبی سے اپنی جان سے بھی زیادہ لگاؤ ہے اور آپ کی ازواج مومنوں کی مائیں ہیں۔''

# آفتابِ نبوت کا غروب

اب عرب کا ذرہ ذرہ نور اسلام سے روشن ہو چکا تھا۔ جو قوم خدا سے سب سے زیادہ بیگانہ تھی وہ اب سب سے زیادہ خدا شناس ہو چکی تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیمات اور آپ کی صحبت نے ان کو بت پرستی سے موڑ کر خدا پرستی پر لا کھڑا کر دیا تھا۔ جب پیغمبرانہ ذمہ داریوں کو پورا کر چکے تو اب رفیق اعلیٰ سے جا ملنے کی تیاریوں میں مصروف ہو گئے۔ فرمان الٰہی ہے:

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا۔

''کہ اپنے رب کی حمد بیان کیجئے اس سے استغفار کیجئے، وہ بڑا مہربان ہے۔''

اس آیت کریمہ میں آنحضرت ﷺ کے لئے سفر آخرت کی تیاری میں مشغول ہونے کی ہدایت ہے۔ جب آپ ﷺ نے اس آیت کی تلاوت فرمائی تو حضرت ابوبکرؓ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے تھے۔ وہ اپنی فراست ایمانی سے آیت کے مفہوم کو بھانپ گئے تھے۔

چنانچہ شدید علالت کے بعد سید المرسلین رحمت للعالمین ﷺ بارہ ربیع الاول ۱۱ھ کو دوشنبہ کے دن ترسیٹھ (۶۳) سال کی عمر میں مدینہ منورہ میں حضرت عائشہؓ کے حجرہ میں رفیق اعلیٰ سے جا ملے، ''اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ'' یہ بہترین امانت حجرۂ عائشہ میں ہی سپرد خاک کر دی گئی۔

آپ ﷺ کے وفات پا جانے کے بعد ابوبکر صدیق نے سب سے پہلے منبر پر چڑھ کر خطبہ دیا اور فرمایا جو محمد کی پرستش کرتا تھا تو محمد تو مر گئے، اور جو رب محمد کی عبادت کرتا تھا تو وہ زندہ ہے، ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا۔ اس کے بعد یہ آیت تلاوت فرمائی۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَائِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰى اَعْقَابِكُمْ وَ مَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْئًا وَ سَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ۔ (آل عمران)

''محمد ایک رسول ہیں، ان سے پہلے بہت سے رسول گذر چکے، تو کیا اگر وہ مر گئے یا قتل کر دیئے گئے تو تم الٹے پاؤں پھر جاؤ گے؟ اور جو کوئی الٹے پاؤں پھرے گا وہ اللہ کا کچھ نہیں بگاڑے گا، اللہ تعالیٰ شکر گذاروں کو ثواب دیتے ہیں۔''

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا، عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمْ۔

